روزگار میں وُسعت، دُشمنوں سے حفاظت اور
جادوٹونے سے نجات کے لئے درُودتاج کے عملیات

# دُرودتاج

اور

# دُرودناریہ

## سے مشکلات کا حل

دُنیاوی خوشحالی اور آخرت میں ہر قسم کے عذاب خصوصاً نارِ جہنم سے
امن اور نجات کے لئے دُرودِ ناریہ کے عملیات

تمام تر دنیاوی مسائل سے نجات اور اُخروی زندگی میں کامرانیوں کیلئے

# درُود تاج

اور

# درُود ناریہ

## سے مشکلات کا حل

سید سلیمان شاہ


فیضان اکیڈمی

راجپوت مارکیٹ' اردو بازار لاہور

سنِ اشاعت: 2001ء

ناشر: رانا اکبر
پرنٹرز: قدرت اللہ پرنٹرز لاہور
قیمت: 50-00 روپے
☆......☆......☆
شاکسٹ:

یونس بک ڈپو
راجپوت مارکیٹ اردو بازار لاہور



# درود تاج
## سے مشکلات کا حل

☆......☆......☆

درود تاج سے مشکلات کا حل ---- 141



# درود تاج

درود تاج

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا

الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

مُحَمَّدٍ صَاحِبِ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ

رحمت نازل فرما جو صاحب تاج و معراج

وَالْبُرَاقِ وَالْعَلَمِ دَافِعِ الْبَلَآءِ

اور براق والے اور جھنڈے والے ہیں جن کے

وَالْوَبَآءِ وَالْقَحْطِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ

وسیلے سے بلا وبار قحط مرض اور دکھ دور ہوتا ہے

اِسْمُهٗ مَكْتُوْبٌ مَّرْفُوْعٌ مَّشْفُوْعٌ

آپ کا نام نامی لکھا گیا بلند کیا گیا قبول شفاعت

مَنْقُوْشٌ فِي اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ سَيِّدِ

کیا گیا اور لوح و قلم میں کھدا ہوا ہے آپ

الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ جِسْمُهٗ مُقَدَّسٌ

عرب و عجم کے سردار ہیں آپ کا جسم نہایت مقدس

مُعَطَّرٌ مُّطَهَّرٌ مُّنَوَّرٌ فِی الْبَيْتِ

خوشبودار پاکیزہ اور خانہ کعبہ و حرم پاک

وَالْحَرَمِ شَمْسِ الضُّحٰی بَدْرِ الدُّجٰی

میں منور ہے آپ چاشت گاہ کے آفتاب اندھیری رات کے ماہتاب

صَدْرِ الْعُلٰی نُوْرِ الْهُدٰی كَهْفِ الْوَرٰی

بلندیوں کے صدر نشین راہِ ہدایت کے نور مخلوقات کی جائے پناہ

مِصْبَاحِ الظُّلَمِ جَمِيْلِ الشِّيَمِ شَفِيْعِ

اندھیروں کے چراغ نیک اطوار کے مالک امتوں کے

الْاُمَمِ صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ وَاللّٰهُ

بخشوانے والے بخشش و کرم سے موصوف ہیں اللہ آپ

عَاصِمُهٗ وَجِبْرِيْلُ خَادِمُهٗ وَالْبُرَاقُ

کا نگہبان جبریل آپ کے خدمت گذار براق

مَرْكَبُهٗ وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُهٗ وَسِدْرَةُ

آپ کی سواری معراج آپ کا سفر، سدرۃ

الْمُنْتَهٰی مَقَامُهٗ وَقَابَ قَوْسَيْنِ

المنتہیٰ آپ کا مقام اور (قربِ خداوندی میں) قاب قوسین کا



مَطْلُوْبُهٗ وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُهٗ وَالْمَقْصُوْدُ

مرتبہ آپ کا مطلوب ہے اور مطلوب ہی آپ کا مقصود ہے اور مقصود

مَوْجُوْدُهٗ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ

آپ کو حاصل ہے آپ رسولوں کے سردار نبیوں میں سب سے پیچھے آنے والے

شَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ اَنِيْسِ الْغَرِيْبِيْنَ

گنہگاروں کے بخشوانے والے مسافروں کے غم خوار

رَحْمَةٍ لِّلْعٰلَمِيْنَ رَاحَةِ الْعَاشِقِيْنَ

دنیا جہان کے لئے رحمت عاشقوں کی راحت

مُرَادِ الْمُشْتَاقِيْنَ شَمْسِ الْعَارِفِيْنَ

مشتاقوں کی مراد خدا شناسوں کے آفتاب

سِرَاجِ السّٰلِكِيْنَ مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِيْنَ مُحِبِّ

راہِ خدا پر چلنے والوں کے چراغ مقربوں کے راہ نما محتاجوں

الْفُقَرَآءِ وَالْغُرَبَآءِ وَالْمَسٰكِيْنِ سَيِّدِ الثَّقَلَيْنِ

غریبوں اور مسکینوں سے محبت رکھنے والے جن و انس کے سردار

نَبِيِّ الْحَرَمَيْنِ اِمَامِ الْقِبْلَتَيْنِ وَسِيْلَتِنَا فِی

حرمین کے نبی دونوں قبلوں (بیت المقدس و کعبہ) کے پیشوا اور

الدَّارَيْنِ صَاحِبِ قَابَ قَوْسَيْنِ

دنیا و آخرت میں ہمارے وسیلہ ہیں وہ جو مرتبہ قاب قوسین

مَحْبُوْبِ رَبِّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبِّ الْمَغْرِبَيْنِ

پر فائز ہیں دو مشرقوں اور دو مغربوں کے رب

جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ مَوْلٰنَا وَمَوْلَى

کے محبوب ہیں حضرت امام حسنؓ اور حضرت امام حسینؓ کے جدِّ امجد

الثَّقَلَيْنِ اَبِى الْقَاسِمِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ

اور ہمارے اور (تمام) جنّ و انس کے آقا ہیں یعنی ابی القاسم محمد بن عبد اللہ

نُوْرٍ مِّنْ نُّوْرِ اللّٰهِ يَآيُّهَا الْمُشْتَاقُوْنَ بِنُوْرِ

جو اللہ کے نور میں سے ایک نور ہیں اے نورِ جمالِ محمدیؐ کے مشتاقو!

جَمَالِهٖ صَلُّوْا عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ

آپؐ پر اور آپؐ کی آل اور آپؐ کے صحابہ پر درود و سلام بھیجو

وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۝

جو بھیجنے کا حق ہے



# درود تاج سے مشکلات کا حل

## درد سر سے نجات

درود تاج اور مذکورہ ذیل عبارت مع بسم اللہ پڑھ کر دم کرے تو انشاءاللہ فوراً شفا ہو گی۔ بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم اللّٰھم انی اسئلک باسمائک الحسنٰی یانور النور یاخالق النور یامنور النور یانور کل نور یانور لیس کمثلہ نور یانور اقبل کل نور یانور ابعد کل نور فی النور سبحٰنک یا لا الہ الا انت یاذالجلال والاکرام یامجیر یامجیر یامجیر

## دافع امراض چشم

سات بار درود تاج اور یہ دعا مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کرے تو انشاءاللہ تعالیٰ شفا ہو گی۔ بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم فارجع البصر ھل ترٰی من فطور ثم ارجع البصر کرتین ینقلب الیک البصر خاسئاً وھو حصیر

## آشوب چشم کا علاج

درود تاج کسی چینی کی رکابی پر لکھے۔ اوپر درود تاج تین بار دم کرے اور اس کو ہری مکو کے عرق سے دھو کر قدرے افیون گھس کر آنکھ کے اوپر لیپ کرے۔ انشاءاللہ پھر کسی دوا کی ضرورت نہ پڑے گی۔ کیسا ہی سخت آشوب چشم

کیوں نہ ہو دفع ہو جائے گا۔ اگر وقت پر یہ دونوں چیزیں نہ ملیں تو پانی سے دھو کر آنکھ پر لگائیں مجرب ہے۔

## کان درد سے نجات

درود تاج اور یہ کلمات مع بسم اللہ پڑھ کر دم کرے۔ انشاءاللہ کان درد سے نجات مل جائے گی۔اللّٰھم انی اسئلک باسمائک الحسنٰی یاخالق یاصادق یادافع یارازق یاشافع۔ لا الٰہ الا انت سبحٰنک انی کنت من الظّٰلمین

## گلے کا پھولنا

درود تاج اور یہ اسما پڑھ کر دم کرے اور یہی لکھ کر گلے میں باندھے۔
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ انی اسئلک باسمائک الحسنٰی وقضانی وھدانی یامن اعزنی واغنانی یامن اماتنی واحیانی۔ لا الٰہ الا انت سبحٰنک انی کنت من الظّٰلمین

## برائے مرض کنٹھ مالا

سات تار نیلے سوت کی مریض کے قد کی برابر یعنی مریض کو کھڑا کر کے اس کی پیشانی کے بالوں سے ناخن پا تک بالکل ٹھیک ناپے اور اس میں اکتالیس گرہ دے اور ہر گرہ پر مع اعوذ اور بسم اللہ درود تاج پڑھے اور دم کرے اور گنڈہ بنا کر مریض کے گلے میں ڈالے۔ باذنہ تعالیٰ شفا ہو گی۔

## برائے اختلاج قلب

درود تاج لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے کہ نقش دل پر رہے۔ انشاءاللہ اختلاج قلب سے نجات مل جائے گی۔



## بخار سے نجات

درود تاج اور یہ عبارت پڑھ کر مریض پر دم کرے اور یہی لکھ کر گلے میں ڈال دے اور ایک جگہ لکھ کر اس پر ۹۹ بار درود تاج مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر مریض کو پانی دھو کر پلا دے انشاءاللہ تعالیٰ اسی دن باری سے نجات ہو۔ عبارت یہ ہے۔
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ ھٰذا الکتاب من العزیز الحکیم۔

## تمام بخاروں کے لئے

درود تاج مع بسم اللہ لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے تو شفا ہو گی۔ نہایت مجرب ہے۔

## چیچک سے نجات

اگر چیچک یا خسرا نکلنے کا خوف ہو تو انشاءاللہ نہ نکلے گی اور اگر نکل آئی ہو تو درود تاج چینی کے رکابی پر لکھ کر زمزم شریف سے اور نہ ملے تو بارش کے پانی سے اور یہ بھی نہ ملے تو تازہ پانی سے دھو کر پلائیں' انشاءاللہ صحت کامل ہو گی۔

## ایک اور عمل

اس عمل کے ذریعے اگر چیچک نہ نکلی ہو تو نکلے گی نہیں اور اگر نکل آئی ہو تو آسانی سے نکل کر بغیر نقصان پہنچائے واپس لوٹ جائے گی۔ انشاءاللہ مریض بہت جلد شفا پائے گا۔ عمل یہ ہے۔
لڑکا ہو تو سیدھے کان میں اور لڑکی ہو تو الٹے کان میں تین بار درود تاج دم کرے اور شیرینی پر حسب مقدور فاتحہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم اور حضرت پیران پیر دستگیرؒ کی دے کر بچوں میں تقسیم کر دے۔

## نقش برائے ناف

یہ نقش ہر کام کے لئے مجرب ہے۔ خاص کر ناف کے لئے بہت ہی مفید ہے۔ چاہئے کہ لکھ کر اگر مرد ہو تو سیدھے ہاتھ میں اور عورت ہو تو الٹے بازو پر باندھے اور اگر درد سر ہو تو چاہئے کہ شروع ماہ کے پہلے اتوار کو لکھے پھر تین بار درود شریف۔ تین بار سورہ اخلاص اور درود تاج پڑھ کر تعویذ پر دم کرے اور اگر سر میں درد ہو تو سر میں اور ناف ہٹی ہو تو بازو پر باندھے۔ انشاءاللہ اسی وقت درد سے نجات ہو۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

## دانت بے تکلیف نکلنا

جب بچے کا دودھ چھڑایا جاتا ہے تو بچہ بڑا مضطرب ہو جاتا ہے۔ یہ نقش اور اس کے نیچے درود تاج لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ۸۱ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۳۱ | ۲۵ | ۷۰ |
| ۴۴ | ۹۹ | ۵۲ |

## برائے عرق النساء

یہ درد ایک کولہے یعنی کمر سے شروع ہوتا ہے اور پاؤں کے ٹخنہ تک جاتا ہے اور ہفتوں اور مہینوں اور بعض مریضوں کو برسوں رہتا ہے۔ اس کے لئے



یہ عمل کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اللھم رب کل شیئی وعلیک کل شیئی وخالق کل شیئی انت خلقتنی وخلقت عرق النساء

درود تاج اور یہ دعا تین یا سات بار روزانہ لکھ کر گلے میں باندھے یا کمر میں باندھے۔ باذن اللہ تعالیٰ شفا ہو گی۔ تاشفا ہر روز یہ عبارت ایک ہی جگہ باندھتا رہے۔ بعد شفا سب کھول کر نیاز دلا کر سب کو دریا میں ڈال دے۔

## غیب سے روزی پہنچے

وہاں سے رزق ملے گا۔ جہاں سے وہم و گمان میں بھی نہ ہو۔ اول درود ابراہیمی اور درود تاج مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۶۶ بار پڑھے۔ بعد ازاں یہ آیہ کریمہ ایک ہزار ایک بار پڑھے۔ پھر ایک بار درود ابراہیمی پڑھے۔ اسی طرح چالیس یوم پڑھے کہ ہر روز وقت مقررہ پر پڑھے، خواہ صبح ہو یا شام مگر بعد عشا بہتر ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کا اثر پانچویں چھٹے دن ہی ظاہر ہو جائے گا کہ غیب سے ایک چیز پہنچے گی مگر لانے والے سے کسی قسم کی مزاحمت نہ کرے نہ دریافت کرے کہ تم کون ہو اور یہ کیا چیز ہے۔ بس خاموشی سے وہ چیز لے کر حفاظت سے رکھ لے۔ جب چالیس دن کی مدت ختم ہو تو چاہئے کہ ہر روز بعد نماز فجر اول و آخر درود شریف اور دس بار آیہ مذکورہ پڑھتا رہے تاکہ عمل قائم رہے۔ اگر ہر نماز کے بعد ممکن نہ ہو تو صرف بعد نماز فجر ہی پڑھ لیا کرے اور چاہئے کہ یہ عمل در برج ثابت و عروج ماہ میں کرے۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا ویرزقہ من حیث لا یحتسب ومن یتوکل علی اللہ فھو حسبہ ان اللہ بالغ امرہ قد جعل اللہ لکل شیئی قدرا

## برائے ترقی روزگار

یہ عمل تجارت و ترقی روزگار کے لئے عجیب تاثیر رکھتا ہے۔ ترکیب بعد نماز عشا پانچ ۶۶ بار درود تاج مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور سو مرتبہ یامسبب الاسباب ایسی جگہ کھڑے ہو کر برہنہ سر کہ سایہ کسی چیز کا سر پر نہ ہو' پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شفا پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ غیب سے رزق ملے اور پہاڑ کے برابر قرض ہو تو وہ بھی ادا ہو جائے۔

## دولت مند ہونے کے لئے

اول غسل کرے اور پھر تازہ وضو کر کے دو رکعت نماز نفل بعجز و انکساری ادا کرے پھر ۷۸۶ بار درود تاج مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور سو مرتبہ یالطیف پڑھے۔ اس کے بعد یہ کلمت کہے۔ یا لطیف الطف بلطفک یالطیف اور پڑھتے وقت اس نقش پر نظر رہے۔ یہ نقش باوضو لکھ کر اپنے سامنے رکھ کر چند روز مداومت کرنے سے تمام مرادات دلی حاصل ہوں گی۔ یہ عمل نہایت آسان ہے۔ چاہئے کہ ہمیشہ پابندی کرے۔ انشاءاللہ بہت جلد غنی ہو گا۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ۶۶ | ۱۱ | ۸۸ |
| ۷۷ | ۵۵ | ۳۳ |
| ۲۲ | ۹۹ | ۴۴ |

## مطلوب خود حاضر ہو

درود تاج ۹۰۰ بار تنہائی میں پڑھے اور مشک و زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ معشوق خود عاشق ہو کر حاضر ہو گا۔

طالب و مطلوب کے اعداد نکال کر تنہائی میں اس تعداد کے مطابق



پڑھے۔ انشاء اللہ اسی دن کام بنے گا۔

## سفر سے بخیر واپس آئے

سفر میں جائے تو سب کاموں سے فرصت پا کر باہر آئے اور دونوں ہاتھ چوکھٹ کے دونوں بازوؤں پر رکھ کر اول بسم اللہ اور درود شریف پھر درود تاج مع بسم اللہ اور سورہ کافرون پھر بسم اللہ اور سورہ اخلاص مع بسم اللہ' تین بار پھر بسم اللہ اور سورہ فلق پھر بسم اللہ اور سورہ الناس پھر بسم اللہ اور سورہ فاتحہ پھر بسم اللہ اور درود شریف پھر بسم اللہ پڑھ کر سفر پر روانہ ہو۔ جب مقام پر پہنچے تو تین بار آیت الکرسی پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بخیروعافیت منزل مقصود کو پہنچے اور مال و دولت لے کر واپس آئے اور گھر والوں کو بھی سلامت پائے۔

## عمل دست غیب

سات روزے رکھے۔ جھوٹ نہ بولے اور ہر شب بعد عشا پہلے درود تاج ۹۹ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور پھر سورہ نصر ۱۰۰ بار پڑھے۔

اول و آخر درود شریف مقدس گیارہ گیارہ بار پڑھے پھر یاحی ہزار بار اور یاقیوم ایک سو پچاس بار پڑھے۔ سات دن بعد ایک جن آئے گا۔ اس سے پانچ درہم لے اور جیب میں رکھے۔ خوب خرچ کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ کبھی ختم نہ ہوں گے۔

## تحفہ برائے عاملین

درود تاج اور دعائے امن صبح قبل طلوع آفتاب اور شام کو غروب آفتاب سے پہلے صرف ایک بار یہ دعا پڑھ لیا کریں۔ جس سے کسی دن سب وظائف و عمل رہ جائیں تو یہ تنہا ان سب کی جگہ کافی ہے۔ نیز رات اور دن کے ہر نقصان کی تلافی ہے۔ عامل کے لئے یہ آب حیات ہے۔ چاہئے کہ اس کو

حفظ کرلے۔ مگر دعا سے پہلے ۸۷ بار درود تاج مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا ورد کرلے۔

## برائے بخار

یہ عمل پرانے سے پرانے بخار کے لئے بہت مفید ہے۔ درود تاج لکھ کر تین روز پانی سے دھو کر پلائے۔

پہلے دن = ۱۱ بار

دوسرے دن = ۲۲ بار

تیسرے دن = ۳۳ بار

## دودھ بڑھانے کا عمل

عورتوں کا دودھ اکثر نظر اور کبھی خون کی کمی یا بیماری کی وجہ سے سوکھ جاتا ہے یا اتنا کم ہو جاتا ہے کہ بچے کی شکم سیری نہیں ہو پاتی۔ اس کے لئے یہاں ایک ایسا عمل تحریر کیا جاتا ہے جو عورتوں' جانوروں' گائے' بھینس' بکری سب کے لئے مفید ہے۔

سورہ قدر اکیس بار اور درود تاج مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۱۲ بار پڑھ کر تین دن کسی کھانے کی چیز پر دم کر کے کھلائے اور جانوروں کو نمک پر دم کر کے دے۔

## قید سے خلاصی کے لئے

درود تاج اور درج ذیل آیات روزانہ بعد نماز فجر سو مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھے۔ پڑھنے کے دوران کسی سے بات چیت نہ کرے تو انشاءاللہ تعالیٰ گیارہ روز نہ گزرنے پائیں گے کہ رہائی کی نوید مل جائے گی۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سبحان القادر القاھر القوی الکافی یاحی یاقیوم ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ علیٰ خیر خلقه محمد و آله واصحابه اجمعین برحمتک یاارحم الراحمین

## لاعلاج بیماری کے لئے

درود تاج اور سورہ قل یا ایھا الکفرون معہ بسم اللہ شریف ایک سو ایک بار پڑھ کر سرسوں کا تیل ایک بوتل پر دم کر کے محفوظ رکھے۔ جب کوئی مریض کسی قسم کے درد یا دیگر تکالیف کا عامل کے پاس آئے تو ذرا سا تیل اس میں سے دیا جائے اور کہہ دیں کہ ایک ایک قطرہ سوتے وقت مریض کے کان میں ڈالیں اور درد کی جگہ مالش کریں۔ اس سے ہر قسم کی تکلیف رفع ہو گی۔ اگر سوتے میں طرح طرح کے ڈراؤنے خواب آتے ہوں تو اس سے نجات ہو گی۔ اگر کسی قسم کا خطرہ آسیب وغیرہ کا ہو گا تو اس سے نجات ہو گی اور جو دوا مریض کے استعمال میں آرہی تھی اور وہ اثر نہیں کرتی تھی انشاءاللہ اثر کرے گی۔

## عمل خاص

درود تاج مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو اگر مذکورہ طریقہ کے مطابق پڑھا جائے تو پھر آپ کو زندگی میں سی دوسرے عمل کی ضرورت باقی نہ رہے گی۔

ہر روز نماز فجر میں سنت و فرض کے درمیان ۹۰ بار پڑھ لیا کریں اور اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھ کر اپنے جملہ مقاصد کی دعا کر لیا کریں۔ ناغہ نہ کریں۔

نیز طلوع و غروب و زوال کے وقت ۹۰ بار روزانہ کا ورد معہ اول و آخر درود شریف بائیس بائیس مرتبہ ہر وظیفے سے بے نیاز کر دے گا۔

## برائے صبر طفل

اکثر بچوں کا جب دودھ چھڑایا جاتا ہے تو بہت روتے اور انتہائی ضد کرتے ہیں۔ بچے کے والدین بھی بہت پریشان ہو جاتے ہیں اور بچہ بھی بہت کمزور ہو جاتا ہے۔ درود تاج چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر وہ پانی بچے کو پلا دے تو اللہ تعالیٰ صبر عطا فرمائے گا۔

## برائے تسخیر خلق

درود تاج ایک مرتبہ روزانہ مع اول و آخر درود شریف اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم دس دس بار پڑھے یا کم سے کم اس اسم مبارک کو ہر روز ۳۶۰ مرتبہ روزانہ اول و آخر تین تین بار درود تاج ورد میں رکھے تو خلقت کا ہجوم ہو۔ اسم مبارک یہ ہے۔ یارحمٰن کل شیئی و راجعہ

## برائے حب

لڑکی اور اس کی ماں کے نام کے اعداد نکالے اور اس آیت کریمہ کے اعداد مع بسم اللہ جو ۱۹۹۶ بنتے ہیں کے اعداد میں جمع کر کے نقش مربع ایسے وقت میں مرتب کرے کہ قمر برج ثور یا برج سرطان میں ہو۔ آیت یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لقد جاءکم رسول من انفسکم عزیز علیہ ماعنتم حریص علیکم بالمؤمنین رؤف الرحیم

اسے موم جامہ کر کے شب یک شنبہ میں آدھی رات گزر جانے کے بعد وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھے اور سورہ فاتحہ کے بعد دونوں رکعتوں میں بیس بیس مرتبہ لقد جاءکم رسول من انفسکم سے لے کر وھو رب العرش العظیم تک پڑھے۔ بعد سلام سو مرتبہ درود شریف اور ۶۶ بار درود تاج مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اپنے سر کو سجدے میں رکھے اور بیس مرتبہ دعا مانگے۔



انشاءاللہ تعالیٰ اس کا دل مہربان ہو گا۔ اس عمل کی تعریف تحریر میں نہیں آ سکتی۔

## بے مثال عمل حب

کھانے کی چیز پر سو مرتبہ درود تاج مع بسم اللہ شریف پڑھ کر مطلوب کو کھلائے اور اگر کھلانا ممکن نہ ہو تو کاغذ پر اس کے اعداد لکھ کر فتیلہ بنائے اور رخ اس کا جانب مکان مطلوب رکھے اور شہد اور گھی سے چراغ روشن کرے۔ چاہئے کہ یہ دونوں عمل بعد نماز عشا کرے۔

## نقش نجات

یعنی یہ نقش ہر ضرورت میں دیا جا سکتا ہے۔ مثلاً کہیں درد ہو تو درد کی جگہ باندھے۔ درد رفع ہو گا۔ بخار میں لکھ کر موم جامہ کر کے بازو پر باندھے بخار سے نجات ملے۔ جو شخص اپنے پاس رکھے ہر دلعزیز ہو۔ چاندی کے پترے پر کندہ کر کے انگشتری میں رکھ کر پہنے بے شمار برکتیں ظہور میں آئیں گی۔

یہ نقش ۳۴ کا ہے اور ۳۴ عدد دو اسما بدوح اور وہاب کا مرکب نقش ہے۔ اس پر روزانہ ۹۹ بار درود تاج مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کر لیا کرے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## آخرت کو دنیا پر ترجیح دینا

اگر کوئی شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ دنیا پر آخرت کو ترجیح دے اور آخرت بخیر ہو تو ذیل کا عمل نافع ہے۔

درود تاج کا بکثرت ورد کرنے سے اللہ تعالیٰ اسے اپنے ایسے لوگوں میں شامل فرمائے گا جو آخرت کو دنیا پر ترجیح دیتے ہیں ایسا شخص آخرت اور ہمیشہ باقی رہنے والی اشیاء کو دوست رکھے گا اور اس کا دل فانی دنیا اور اس کی چیزوں کی طرف کبھی مائل نہ ہو گا۔

# درود تاج اور اسمائے حسنٰی کے عملیات

## آخرت کے عذاب سے خلاصی چاہنا

اسم حسنٰی یا محصی اور درود تاج کو شب جمعہ ایک ہزار مرتبہ پڑھنے والا شخص بفضل ایزدی اسم مبارک کی برکت سے آخرت کے عذاب سے محفوظ رہے گا۔

## درد شقیقہ

جس کسی کو آدھے سر کا درد یعنی درد شقیقہ لاحق ہو تو کوئی دوسرا شخص سورج نکلنے سے پہلے پہلے سات مرتبہ درود تاج اور یا جبار خالی انگلی سے بغیر روشنائی کے اس کے ماتھے پر باوضو حالت میں لکھے اور پھر تین مرتبہ اس کے سر کو پکڑ کر یا جبار یا سلام سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ جیسا بھی درد ہو گا اس عمل مبارک کی برکت سے ختم ہو جائے گا۔

## امن و امان کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ سال بھر دنیا بھر کی آفات و بلیات سے محفوظ



رہے تو اس کے لئے لازم ہے کہ وہ درود تاج اور اسم حسنٰی یا تواب کا ختم پڑھے۔ جس کی ترکیب یہ ہے کہ ہر سال رمضان المبارک کی اکیس تاریخ کو شروع کر کے عید کا چاند دیکھ کر موقوف کرے اس کے لئے ہر روز اس کا ورد ایک سو اکیس (۱۲۱) بار اول و آخر درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ سارا سال بخیریت امن و امان سے رہے گا۔

## آسمانی آفات سے حفاظت

جو شخص بعد از نماز مغرب درود تاج اور اسم مبارک یا عدل ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھا کرے گا وہ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی آسمانی آفات و بلیات سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## آشوب چشم

جو شخص ٹھیک دوپہر یعنی زوال کے وقت باوضو بیٹھ کر اکتالیس مرتبہ اسم مبارک یا رحمٰن اور درود تاج کا ورد کر کے پانی پر دم کرے پھر اپنی یا کسی دوسرے کی دکھتی ہوئی آنکھ پر دم کئے ہوئے پانی میں سرمے کی سلائی تر کر کے سات سات مرتبہ سلائیاں لگائے گا انشاء اللہ تین دن میں آنکھیں اچھی ہوں گی اور ایک سال تک دکھنے نہ پائیں گی۔

## آشوب چشم

جو شخص بعد از نماز فجر دو سو بار درود تاج اور اسم مبارک یا رحمٰن پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پھر اپنی یا کسی دوسرے کی دکھتی ہوئی آنکھوں میں سلائی سے دم کئے ہوئے پانی میں تر کر کے لگائے تو انشاء اللہ آشوب چشم سے محفوظ و مامون رہے گا اور مکمل شفاء دکھتی آنکھوں کو ملے گی۔

## ابتلائے روزگار سے حفاظت کے لئے

اگر کوئی شخص درود تاج اور اسم مبارک یاباسط کا بکثرت ورد رکھے تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے جملہ آفات اور بلیات بسلسلہ روزگار سے محفوظ و مامون رکھے گا اور جس جائز بات کی خواہش رکھے گا انشاء اللہ وہ اسے حاصل ہو گی۔

## آفات و بلیات سے حفاظت

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یاقوی کا بکثرت ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے اس اسم مبارک کی برکت سے جملہ آفات و بلیات ارضی و سماوی سے محفوظ و مامون رکھے گا اور اس پر کوئی ابتلاء نازل نہ ہو گی۔

## بدمزاج آقا

جس نوکر کا آقا بدمزاج ہو اور اس کے ساتھ بدسلوکی کرتا ہو تو وہ درود تاج اور اسم مبارک یاودود کا ورد کرتا ہوا اپنے آقا کے سامنے جائے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے آقا اس کے ساتھ نہایت لطف اور مہربانی سے پیش آئے گا۔

## مالک کی ناراضگی

جس ملازم کا مالک یا آفیسر اس پر جا بے جا ناراض ہوتا ہو اور خفا رہتا ہو یا اس کے ہر کام پر اسے جھاڑتا رہتا ہو۔ تو ایسے میں وہ شخص اکیس مرتبہ درود تاج اور اسم مبارک یاکافی پڑھ کر صبح و شام اپنے آفیسر یا مالک کی پشت پر دم کیا کرے خواہ تصور میں ہی کرے۔ انشاء اللہ چند دنوں میں ہی اس کے مالک یا آفیسر کی ناراضگی و خفگی دور ہو جائے گی۔

## مصیبتوں سے نجات



جو شخص طرح طرح کی مصیبتوں میں مبتلا رہتا ہو جن کی وجہ سے ہر طرف سے پریشانیوں اور ذلتوں نے اسے گھیر رکھا ہو اور حالات دم بدم خراب سے خراب ہوتے جا رہے ہوں۔ ایسے میں اس پر لازم ہے کہ وہ درود تاج اور اسم مبارک یامعز کا بکثرت ورد کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس کے تمام مصائب اور مشکلات کا خاتمہ ہو جائے گا اور اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کے حالات بہتر بنا دیں گے۔

## آنکھ کا درد

اگر کسی شخص کی آنکھ میں درد ہو تو وہ خود یا کوئی اور شخص باوضو حالت میں صبح و شام درود تاج اور اسم مبارک یابصیر ایک سو اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے آنکھ کا درد دور ہو جائے گا۔

## آنکھوں کی دکھن

جس شخص کی آنکھیں ہر وقت دکھتی رہتی ہوں تو ایسے میں درود تاج اور اسم مبارک یاناظر سات مرتبہ پڑھ کر سرمہ یا دوا پر دم کر کے وہ دوا یا سرمہ آنکھوں میں لگائیں انشاء اللہ تین روز میں ہی آنکھیں اچھی ہو جائیں گی۔

## آنکھوں کی روشنی تیز کرنا

اگر کسی شخص کی یہ خواہش ہو کہ اس کی آنکھوں کی روشنی کم ہونے کی بجائے بہت زیادہ تیز ہو جائے اور اس ضمن میں اگر آنکھ میں کوئی نقص ہو تو وہ دور ہو جائے تو ایسی حالت میں بعد اشراق نماز درود تاج پڑھ کر پانچسو مرتبہ اسم مبارک یابصیر ہر روز پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے انشاء اللہ بفضل ربی اس کی آنکھیں کئی گنا روشن ہو جائیں گی۔

## آنکھوں میں سرخی

اگر کسی شخص کی آنکھوں میں کسی تکلیف کی وجہ سے سرخی اور دکھن ہو اور باوجودیکہ علاج معالجہ تکلیف کسی بھی طرح نہ جاتی ہو تو وہ شخص سات بار درود تاج اور سو مرتبہ اسم مبارک یا مغنی پڑھ کر پانی پر دم کرے پھر اس پانی کو سلائی سے آنکھوں میں لگائے انشاء اللہ اس کے تین روز کے عمل سے آنکھوں کی سرخی، دکھن اور تکلیف رفع ہو جائے گی اور آنکھیں شفایاب ہوں گی۔

## آنکھوں میں پانی اترنا

جس شخص کی آنکھوں میں پانی اترنا شروع ہو جائے اور آئندہ کے لئے حالت کافی خراب معلوم ہوتی ہو تو ایسے میں وہ شخص گیارہ بار درود تاج اور سو بار اسم مبارک یا باصر اول و آخر درود شریف تین تین مرتبہ پڑھ کر آنکھوں پر دم کرے۔ بفضل تعالیٰ چند دنوں میں آنکھوں میں پانی اترنا بند ہو کر شفاء کاملہ حاصل ہو گی لیکن ایسے شخص پر لازم ہے کہ اس عمل کو باقاعدگی سے کرتا رہے۔

## طوفان بادوباراں کا خطرہ

اگر کسی جگہ طوفان بادوباراں کا خطرہ محسوس ہو رہا ہو اور اس سے نقصان عظیم کا خدشہ معلوم ہوتا ہو تو ایسے میں درود تاج اور اسم مبارک یا حافظ کا بکثرت ورد کرنے سے اللہ تعالیٰ اس خطرہ سے محفوظ و مامون رکھیں گے۔

## کالی آندھی کا طوفان

اگر کالی آندھی اور مینہ کے طوفان کے آثار ہوں اور اس سے نقصان کا خدشہ ہو تو درود تاج اور اسم مبارک یا محیط اور آیت کریمہ اللہ نور السموات والارض ایک ہزار مرتبہ ورد کرنے سے وہ کالی آندھی، مینہ کا



طوفان عام اندھیری اور طوفان بادوباراں میں بدل جائے گا اور نقصان سے محفوظ رہیں گے۔

## آوارہ اور بدچلن بیٹا

اگر کسی کا بیٹا آوارہ، بدچلن ہو۔ اور کسی طرح بھی وہ راہ راست پر نہ آتا ہو اور ہر تدبیر و حربہ ناکام ہو چکا ہو تو ایسے میں تھوڑی سی شیرینی لے کر اس پر درود تاج اور اسم مبارک یا ودود ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر رکھ لیں۔ پھر دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور اس کے لئے دعا مانگے پھر کسی نہ کسی طریقے سے وہ شیرینی اس آوارہ اور بدچلن بیٹے کو کھلا دیں۔ انشاء اللہ بہت جلد اس بیٹے کی آوارگی اور بدچلنی ختم ہو جائے گی اور وہ افعال بد سے تائب ہو کر راہ راست اختیار کر لے گا۔

## دل کی صفائی کے لئے

جو شخص اس بات کا آرزومند ہو کہ اس کا باطن مصفا ہو جائے اور دل کی گندگی صاف ہو جائے اور نور باطن سے اس کا دل منور ہو جائے تو ایسے میں وہ شخص کثرت سے درود تاج اسم مبارک یا معطی الخیر کا ورد کرے۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے پاک باطن، پاک دل ہو جائے گا اور ساتھ ہی غیبی مشاہدات بھی شروع ہو جائیں گے۔

## رنج و غم سے نجات

اگر کوئی شخص رنج و غم اور ابتلاء کا شکار ہو گیا ہو اور اس سے چھٹکارا نہ ملتا ہو تو وہ شخص روزانہ درود تاج اور اسم مبارک یا کریم کا ورد ایک ہزار مرتبہ کیا کرے اس سے انشاء اللہ بہت جلد رنج و الم سے نجات مل جائے گی اور وہ ہر وقت خوش باش رہا کرے گا۔

## نفس پر غلبہ کے لئے

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یالطیف کا بکثرت ورد کرتا رہے گا اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ہمیشہ اپنے نفس اور شیطان پر حاوی رہے گا۔ وہ اپنے نفس پر اس حد تک غالب آ جائے گا کہ اسے کبھی بھی بڑی سے بڑی اور شدید سے شدید تر غلطی اور قصور پر بھی غصہ نہیں آئے گا اور انتہائی اشتعال کے عالم میں بھی وہ اپنے آپ پر مکمل کنٹرول رکھے گا۔

## حفاظت الٰہی کے لئے

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یا تواب کی بکثرت ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے اپنی اور مخلوق الٰہی کی حفاظت کا فکر کرنے والا بنائے گا۔ وہ حفظ امن کی کوشش کرے گا۔ نیک کاموں سے رغبت رکھے گا اور گناہوں سے ہر صورت بچے گا۔

## عزت و آبرو کے لئے

اگر کوئی اجنبی اور غیر معروف لوگوں میں جاتے ہوئے درود تاج اور اسم مبارک یااول اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے گا اور پھر وہاں جائے گا۔ انشاء اللہ جہاں جائے گا لوگ اس کی تعظیم و تکریم فرمائیں گے اور ہر جگہ عزت و توقیر کی نگاہ سے دیکھا جائے گا۔

## صاحب ثروت

اگر کوئی شخص درود تاج اور اسم مبارک یاغنی کا بکثرت ورد کرے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے صاحب احسان و مروت بنائے گا اور خیر کثیر اور دولت و ثروت سے نوازے گا۔



## شرح کی پابندی کرنا

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یاسلام کا بکثرت ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے احکام شریعت کی پابندی کے وصف سے نوازیں گے اور وہ احکام شرعیہ کے معاملے میں نہایت ثابت قدم اور مستعد رہے گا اور اس معاملے میں سستی اور کاہلی سے دور بھاگے گا۔

## احکام شرعیہ کی تکریم

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یاسلام کا بکثرت ورد کرے گا وہ اللہ کے فضل و کرم سے ہمیشہ احکام شرعیہ کی تعظیم و تکریم کرے گا اور ذکر رسول ﷺ کی بے حد تکریم کرے گا۔

## خلق کی محبت

اگر کوئی شخص درود تاج اور اسم مبارک یاودود کا بکثرت ورد کرے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کے دل میں اپنی اور اپنے بندوں کی محبت پیدا کرے گا اور وہ ہر اپنے بیگانے سے بڑے چھوٹے سے اخلاق و محبت سے پیش آئے گا اور بندگان خدا کی محبت کے ذریعہ خالق کائنات اسے بھی اپنا محبوب بنائے گا۔

## آفات سے حفاظت

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یاعلی کا ورد کثرت سے کرتا رہے گا تو انشاء اللہ اس اسم مبارک کی برکت سے اس کے مال و احوال اور اہل و عیال ہر قسم کی ارضی و سماوی آفات و بلیات سے محفوظ رہیں گے اور اس سلسلے میں وہ ہر اندیشے، ہر فکر اور ہر پریشانی سے بچا رہے گا۔

## رحمت الٰہی ظاہر ہونا

اگر کوئی شخص درود تاج اور اسم مبارک یاظاہر کا بکثرت کرے گا وہ بفضل تعالیٰ ہر قسم کے رنج، غم و الم سے محفوظ رہے گا اور رحمت الٰہی کا اس پر نور برسے گا۔

## اسرار غیبی کے مشاہدات

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یا ذوالجلال والاکرام کا ورد روزانہ کم از کم ایک ہزار مرتبہ باوضو یکسوئی کے ساتھ خلوت میں کرے گا۔ وہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اسرار غیبی کے مشاہدات کا نظارہ ہر وقت اس کثرت سے کرے گا کہ اسے دوسری طرف متوجہ ہونے کی فرصت ہی نہ ملے گی۔

## اسقاط حمل سے حفاظت

جو شخص اپنی بیوی کے پاس جانے سے پہلے درود تاج اور اسم مبارک یا حفیظ ستر مرتبہ پڑھ کر جائے گا اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کی بیوی کبھی بھی اسقاط حمل کے مرض میں مبتلا نہ ہو گی۔

## اٹھرا سے حفاظت

جس عورت کا حمل بار بار ساقط ہو جاتا ہو تو اس کے لئے لازم ہے کہ وہ یا اس کا شوہر یا کوئی عزیز سات دن تک برابر سات سو دفعہ عشاء کی نماز کے بعد درود تاج اور یا خالق پڑھے۔ اول و آخر درود شریف سات سات مرتبہ پڑھے اور اس ورد کے بعد پانی دم کر کے ہر روز سات دن تک وہ عورت یہ پانی پیئے اور اس اسم مبارک کا نقش بنا کر اپنے گلے میں ڈالے۔ اس عمل کی



بدولت بفضل تعالیٰ اس عورت کا حمل برقرار رہے گا۔ بعد از ولادت وہ نقش عورت کے گلے سے اتار کر بچے کے گلے میں ڈال دیں انشاء اللہ وہ بچہ طویل العمر اور صحتمند ہو گا۔

## دین کا ذوق

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یارفیع الدرجات کا بکثرت ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کے دل میں دین اسلام کی محبت اور شوق پیدا کرے گا۔ وہ ہروقت دین اسلام کی ترقی کی فکر میں رہے گا۔ وہ اسلام کے غلبہ سے خوش اور کمزوری سے رنجیدہ ہو گا۔ ہر حال میں اسلام کے ساتھ بے پناہ محبت اور وابستگی رکھنے کے ساتھ ساتھ دل کی گہرائیوں سے اسلام کی سربلندی کا طالب رہے گا اور حتی المقدور اس کی سربلندی کے لئے کوشاں رہے گا۔

## کام کا بااحسن انجام پانا

اگر کوئی شخص درود تاج اور اسم مبارک یا معید کا کثرت سے ورد کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم فرمادے گا اور وہ جو کام بھی شروع کرے گا وہ احسن طریق سے انجام پائے گا اور اس میں کسی بھی قسم کی رکاوٹ حائل نہ ہو گی۔

## مشکل کام کا ہونا

جس شخص کو ایسا کام درپیش ہو جو اس کی بساط سے باہر ہو اور اس کے انجام دینے میں وسائل اور قوت بھی کم ہو لیکن اس کام کا کرنا بھی ضروری ہو تو ایسے میں اس پر لازم ہے کہ وہ ہر روز صبح کی نماز کے بعد درود تاج اور اسم مبارک یا مقتدر ایک ہزار مرتبہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ اس کام کے ہونے کی قوت طاقت اور وسائل غیب سے پیدا ہو جائیں گے اور وہ کام اس کے بس

میں آ جائے گا اور بحسن خوبی پورا ہو گا۔ اس عمل کو کم از کم گیارہ روز تک جاری رکھے۔ بہتر ہے کہ کام کے مکمل ہونے تک جاری و ساری رکھے۔

## غیبی امداد

اگر کوئی شخص نہایت عاجزی و انکساری سے درود تاج اور اسم مبارک یا نصیر کا ورد بکثرت کرے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کے مراتب میں بلندی و سرفرازی فرما دیں گے اور وہ جس کسی بڑے حاکم کے پاس جائے گا وہ اس کے ساتھ عزت و احترام سے پیش آئے گا اور اس کی ہر حاجت خوشی خوشی پوری کرے گا۔

## عہدے میں ترقی

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یا معز کا ورد کثرت سے جاری رکھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس اسم مبارک کے ورد کی برکت سے اور اپنے فضل و کرم سے اس کے عہدے میں ترقی بخشے گا اور اس کو ذلت کی پستیوں سے نکال کر عزت کی بلندیوں پر لے جائے گا فقیر و نادار ہو تو مال دار بن جائے گا۔ غریب الوطن ہو تو اسے عزت کے ساتھ وطن واپسی کا سامان مہیا کرے گا۔

## حصول مراد

جس کسی کا کوئی جائز کام رکا ہوا ہو اور ہو نہ رہا ہو اس کے لئے لازم ہے کہ وہ درود تاج اور اسم مبارک یا معطی کا کثرت سے ورد کرے۔ اس اسم کے ورد کی بدولت اس کی جائز مراد بفضل تعالیٰ پوری ہو گی اور اس کی جائز خواہش تشنہ تکمیل نہ رہے گی۔ اس اسم کا ذکر ناجائز کاموں میں کرنے والا کوڑھ اور جذام میں مبتلا ہو گا۔

## جائیداد کی بازیابی



اگر کوئی شخص مقدمے میں اپنی جائیداد ہار گیا ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اپیل میں اس کے حق میں فیصلہ ہو جائے تو ایسے میں ذیل کی ترکیب سے درود تاج اور اسم مبارک یامالک الملک کا ختم شریف پڑھے۔

ہر روز غسل کرے۔ احرام باندھے۔ چوبیس گھنٹہ میں صرف جو کی ایک روٹی کھائے جو تقریباً ڈیڑھ سو گرام وزن کی ہو اور رات دن میں اکتالیس سو بار اس درود تاج اور اسم مبارک کو اس طریق سے پڑھے کہ پہلے سو مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھے اور آخر میں بھی ایک سو مرتبہ درود تاج مع بسم اللہ شریف پڑھے سات دن تک مسلسل یہ عمل جاری رکھے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت ہاری ہوئی جائیداد واپس مل جائے گی۔ یاد رہے کہ عمل سریع الرفتار اور جلالی ہے عمل کے دوران ہر قسم کا پرہیز کرنا لازمی ہے۔ وگرنہ نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے۔

## دشمن سے پریشانی

جو کوئی اپنے دشمن کے ہاتھوں پریشان ہو اور اس سے چھٹکارے کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں درود تاج اور اسم مبارک یامالک کا ایک ہزار مرتبہ ورد کرے۔ تین دن بلا ناغہ اس ورد سے دشمن مقہور اور ذلیل و خوار ہو گا۔

## مقدمے میں کامیابی

جو شخص کسی ناجائز مقدمے کی وجہ سے حد سے زیادہ پریشان اور بے چین ہو اور اس کو انصاف ملنے کی توقع نہ ہو تو ایسے میں درود تاج اور اسم مبارک یامالک الملک کا ایک ہزار مرتبہ صبح و شام کرے انشاء اللہ تین دن بلاناغہ اس عمل سے مقدمے میں فتح یاب ہو جائے گا اور ساری پریشانی رفع ہو جائے

گی۔

## ادائیگی قرض

اگر کوئی شخص قرض کے بوجھ تلے دب گیا ہو اور اس سے نجات کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو۔ تو ایسے میں درود تاج اور اسم مبارک یا وکیل کا بکثرت ورد جاری رکھے۔ چند یوم کے بلاناغہ عمل سے اللہ تعالیٰ اپنا فضل و کرم نازل فرمائیں گے اور غیب سے اس کے قرضوں کی ادائیگی کا سامان پیدا ہو جائے گا اور رفتہ رفتہ اس کے تمام قرضے اتر جائیں گے۔ عمل خلوص نیت اور عاجزی کے ساتھ کیا جائے اور تاحصول تکمیل مقصود عمل کو کثرت سے روزانہ جاری رکھا جائے۔

## آسمانی بجلی سے بچاؤ

اگر کسی کو یہ خدشہ ہو کہ اس کے مکان پر آسمانی بجلی گرے گی اور نقصان پہنچائے گی تو ایسے میں اس پر لازم ہے کہ وہ باوضو حالت میں کسی سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے سات مرتبہ درود تاج اور یا وکیل لکھ کر اس پر ایک سو ایک مرتبہ اسی اسم مبارک کا ورد کرے اور اس کاغذ کو مکان کی پیشانی یا چھت پر چپکا دیا جائے انشاء اللہ اس اسم کی بدولت وہ مکان آسمانی بجلی سے ہمیشہ کے لئے محفوظ و مامون ہو جائے گا۔

## جنات سے حفاظت

اگر کسی مکان میں جنات وغیرہ کا بسیرا ہو اور کوئی بھی تدبیر اس سے خلاصی کی نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں بعد از نماز فجر درود تاج اور اسم مبارک یا نور یا حفیظ ایک ہزار ایک سو اکیس مرتبہ پڑھ کر مکان کے چاروں کونوں کی طرف پھونک لگائیں۔ مسلسل سات یوم روزانہ کے اس عمل سے وہ مکان



جنات سے خالی ہو جائے گا اور اس مکان میں نور الٰہی کا ظہور ہو گا اور وہ دوبارہ کبھی بھی نہیں آئیں گے۔

## سانپ اور موذی کیڑوں سے نجات

جس جگہ یا مکان میں سانپ اور موذی کیڑوں مکوڑوں کی کثرت ہو اور وہ کسی بھی تدبیر سے ختم نہ ہوتے ہوں تو ایسے میں اس جگہ پر باوضو حالت میں ایک ہزار ایک سو اکیس مرتبہ اسم مبارک یا نور اور چالیس بار درود تاج کا ورد کر کے ہر چہار سو پھونک ماریں اور اس اسم مبارک کا پانی کونے کھدروں میں چھڑکیں۔ اس عمل کی بدولت وہ جگہ یا مکان سانپوں اور موذی کیڑوں مکوڑوں سے ہمیشہ کے لئے پاک ہو جائے گا اور دوبارہ وہاں کبھی بھی کوئی سانپ یا موذی کیڑہ مکوڑہ پیدا نہ ہو گا۔

## آفات و بلیات سے حفاظت

اگر کسی شخص کی یہ آرزو ہو کہ اس کے مکان یا جائیداد تمام آفات و بلیات سے محفوظ رہیں اور ان کو کوئی گزند نہ پہنچے تو اس مقصد کے لئے مٹی کا نیا کوزہ لے کر اس پر درود تاج اور اسم مبارک یا والی سات مرتبہ لکھے اور پھر اس کوزہ میں پانی بھر کر وہ پانی مکان کے چاروں اور دیواروں پر چھڑے دے انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس کا مکان یا جائیداد ہر قسم کی آفات و بلیات سے ہمیشہ کے لئے محفوظ ہو جائیں گے۔

## آگ لگنے سے مکان کی حفاظت

جس کسی کے مکان میں بجلی یا کسی اور وجہ سے آگ لگ جاتی ہو اور وہ باوصف تدبیر کے اس پر قادر نہ ہو تو ایسے میں اس کی آئندہ حفاظت کے لئے وہ شخص درود تاج اور اسم مبارک یا وکیل یا نصیر ایک ہزار مرتبہ روزا

پڑھے اور مکان کے چاروں اور پھونک لگائے۔ اس عمل کی بدولت انشاء اللہ اس کا مکان آگ لگنے سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## مراتب کی بقاء و سلامتی

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یامالک یاقدوس کا ورد ایک ہزار مرتبہ ہر روز بعد از نماز عشاء کسی اندھیری جگہ پر کرے گا تو اگر وہ صاحب ملک ہے تو اس کا ملک قائم رہے گا۔ صاحب ریاست ہے تو ریاست باقی رہے گی۔ صاحب جائیداد ہے تو اس کی جائیداد اور زمین باقی رہے گی اگر عہدے دار ہے تو عہدہ قائم رہے گا اور مزید عزت پائے گا اور حکام بالا اسے عزت و آبرو کی نگاہ سے دیکھیں گے۔ اس کا کوئی بھی دشمن اگر چغلی کھائے گا تو خود ذلیل و خوار ہو گا یا موت سے ہمکنار ہو گا۔ اس اسم مبارک کا روزانہ ورد عزت و آبرو کا باعث ہے۔

## نرم دلی اور برداشت و تحمل

جو شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ ہر فرد اس کو نقصان نہ پہنچائے اور اس کے اخلاق درست اور اچھے ہوں تو وہ شخص درود تاج اور اسم مبارک یا لطیف یاحلیم کا ورد بکثرت کیا کرے۔ اس اسم مبارک کی بدولت اللہ تعالیٰ اپنی خاص رحمت سے اسے نرم دلی اور برداشت و تحمل عطا فرمائیں گے۔ اس میں غصہ کم اور نرم دلی زیادہ ہو گی۔ وہ دشمنوں کی برائیوں، زیادتیوں اور سختیوں کو برداشت کرنے والا ہو گا اس کے اخلاق و اوصاف نہایت درست اور اچھے ہوں گے اور ہر قسم کے نقصانات سے باوجودیکہ دشمنوں کی دشمنی کے محفوظ و مامون رہے گا۔

## حصول اولاد نرینہ



اگر کوئی اولاد نرینہ کا خواہش مند ہو اور اس کی خواہش کسی بھی ترکیب سے پوری نہ ہوتی ہو تو ایسے میں درود تاج اور اسم مبارک یامصور یااول اکتالیس دن تک ہر روز چالیس مرتبہ پڑھ کر پانی یا شہد پر دم کر کے آدھا خود پیئے اور آدھا اپنی بیوی کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مراد اس کی بر آئے گی اور اس کے ہاں فرزند صالح اور نیک پیدا ہو گا۔

## نسوانی امراض سے نجات

اگر کوئی شخص اپنی بیوی کے پاس جانے سے قبل درود تاج اور اسم مبارک یاشافی ستر مرتبہ پڑھ کر جائے گا تو انشاء اللہ اس کی بیوی جملہ نسوانی امراض سے محفوظ رہے گی اور وہ کبھی بھی کسی نسوانی مرض میں مبتلا ہو کر ڈاکٹروں اور حکیموں کے پاس نہ جائے گی۔

## مرض نسیان

جو شخص مرض نسیان میں مبتلا ہو اور ہر بات بھول جاتا ہو تو اس کے لئے لازم ہے کہ وہ ہر فرض نماز کے بعد درود تاج اور اسم مبارک یارحمٰن سو مرتبہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اکیس روز میں یہ مرض رفع ہو جائے گا اور اس کی یادداشت تیز ہو جائے گی اور وہ کوئی بھی بات نہ بھول پائے گا۔

## غفلت سے نجات

جو شخص ہر نماز کے بعد درود تاج اور یارحمٰن یارحیم اسمائے مبارک کا ورد اکیس مرتبہ روزانہ کیا کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کے مزاج سے نسیان، غفلت اور بھول چوک دور فرمادیں گے۔

## نسیان اور سہو سے نجات

اگر کوئی شخص نسیان کا شکار ہو اور اکثر کاموں میں سہو، غفلت یا بھول چوک کی وجہ سے پریشان رہتا ہو تو وہ بروز جمعہ طلوع آفتاب کے ایک گھنٹہ بعد درود تاج اور اسم مبارک یاقوی یاعزیز سو بار پڑھ کرے تو اس کے مزاج سے نسیان، سہو، غفلت اور بھول چوک کی کیفیت دور ہو جائے گی۔ یہ عمل کم از کم سات جمعہ تک کرنا لازمی ہے۔

## نظر بد

اگر کسی کو اپنے بچے کو نظر بد سے بچانا اور محفوظ رکھنا درکار ہو تو وہ درود تاج اور اسم مبارک یاقوی یاحفیظ کو باوضو حالت میں سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر خوشبو لگا کر موم جامہ کرے اور بچے کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تاحیات نظر بد سے محفوظ رہے گا اور اگر پہلے سے نظر بد کا شکار ہے تو اس عمل سے نظر بد سے نجات مل جائے گی۔

## ایک سال تک حفاظت

اگر کسی کو نظر بد لگ جاتی ہو اور وہ اس کی وجہ سے پریشان رہتا ہو تو ایسے میں سات دن روزانہ صبح و شام ستر مرتبہ درود تاج اور حسبی اللہ الحسیب جمعرات کے دن سے شروع کرکے پڑھے۔ انشاء اللہ ایک سال تک نظر بد سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## دوبارہ عزت پانا

اگر کوئی نوکر کسی وجہ سے اپنے آقا کی نظر سے گر گیا ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اس کی عزت آقا کی نظر میں بحال ہو جائے تو ایسے میں اس پر لازم ہے کہ وہ درود تاج اور اسم مبارک یاذوالجلال والاکرام ہر روز خلوص نیت سے ایک ہزار مرتبہ صبح و شام پڑھا کرے۔ انشاء اللہ اکیس روز کے عمل میں اسے



اپنے آقا کی نظروں میں پہلے جیسا مقام عزت حاصل ہو جائے گا۔

## نوکری کی بحالی

اگر کسی شخص کی نوکری چھوٹ گئی ہو اور وہ اس پر اپنی بحالی چاہتا ہو تو اس مقصد کے لئے تین دن تک روزے رکھے اور ہر صبح بعد از نماز فجر دس ہزار مرتبہ درود تاج اور اسم مبارک یارزاق یاجامع پڑھے اول و آخر درود شریف تاج سات سات مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ اسی جگہ یا کہیں اور بہتر ملازمت مل جائے گی۔ یہ عمل انتہائی سریع الاثر ہے۔

## خیر کثیر اور دولت و برکت

اگر کوئی شخص درود تاج اور اسم مبارک یاحنان یادیان کا کثرت سے ورد کرے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے خیر کثیر اور دولت و برکت عطا فرمائے گا اور اسے دولت و غنا، تجارت میں نفع، کاروبار میں ترقی اور رزق حلال میں وسعت جیسی بے بہا نعمتیں حاصل ہوں گی۔

## داغ اور زخم کے نشان

اگر کسی کے جسم پر داغ اور زخم کے یا جلنے کے نشان ہوں تو ایسی صورت میں صبح سورج نکلنے سے پہلے اور رات کو سونے سے پہلے بسم اللہ شریف ایک ہزار بار، درود تاج سو بار اور پھر ایک ہزار بار اسم مبارک یاشافی پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرے اور ہاتھوں کو داغوں اور نشانوں پر پھیرے۔ اس کے ساتھ ہی جب بھی پانی یا کوئی مشروب پئے۔ گیارہ مرتبہ یاشافی پڑھ کر اس پر دم کر لیا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت داغ اور نشان صاف ہو جایا کریں گے۔

## درازی عمر

اگر کوئی شخص درود تاج اور اسم مبارک یا آخر کا ورد کثرت سے کرے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کی عمر لمبی کر دیں گے اور اس کی خواہش کے مطابق اس کی عمر دراز ہو گی۔ اس کی طبیعت عبادت کی طرف مرکوز رہے گی۔ عبادت کے لئے سب سے پہلے مسجد میں جایا کرے گا اور سب سے آخر میں آیا کرے گا اور اس دنیا سے باایمان رخصت ہو گا۔

## دردزہ سے نجات

اگر کسی زچہ کو دردزہ انتہائی شدید ہو اور بچہ آسانی سے نہ ہو رہا ہو تو ایسے میں باوضو حالت میں ایک سو بار درود تاج اور دو سو اکیس بار اسم مبارک یااللہ یالطیف پڑھ کر گڑ یا خمیرہ وغیرہ پر دم کر کے تین حصے کرے اور باری باری ہر حصہ عورت کو کھلائیں۔ اللہ کے فضل و کرم سے تکلیف فوراً رفع ہو اور ولادت میں آسانی ہو۔

## ہر قسم کی درد

اگر کسی شخص کو پسلی، سینہ، کمر یا سر میں درد ہو تو کوئی دوسرا شخص باوضو حالت میں درد کی جگہ پر سات بار درود تاج اور یااللہ انگلی سے خالی بغیر روشنائی کے لکھے۔ انشاء اللہ اس عمل سے درد جاتا رہے گا۔

## درازی عمر

اگر کوئی شخص درود تاج اور اسم مبارک یاقیوم کا بکثرت ورد کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس اسم مبارک کی برکت سے اس کی عمر میں اپنے فضل و کرم سے اضافہ فرما دیں گے اور وہ اپنے تمام عزیز و اقارب میں سب سے زیادہ لمبی عمر پائے گا۔

## لمبی عمر کا حصول



جو شخص ایک ہی نشست میں ہر قمری مہینے کی شروع کی تاریخوں میں درود تاج اور اسم مبارک یاوارث کو تین ہزار بار پڑھے گا انشاء اللہ بفضل ایزدی اس کی عمر سارے خاندان میں سب سے زیادہ ہو گی۔

## درد شکم کا علاج

جو کوئی درد شکم میں مبتلا ہو تو ایسے میں باوضو حالت میں درود تاج اور اسم مبارک یاکافی سات بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیئے۔ انشاء اللہ اس عمل سے پیٹ کے درد سے ہمیشہ کے لئے نجات مل جائے گی۔

## خونی دست

اگر کسی کو خونی دست آتے ہوں اور آرام کی کوئی صورت نظر نہ آئے تو ایسے میں درود تاج اور اسم مبارک یامانع تین سو مرتبہ باوضو حالت میں پڑھ کر پانی کو دم کر کے مریض کو دیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے خونی دست بند ہو جائیں گے۔ پانی دن میں تین مرتبہ پلایا جائے اور تسلسل سے گیارہ روز بلا ناغہ عمل کرنے سے ہمیشہ کے لئے اس مرض سے نجات مل جائے گی۔

## خونی بواسیر

جس شخص کو خونی بواسیر ہو اور وہ رفع نہ ہوتی ہو تو ایسے میں اسے درود تاج اور اسم مبارک یامانع ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے دیں۔ وہ یہ پانی دن میں سات مرتبہ نوش کیا کرے۔ انشاء اللہ سات روز کے عمل کی بدولت خون آنا بند ہو جائے گا اور مسے ختم ہو کر بواسیر کی شکایت ہمیشہ کے لئے جاتی رہے گی۔ مزید بندش کے لئے یہ عمل اکیس روز تک کریں تو زیادہ بہتر ہے۔

## خط یا درخواست کا جواب

اگر کسی شخص کا خط کا جواب نہ آتا ہو یا کہیں درخواست بھیجے اور اس پر غور و فکر نہ ہوتا ہو اور نہ ہی اس پر حکم صادر ہوتا ہو تو ایسے میں تین روز تک متواتر بعد از نماز فجر درود تاج اور اسم مبارک یامجیب الدعوات ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر یہ خیال کرے کہ میرے خط یا درخواست کا جواب آسمان سے اتر رہا ہے۔ انشاء اللہ تھوڑے ہی دنوں میں اس کے خط یا درخواست کا جواب بالصواب آجائے گا۔

## خفقان کا علاج

جو شخص خفقان کے مرض میں مبتلا ہو تو ایسے میں درود تاج اور اسم ذات اللہ کو نہایت جلی قلم سے لکھ کر یا لکھوا کر اپنے سامنے رکھے اور دن رات میں کم از کم تین مرتبہ نہایت ادب سے قبلہ رخ باوضو حالت میں خلوت میں بیٹھ کر محبت کی نگاہ سے اس اسم مبارک پر نظر ڈالے اور دل میں یہ خیال کرے کہ یہ مبارک نام جس طرح اس کاغذ یا تختی پر لکھا ہوا ہے۔ اسی طرح خوش خط اور خوبصورت میرے دل پر لکھا ہوا ہے۔ پھر آنکھیں بند کر کے کم از کم دس منٹ تک اس تصور کو جمائے رکھے اور اس خیال میں محو رہے۔ ہر روز کم از کم تین مرتبہ یہ عمل کرنے سے انشاء اللہ کبھی بھی ساری عمر خفقان' ہول دل' دل کی دھڑکن وغیرہ قلب کے کسی بھی مرض میں مبتلا نہ ہو گا۔

## خلائق پر غلبہ

جو شخص اس بات کا آرزو مند ہو کہ اسے خلائق پر غلبہ حاصل ہو تو وہ شخص درود تاج اور اسم مبارک یامعز کا بکثرت ورد کیا کرے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اسے دنیا کے لوگوں پر برتری اور غلبہ حاصل ہو گا۔ حکام کی نظر میں اس کی عزت ہو گی اور خلقت اس کے ساتھ تعظیم و تکریم سے پیش آئے



گی۔

## خلق سے ہمدردی

جو شخص کثرت سے درود تاج اور اسم مبارک یاوالی کا ورد کرے گا اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے ہمدرد خلائق بنائے گا۔ وہ ہر ضرورت مند کی حتی المقدور مدد کرے گا اور آڑے وقت مصیبت زدہ کے کام آنے اور حاجت مند کی حاجت پوری کرنے کی کوشش کرے گا۔

## کریم النفسی

اگر کوئی شخص درود تاج اور اسم مبارک یامعطی کا ورد کثرت کے ساتھ کرے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کے اندر خلائق سے ہمدردی اور کریم النفسی کے وصف پیدا کر دے گا۔ ایسا شخص بلا کسی امتیاز کے لوگوں کے ساتھ ہمدردی اور مہربانی کا سلوک کرے گا۔ کسی پر ظلم نہیں کرے گا۔ کسی کے لئے مصیبت یا پریشانی کا باعث نہیں بنے گا اور رحم دلی کا مظاہرہ کرے گا اور خود ساری دنیا سے بے پرواہ ہو گا۔

## مخلوق کی محتاجی سے نجات

جو شخص ہر جمعہ کی صبح بعد از نماز فجر درود تاج اور اسم مبارک یامعطی الخیر ہزار بار پڑھے گا اور اس کی مداومت دس جمعوں تک رکھے گا۔ تو اللہ تعالیٰ اس کی امداد خزانہ غیب سے فرمائیں گے اور اسے خلائق کی محتاجگی سے نجات بخشیں گے۔ اس طرح اس کے لئے خزانہ غیب سے روزی کا سامان مہیا ہو گا اور اسے لوگوں کے آگے دست سوال دراز کرنے کی احتیاج ر ضرورت نہ رہے گی اور اپنے خزانے سے نعمت عطا فرمائیں گے۔

## خلق خدا میں عزت و احترام

جو شخص بعد از نماز ظہر درود تاج اور اسم مبارک یامعز نوے مرتبہ پڑھا کرے گا اور اس پر ہمیشگی اختیار کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے خلائق کی نگاہ میں عزت و احترام اور سرخروئی عطا فرمادیں گے۔

## تاحیات اکرام و احترام

اگر کوئی شخص درود تاج اور اسم مبارک یاکریم کا ورد بکثرت کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اس اسم کی بدولت اپنی برکت اور اپنے فضل و کرم کے ساتھ ایسا لطف و کرم فرمائیں گے کہ وہ دنیا والوں کی نظر میں تاحیات مکرم و محترم رہے گا۔

## تجارت اور کاروبار میں ترقی

اگر کوئی درود تاج اور اسم مبارک یانافع کا بکثرت ورد کرے گا تو پروردگار عالم اپنے فضل و کرم سے اس کی تجارت میں نفع اور کاروبار میں ترقی عطا کرے گا اور اسے دولت و برکت اور خیر کثیر بخشے گا۔ اس اسم مبارک کی برکت سے اسے دولت و غنا اور رزق حلال میں وسعت عطا کرے گا۔

## مال تجارت میں برکت

جو شخص کوئی بھی نیا مال یا نئی شے خریدتے وقت درود تاج اور اسم مبارک یانافع کو اکتالیس مرتبہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کے لئے اس چیز یا مال میں اور اس کی تجارت میں برکت عطا فرمائیں گے۔

## اولاد سے محرومی کا غم

اگر کسی شخص کے ہاں اولاد نہ ہو اور وہ بے اولادی کے باعث سخت غمگین رہتا ہو تو وہ درود تاج اور اسم مبارک یاغفار کا کثرت سے ورد



کرے۔ انشاء اللہ اس اسم مبارک کی برکت سے اللہ تعالیٰ اسے اولاد صالح سے سرفراز فرمائیں گے۔

## بے خوابی کی شکایت

اگر کسی کو بے خوابی کی شکایت ہو اور نیند کسی بھی طریق یا دوا سے نہ آتی ہو تو درود تاج اور اسم مبارک یاحی یاقیوم کا بکثرت ورد کیا کرے۔ انشاء اللہ بے خوابی کی شکایت رفع ہو جائے گی اور گہری نیند آیا کرے گی۔

## بے خوفی اور اطمینان قلب

اگر کوئی شخص درود تاج اور اسم مبارک یامتین کا کثرت سے ورد کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے قلب کو اطمینان اور بے خوفی کے اوصاف عطا فرمادے گا اور اس ورد کی بدولت وہ اطمینان قلب اور بے خوفی کے ساتھ بڑے سے بڑے خطرے اور لرزا دینے والے واقعے سے ہراساں کر دینے والے ماحول میں بھی بے فکر اور اطمینان و سکون سے رہے گا اور کوئی بھی پریشانی اس کے نزدیک نہیں پھٹکے گی۔

## بخار اور سردرد

اگر کسی شخص کو بخار ہو اور ساتھ ہی سردرد بھی تو ایسے میں کسی کاغذ پر باوضو حالت میں درود تاج اور یاغفور تین مرتبہ لکھ کر اس کی گیلی سیاہی پر روٹی کا ٹکڑا لگا کر وہ نقش روٹی میں جذب کرے اور روٹی کے اس ٹکڑے کو کھا لے۔ انشاء اللہ تین یوم کے عمل سے بخار جاتا رہے گا اور سردرد بھی کافور ہو جائے گا۔

## بخشش کے لئے

جو شخص ہر جمعہ کی نماز کے بعد درود تاج اور یاغفار اغفرلی

ذنوبی ایک سو دفعہ پڑھے اور اس عمل پر باقاعدگی اختیار کرے تو حق تعالیٰ اپنی رحمت سے اس کا نام بخشے ہوئے لوگوں کی فہرست میں درج فرمائے گا۔

## بد اخلاقی سے نجات

جو شخص بے حد بد اخلاق ہو اور اپنی اس عادت سے نالاں ہو تو اس کے لئے لازم ہے کہ وہ شخص خود صبح کو تین سو مرتبہ درود تاج اور اسم مبارک یا رؤف اور تین سو مرتبہ شام کو پڑھے۔ انشاء اللہ اکیس یوم کے اندر اندر اس عمل کی بدولت اس کے اندر بد اخلاقی ختم ہو کر خوش اخلاقی کے آثار پیدا ہو جائیں گے اور وہ اس عادت بد سے مکمل نجات پا لے گا۔

## بے راہ روی سے نجات

جو شخص یا بچہ آوارہ گرد ہو اور بے راہ روی کی عادت بد میں غلط سوسائٹی کی وجہ سے پڑ گیا ہو اور وہ یا اس کے والدین یا عزیز اس کی اس عادت سے تنگ آ چکے ہوں اور کسی بھی طرح وہ اپنی اس روش کو بدل نہ سکے تو ایسے میں وہ خود یا اس کا عزیز یا والدین درود تاج اور اسم مبارک یا رؤف تین سو مرتبہ صبح اور تین سو مرتبہ شام کو باوضو حالت میں پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے یا وہ اس کا تصور کر کے دم کریں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت چالیس روز کے اندر اندر وہ اس بد اطواری کے فعل سے باز آ جائے گا اور بری سوسائٹی چھوڑ دے گا۔

## بچھو کے کاٹے کا علاج

اگر کسی شخص کو بچھو نے کاٹ لیا ہو تو تھوڑا سا نمک لے کر پانی میں گھول لیں اور اس پر باوضو حالت میں ستر مرتبہ درود تاج اور اسم مبارک یا واسع پڑھ کر پانی پر دم کیا جائے اور اس نمکین پانی سے بچھو کے کاٹے کی جگہ پر بار بار



ٹکور کریں۔ انشاء اللہ زہر کا اثر ختم ہو جائے گا اور تکلیف سے نجات مل جائے گی۔

## بچے کو بد نظری سے بچانا

اگر کسی بچے کو بد نظری ہو گئی ہو یا بار بار لگ جاتی ہو اور تکلیف کا باعث بنتی ہو تو ایسے میں کسی تانبے کے پترے پر سات مرتبہ درود تاج اور اسم مبارک یا مانع کندہ کروا کر اسے بطور نقش بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ بچہ ہمیشہ کے لئے نظر بد سے محفوظ و مامون ہو جائے گا اور کبھی بھی یہ شکایت پیدا نہ ہو گی۔

## دودھ چھڑانے کی تکلیف

اگر کوئی بچہ ماں کا دودھ چھڑانے کی وجہ سے روتا رہتا ہو اور کسی طرح خاموش نہ ہوتا ہو تو ایسے میں باوضو کسی کاغذ کے ٹکڑے پر سات بار درود تاج اور اسم مبارک یا متین لکھ کر پانی میں گھول کر بچے کو پلا دیں۔ انشاء اللہ بچے کا رونا بند ہو جائے گا اور وہ تنگ کرنا چھوڑ دے گا۔

## خرافات عالم سے حفاظت

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یا عزیز یا معز کا بکثرت ورد کرے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے جملہ اشرار و خرافات عالم سے محفوظ و مامون رکھیں گے اور وہ دنیا جہاں کی تمام آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔

## اصلاح باطن

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یا ظاہر یا باطن کا کثرت سے ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کے باطن کی اصلاح فرما دیں گے اور اس کے اندر نور کی روشنی پیدا فرما دیں گے اور اس اسم کے ذکر مبارک کی

برکت سے اس کے دوستوں کی بھی اصلاح فرمادیں گے اور اس کے عزیز و اقارب اپنے بیگانے سب اس کے ساتھ عزو احترام سے پیش آئیں گے۔

## اصلاح معاملات

اگر کسی شخص کے معاملات میں ابتری کی کیفیت ہو اور اصلاح کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو وہ شخص درود تاج اور اسم مبارک یاحنان یادیان کا بکثرت ورد کرے اس کے ورد کی برکت سے اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے نوازتے ہوئے اس کے تمام بگڑے ہوئے معاملات کی اصلاح فرمادیں گے اور اس کی جملہ تکالیف دور ہو کر اس کے کاموں میں آسانی اور سنوار پیدا ہو جائے گا اور اس کے تمام نقصانات کا ازالہ خزانہ غیب سے فرمادیں گے اور اس کے تمام معاملات بہتر ہو جائیں گے۔

## اضطراب قلب

جو شخص ہر وقت اضطراب قلب اور ہول قلب میں مبتلا رہتا ہو۔ تو وہ شخص کسی گتے یا کاغذ پر جلی حروف میں موٹی قلم سے درود تاج اور اسم اللہ لکھے یا کسی سے خوش خط کر کے لکھوائے اور اس اسم مبارک کو اپنے سامنے رکھ کر دن میں تین مرتبہ اس پر محبت کی نگاہ دس منٹ تک ٹکائے اور ساتھ ہی اس اسم مبارک کا کثرت سے ورد بھی کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اکیس روز میں اس کے دل کا اضطراب، ہول اور دیگر تکالیف ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائیں گی اور پھر کبھی ایسی شکایت پیدا نہ ہو گی۔

## اطاعت الٰہی کا ظہور

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یااول کا بکثرت ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے اطاعت الٰہی میں اولیت کے شوق کا وصف عطا



فرمائیں گے چنانچہ ہر قسم کی نیکیوں کے کاموں میں اس کا نمبر اول ہو گا اور خدا کی رضا اور خوشنودی کے کاموں میں وہ سب پر مقدم رہے گا اور جملہ فرائض اور واجبات کو حتی المقدور اول وقت پر اور سب سے پہلے بجالائے گا۔

## فتح بر نفس

جو شخص صبح کو فجر کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان درود تاج اور اسم مبارک یاموخر پڑھے گا اور اکتالیس روز تک اس کی مداومت رکھے گا اللہ تعالیٰ اس کے نفس کو اس کا تابع، اطاعت گزار اور فرمانبردار بنا دیں گے۔

## اطمینان قلب

اگر کوئی شخص درود تاج اور اسم مبارک یاواحد کا کثرت سے ورد کرے گا۔ تو اللہ تعالیٰ اس کے قلب کو دائمی اطمینان اور بے خوفی سے نوازیں گے اور وہ ہر خطرے سے بے نیاز ہو کر اپنے فرائض منصبی انجام دے گا۔

## محبوب سے دوری

اگر کوئی شخص اپنے محبوب سے دور اور جدائی سے بے چین اور بے قرار رہے تو ایسے میں وہ درود تاج اور اسم مبارک یاجامع کا بکثرت ورد کرے انشاء اللہ اس اسم مبارک کی برکت سے اس کی دلی تمنا پوری ہو جائے گی اور محبوب سے بہت جلد قربت حاصل ہو جائے گی۔

## اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری

جو شخص ہر روز درود تاج اور اسم مبارک یامقدم کا بعد از نماز فجر کھلا ورد رکھے گا اس کا نفس اللہ تعالیٰ کا اطاعت گزار اور فرمانبردار ہو جائے گا اور اس سے ادنیٰ سی بھی سرکشی انجام نہ پائے گی۔

## اللہ تعالیٰ کی تجلی کا مشاہدہ

جو شخص تجلی الٰہی کے مشاہدہ کی خواہش و آرزو رکھتا ہو تو ایسے میں اس پر لازم ہے کہ وہ درود تاج اور اسم مبارک یاشہید کا کثرت سے ورد کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ بفضل الٰہی مشاہدہ الٰہی ہر شے اور ہر جگہ دیکھے گا۔ وہ گناہ کے نزدیک جانے کو موت سے زیادہ برا خیال کرے گا اور کبھی بھی ایک لحظہ کے لئے ناپاک، بے غسل یا بے وضو رہنا پسند نہ فرمائے گا۔ اس کی حالت یہ ہو گی جیسے غلام بادشاہ کے دربار میں حاضری دیتے وقت ہوتا ہے۔

## اللہ تعالیٰ پر توکل

جو شخص درود تاج اور اسم مبارک یاواحد کا بکثرت ورد رکھے گا تو وہ بفضل الٰہی اس وصف سے سرفراز ہو گا کہ سوائے ذات باری تعالیٰ کے اور کسی کو اپنا دوست اور مہربان نہ سمجھے گا اور ہر امر کو اللہ کی طرف سے تصور کرتے ہوئے اس پر راضی و برضا شاکر و صابر رہے گا۔

## امتحان میں کامیابی کے لئے

اگر کسی طالب علم کو امتحان میں فیل ہو جانے کا اندیشہ ہو تو وہ درود تاج اور اسم مبارک یاہادی کو تین روز تک گیارہ گیارہ سو مرتبہ ایک ہی نشست میں باوضو اور قبلہ رخ بیٹھ کر پڑھے انشاء اللہ امتحان میں اچھے نمبروں سے پاس ہو جائے گا۔

## نافرمان اولاد

اگر کسی کی اولاد نافرمان ہو اور اس کے سمجھانے بجھانے کے باوصف راہ راست پر نہ آتی ہو تو ایسے میں وہ شخص درود تاج اور اسم مبارک یاشہید



کا ورد ایک ہزار مرتبہ باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر کرے اور نافرمان بیٹے یا بیٹی پر دم کرے۔ انشاء اللہ اکیس یوم کے عمل سے نافرمانی ختم ہو کر مکمل اطاعت اور فرمانبرداری کرے گا۔ اس عمل کو اگر نوے دن تک جاری رکھے تو تازندگی ان کی طرف سے کوئی شکایت پیدا نہ ہو گی اور وہ تاحیات اس کے فرمانبردار اور تابع فرمان رہیں گے۔

## پٹھوں کا درد نہ رہے

سرسوں کا آدھ سیر تیل اپنے سامنے نکلوائیں۔ اس پر اکیس مرتبہ درود تاج پڑھیں اور یاشافی گیارہ ہزار مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ ترکیب یہ ہے کہ تیل کسی بوتل میں کارک لگا کر محفوظ کرلیں۔ روزانہ ایک نشست میں جتنی بار پڑھ سکیں لیکن ایک سو بار ایک نشست میں پڑھنا ضروری ہے، درود تاج پڑھ کر کارک کھول کر بوتل میں پھونک ماریں اور بوتل پر کارک لگا دیں۔ اس طرح گیارہ ہزار کی تعداد پوری کرلیں۔ روزانہ تین ماشہ تیل روٹی پر چپڑ کر کھائیں اور تین ماشہ ہلکے ہاتھ سے دونوں گھٹنوں اور پنڈلیوں پر مالش کریں۔

## چھپاکی کا علاج

پانی میں کھوئے کا پیڑا یا چینی گھول کر ایک مرتبہ درود تاج اور گیارہ مرتبہ کن فیکون پڑھ کر دم کریں اور مریض کو دن میں تین بار پلائیں۔ وقتی طور پر ایک دفعہ یہ عمل کافی ہے اور اگر مرض میں شدت ہو تو گیارہ دن تک جاری رکھیں۔

## پیشاب میں خون

ایک مرتبہ درود تاج کے ساتھ ایک مرتبہ یہ عبارت پڑھ کر پانی پر دم کر کے دن رات میں آٹھ مرتبہ پئیں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یا

مانع

## پیشاب میں رکاوٹ

صبح سورج نکلنے سے قبل اور شام سورج غروب ہونے کے فوراً بعد ایک مرتبہ درود تاج اور گیارہ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ الملک القدوس الرحمٰن الرحیم پڑھ کر پیٹ پر پھونک ماریں۔ جب تک مرض سے نجات نہ ملے عمل جاری رکھیں۔

## ذیابیطس سادہ

رات کے وقت خلوت میں بیٹھ کر ایک مرتبہ اول و آخر درود تاج اور یا مانع ایک سو مرتبہ پڑھیں اور پیٹ پر پھونک ماریں۔ تین ماہ تک یہ عمل جاری رکھیں۔

## امراض خبیثہ کا علاج

جب بھی پانی پئیں ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ یہ عبارت پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں ---بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ۔یاودود یاودود یاودود۔

## تبادلہ نہ ہونے پائے

عشا کی نماز کے بعد ایک مرتبہ درود تاج اور اکیس روز تک اکیس مرتبہ یا مانع پڑھ کر دعا کریں۔

## تبادلہ کرانا ہو تو

عشا کے بعد ایک مرتبہ درود تاج اور اکتالیس مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر چالیس روز تک دعا کریں۔ کسی مجبوری سے ناغہ ہو جائے تو اسے پورا کریں۔



## تسخیر خلائق

دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے، حاکم کو اپنے اوپر مہربان کرنے کے لئے، لوگوں میں باعزت ہونے کے لئے، شوہر کی ناراضگی دور کرنے کے لئے یا بدمزاج بیوی کو رام کرنے کے لئے چالیس روز تک روزانہ ایک سو مرتبہ درود تاج اور سو مرتبہ بسم اللہ الواسع جل جلالہ پڑھ کر مقصود علیہ کا تصور کر کے پھونک ماریں اور دعا کر کے سو جائیں۔ خواتین ناغہ کے دن بعد میں شمار کر لیں۔

## مرض کیا ہے؟

فجر کی اذان کے فوراً بعد ایک مرتبہ درود تاج پڑھیں اور ایک سو مرتبہ یہ عبارت پڑھیں ---بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔افتح افتح افتح ---پڑھ کر آنکھیں بند کر لیں اور اس مریض کا تصور کریں جس کے بارے میں معلومات حاصل کرنی ہوں۔ مرض کی کیفیت ذہن پر منکشف ہو جائے گی۔

## تلی جسم میں بڑھ جائے

کاغذ پر یاشافی لکھ کر اس پر ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر پھونک ماریں اور مریض کے گلے میں ڈال دیں یا تلی کی جگہ پر پیٹ پر باندھ دیں اور ذرا سی راکھ کی انگلی پر لگا کر ایک مرتبہ یاودود پڑھیں اور انگلی پر پھونک ماریں اور تلی کے اوپر اس انگلی سے ایک بار کراس کا نشان بنا دیں۔

## تشنج کا خاتمہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ---زردہ کے رنگ سے پلیٹوں پر لکھیں۔ ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں اور ایک پلیٹ صبح ایک شام پانی سے دھو

کر گیارہ دن تک پلائیں۔

## گلے کے غدود

دہکتے ہوئے کوئلے جب بجھتے ہیں تو ان پر راکھ جمنا شروع ہو جاتی ہے۔ اس راکھ کا کچھ حصہ سفید ہوتا ہے۔ یہی راکھ کا پھول ہے۔ انگشت شہادت کے پہلے پور پر یہ راکھ لگائیں۔ ایک مرتبہ یاودود اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر اس کے اوپر دم کریں اور انگلی سے متاثرہ جگہ پر کراس بنائیں۔ اگر مرض پھیلا ہوا ہو تو اسی طرح نئی راکھ لے کر دوبارہ اور سہ بارہ عمل کریں۔

## برائے مرض ٹی بی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔الرحیم الرحیم الرحیم ---تین پلیٹوں پر لکھ کر ان پر تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں۔ ایک صبح، ایک شام اور ایک رات کو پانی سے دھو کر بانوے دن تک پلائیں۔

## آفات سے حفاظت

ارادہ و عمل کے ساتھ بے یقینی کو ختم کرنے کی کوشش کرنی چاہئے اور آفات ارضی و سماوی سے محفوظ رہنے کے لئے ۹ انچ چوڑے اور ۱۲ انچ لمبے سفید کاغذ پر سیاہ چمکدار روشنائی سے بہت خوبصورت درود تاج لکھ کر اوپر درود تاج ۱۱ بار پڑھ کر دم کریں اور نقش اپنے گھر میں آویزاں کریں۔

اگر خدانخواستہ کوئی وبا پھیل گئی ہو تو یہی نقش سفید چینی کی تین پلیٹوں پر زعفران اور عرق گلاب سے لکھیں اور اس پر ایک سو مرتبہ درود تاج پڑھیں اور دم کریں اور صبح و شام اور رات کو پانی سے دھو کر سارے گھر والے پئیں۔ پینے کا پانی ابال کر استعمال کیا جائے۔

## موتیا اور ککروں کے لئے



ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ الحی القیوم الحق النور پڑھیں اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر آٹھوں انگلیوں کے پوروں پر دم کریں اور آنکھوں پر پھیریں۔

## رتوندہ کا علاج

رتوندہ اس مرض کو کہتے ہیں جس میں اندھیرے یا رات کو چیزیں یا تو نظر نہیں آتیں یا دھندلی نظر آتی ہیں۔ ایسی صورت میں یا عمانویل یا عمانویل یا عمانویل (یہ ایک مرتبہ ہوا) گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر ایک پاؤ صاف کلونجی پر دم کریں اور صبح و شام ایک ایک چٹکی تازہ پانی کے ساتھ کھائیں۔

## نظر کی کمزوری

سورج نکلنے سے قبل تین سو تیرہ مرتبہ پڑھ کر ایک بڑے پیالے پانی پر دم کریں۔ اس کے بعد ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر اس پیالے میں سے تین گھونٹ پانی الگ کر کے نہار منہ پی لیں اور باقی پانی کو سیدھے ہاتھ کے چلو میں لے کر اس پانی میں آنکھیں کھولیں اور بند کریں۔ پانی جب گرم ہو جائے تو پانی کسی گملے یا کیاری میں ڈال دیں۔ اب دوسرا چلو بھر لیں اور اسی طرح پہلے بائیں آنکھ کو دھوئیں اور پھر دائیں آنکھ کو۔

## دھندلی نظر کا علاج

پانی پر ۱۰۰ مرتبہ درود تاج پڑھیں اور پھر تین مرتبہ "الحی القیوم ولا الٰہ الا اللہ یا رحیم یا اللہ یا مرید یا رحیم یا اللہ یا مرید یا رحیم یا اللہ یا مرید" پڑھ کر ایک پھونک پانی پر ماریں اور دوسری پھونک چھری پر۔ اب چھری سے سے پانی کو کاٹیں یعنی ایک منٹ پانی میں کراس بناتے رہیں۔ دوبارہ پھر اسی طرح پڑھ کر

اور چھری پر دم کر کے پانی کو کاٹیں۔ یہ عمل تین مرتبہ کریں۔ یہ پانی دو دو اونس ہر چار گھنٹہ کے بعد پلائیں۔ اسی طرح کہ سورج طلوع ہونے کے بعد سے عشا تک یہ پانی پورا ہو جائے۔

## ہر تکلیف کا علاج

جسم کی لمبائی کے برابر کچے سوت کا نیلا دھاگہ سات مرتبہ ناپیں اور اس کو اتنا چھوٹا کرلیں کہ گلے میں ڈالا جا سکے۔ اب ۱۰۰ مرتبہ درود تاج پڑھ کر دھاگہ میں ایک گرہ دیں۔ اسی طرح اکیس گرہیں لگائیں اور یہ گنڈا مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ شفایابی کے بعد گنڈا اتار کر چلتے پانی میں بہا دیں۔

## خوبصورتی کے لئے

ایک سو ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر ایک لوٹے پانی پر دم کریں اور اس پانی سے منہ دھوئیں۔ منہ دھونے کے بعد دونوں گال تھپتھپائیں۔ تولیہ یا کپڑے سے خشک کیے بغیر سو جائیں۔ البتہ بقیہ پانی کیاری یا گملے میں ڈال دیں تاکہ بے حرمتی نہ ہو۔

## دشمن سے حفاظت

فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد یا رات کو سونے سے پہلے اول و آخر گیارہ مرتبہ درود ناریہ کے ساتھ ایک سو مرتبہ درود تاج کے بعد ایک سو مرتبہ نصر من اللہ و فتح" قریب" پڑھ کر سو مرتبہ سینہ پر پھونک ماریں۔ انشااللہ حاسد اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہیں گے۔

## سفر میں حفاظت

سفر پر جانے سے پہلے گھر سے نکلنے کے بعد ایک مرتبہ درود تاج پڑھیں پھر



یاحفیظ یاودود یارحیم یاحفیظ۔یاودود یا اللہ یا حفیظ ---پڑھ کر آسمان کی طرف پھونک ماریں۔ انشااللہ تعالیٰ دوران سفر ہر آفت اور ناگہانی حادثہ سے محفوظ رہیں گے۔ دوران سفر غیبی امداد بھی حاصل ہو گی۔

## حافظہ کی کمزوری کا علاج

صبح نہار منہ کلی یا وضو کر کے دس مرتبہ درود تاج پڑھیں اور پانی پر دم کر کے پی لیں۔ اس عمل کو چالیس روز تک برقرار رکھیں۔ اگر کسی وجہ سے ناغہ ہو جائے تو دن شمار کر کے بعد میں پورے کر لیں۔

## خون کی کمی

جسم میں خون کی کمی دور کرنے کے لئے ایک مرتبہ درود تاج اور تین مرتبہ بسم اللہ کے ساتھ یامصور پڑھ کر پانی، چائے، شربت یا دودھ یا جو بھی مشروب پئیں اس پر دم کر کے پی لیا کریں۔

## خود کلامی کا علاج

بانوے دن تک روزانہ تیس مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ یاسمیع پڑھ کر صبح سورج نکلنے سے پیشتر ایک صراحی پانی یا مٹکے پر دم کریں اور مریض کو پینے کے لئے یہی پانی دیں۔

## پاگل پن کا علاج

جب بھی پانی پئیں ایک گھونٹ پر ایک مرتبہ درود تاج پڑھیں اور پھر بسم اللہ شریف پڑھ کر دم کر کے پئیں۔ اگر مریض کی حالت اتنی خراب ہو کہ وہ خود یہ عمل نہ کر سکے تو درود تاج مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم زعفران اور عرق گلاب سے ایک پلیٹ پر لکھ کر صبح نہار منہ پلائیں۔

## زخموں کے نشانات

جسم پر داغ ہوں تو صبح سورج نکلنے سے پہلے اور رات کو سونے سے پہلے ایک سو بار درود تاج کے بعد ایک ہزار مرتبہ یاشافی پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کریں اور نشانوں پر پھیرلیں۔ ساتھ ہی جب بھی کوئی پانی یا مشروب پئیں گیارہ مرتبہ یاشافی پڑھ کر اس پر دم کر کے پئیں۔

## زہر کے نقصان سے حفاظت

کسی زہریلے کیڑے مثلاً" سانپ، بچھو، بھڑ، شہد کی مکھی وغیرہ کے کاٹنے سے بھی اگر خون متاثر ہو جائے تو ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر ایک مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم-یارحیم یااللہ یارحیم یااللہ یارحیم یااللہ یابدیع العجائب بالخیر یابدیع ---پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں اور چکنی مٹی کے ڈھیلے پر دم کر کے بار بار سنگھائیں۔

## نیند میں دانت پیسنا

مریض کے قریب سرہانے کھڑے ہو کر اتنی بلند آواز سے کہ نیند خراب نہ ہو، چند روز تک کوئی صاحب ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر ایک مرتبہ یا شافی پڑھیں۔ پڑھتے وقت لہجے میں ہر لفظ کا فاصلہ برابر ہونا چاہئے۔

## دمہ کا خاتمہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم- یالطیف--- چینی کی پلیٹوں یا سونے کے پترہ پر زردہ رنگ سے مندرجہ بالا نقش لکھیں اور پانی سے دھو کر اس پانی پر تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر دن میں تین مرتبہ پلائیں۔

## داد کا علاج



صبح دوپہر شام ایک مرتبہ درود تاج اور گیارہ مرتبہ یاشافی پڑھ کر داد پر دم کریں۔

## امراض دانت

ایک مرتبہ درود تاج اور نو مرتبہ یامصور پڑھ کر صبح نہار منہ ایک گلاس پانی پر دم کر کے ایک گھونٹ پانی الگ کر لیں۔ باقی پانی سے اچھی طرح کلی کریں۔ کلی کرنے کے بعد الگ کیا ہوا پانی پی لیں۔ اس کے آدھ گھنٹے تک کوئی چیز کھانا پینا منع ہے۔

## دانت درد کا خاتمہ

جس دانت یا داڑھ جس میں درد ہو چٹکی سے پکڑ کر چھوڑ دیں اور چٹکی پر ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ سورہ ھمزہ پڑھ کر دم کریں۔

## سر درد کا علاج

ایک سوتی رومال پر ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا قابض پڑھ کر پھونک ماریں اور گرہ لگا دیں۔ یہ رومال سر میں اس طرح باندھیں کہ گرہ کنپٹی کے اوپر آ جائے۔ اگر درد پرانا ہو تو یہ رومال صبح سویرے باند کر رات کو سونے سے پہلے چند منٹ کے لئے کھول دیں اور پھر باندھ لیں اور کئی روز تک یہ سلسلہ جاری رکھیں۔

## علاج درد ہمہ قسم

پورے جسم میں کہیں بھی درد بھی اور کسی وجہ سے بھی ہو، ایک مرتبہ درود تاج اور سات مرتبہ سورہ نصر ایسی آواز سے کہ جسے مریض نہ سن سکے، پڑھ کر صبح و شام مریض کے سیدھے کان میں پھونک ماریں۔

## درد کان کا علاج

خالص سرسوں کا تیل ہلکا گرم کرکے اس پر ایک مرتبہ درود تاج اور ایک بار سورہ فلق پڑھ کر دم کریں اور متاثرہ کان میں چند قطرے ڈالیں۔

## عرق النسا کا علاج

اس سے نجات کے لئے جب بھی پانی پیئیں تو ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ یاشافی پڑھ کر دم کرکے پیئیں۔

## ایڑی کا درد ختم

چلتے پھرتے، اٹھتے بیٹھتے، وضو اور بغیر وضو کے یالطیف کا ورد کریں اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر پھونک ماریں۔

## درد شقیقہ کا علاج

صبح سورج نکلنے سے پہلے مریض کو مشرق کے رخ بٹھائیں۔ وہ سر کے اس حصے پر اپنا سیدھا ہاتھ رکھے جس طرف درد ہو۔ کوئی نابالغ ایک دفعہ درود تاج اور پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر پھونک مارے۔

## خناق کا خاتمہ

ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ من ذالذی یشفع عندہ الا باذنہ ط پڑھ کر پانی پر دم کریں اور یہ پانی بار بار حلق میں ڈالیں اور گلا سہلاتے رہیں تاکہ پانی حلق سے نیچے جائے۔

## منہ کا ذائقہ خراب ہو تو

نہار منہ ایک مرتبہ درود تاج کے بعد السن بالسن دل ہی دل میں



پڑھ کر پانی پر دم کریں اور یہ پانی مشرق کی طرف منہ کرکے تین گھونٹ میں پی لیں۔

## جریان خون

شدید ضرب کی بنا پر کوئی رگ پھٹ جائے اور اس سے خون بہنے لگے تو ایک مرتبہ درود تاج پڑھنے کے بعد کان البحر مدادا لکلمات ربی پلیٹ پر کھانے کے زرد رنگ کی روشنائی سے لکھ کر مریض کو بار بار پلائیں۔

## برائے رعشہ

کسی مومی کاغذ پر سورہ رحمٰن کی پہلی تین آیات لکھیں۔ لکھ کر ایک تعویذ بنا کر اس پر تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں اور اسے گلے میں پہنا دیں اور ایک تعویذ صبح نہار منہ روزانہ پانی سے دھو کر کافی مدت تک پلائیں۔

## برائے نکاح

سب کاموں سے فارغ ہونے کے بعد رات کو سونے سے پہلے اول اور آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے بعد تین مرتبہ درود تاج اور اکتالیس بار اخلاص پڑھیں اور صرف شادی کے لئے دعا کریں۔ عمل کی مدت نوے دن ہے۔

## شوہر کی محبت

شوہر کے ناروا سلوک سے نجات پانے کے لئے عشا کی نماز کے بعد بیوی اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ تین مرتبہ درود تاج کے بعد ایک تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یا ودود مصلے پر بیٹھ کر پڑھے اور دعا کرے۔

## طلاق سے حفاظت

اگر ایسے حالات پیدا ہو جائیں کہ شوہر طلاق دینے پر آمادہ ہو جائے یا اس کے اندر بیوی کو علیحدہ کرنے کی ضد پیدا ہو جائے یا بیوی کو گھر سے نکال دے اور انتقاماً" اسے گھر نہ بلائے تو بیوی کو چاہئے کو رات کو سونے سے پہلے باوضو مصلے پر بیٹھ کر تین بار درود تاج اور اکتالیس بار اخلاص پڑھ کر بات کیے بغیر بستر میں چلی جائے اور لیٹ کر آنکھیں بند کر لے اور اپنے شوہر کا تصور کرتے کرتے سو جائے۔ اس عمل کی مدت نوے دن ہے۔

## گھر میں چخ چخ

تین مرتبہ درود تاج پڑھے اور ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ یا جامع پڑھے اور ایک گھونٹ پانی پر دم کر کے پیے۔ اگر کوئی تیسرا شخص یہی عمل کر کے ایک ایک گھونٹ دونوں میاں بیوی کو پلا دے تو بہت ہی بہتر ہو گا۔

## طاعون سے حفاظت

پہلے گیارہ مرتبہ درود تاج پڑھیں اس کے بعد سورہ بقرہ کی آیت ۲۲۸ کوئی صاحب ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور یہ پانی مریض کو پلائیں۔

یہ پانی ایک ایک گھونٹ مریض کو پلائیں اور اس طرح دن میں کم از کم پانچ مرتبہ کریں۔ پہلے گھنٹہ کے بعد دوسرے گھنٹہ میں' دوسرے گھنٹے کے بعد چوتھے گھنٹے میں' چوتھے گھنٹے کے بعد ساتویں گھنٹے میں اور ساتویں گھنٹے کے بعد بارھویں گھنٹہ میں اگر افاقہ معمولی ہو تو رات کو بھی یہی عمل کریں اور دن کو بھی۔ افاقہ کی شناخت یہ ہے کہ بخار کم ہونا شروع ہو جائے گا۔

## لیکوریا کا مرض



یاحی یا قیوم۔ یاباری المصور الارحام۔۔۔رحم کے امراض جن میں رسولی بھی شامل ہے کے لئے مندرجہ بالا تعویذ گلے میں پہنائیں اور شدت کی صورت میں ایک تعویذ روزانہ صبح نہار منہ چالیس روز تک پانی میں دھو کر اس پر ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کر کے پلائیں۔

## زچگی اور پیٹ بڑھ جانا

اس کے لئے یالطیف زرد رنگ سے پلیٹ پر لکھ کر صبح دوپہر شام ایک ایک پلیٹ پانی سے دھو کر اس پر ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر پلائیں یہاں تک کہ پیٹ اصل حالت میں آ جائے۔

## تھنیلہ کا علاج

ایک بار درود تاج اور تین بار یاشافی پڑھ کر ایک بڑے پیالے میں نیم گرم پانی پر دم کریں اور تین گھونٹ پانی پی لیں اور باقی پانی سے متاثرہ پستان کو دھار دیں۔ زیادہ سے زیادہ تین بار یہ عمل کریں۔

## غصہ زیادہ آئے

غصہ کے وقت پانی پر ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ یاودود پڑھ کر دم کرے اور تین سانس میں یہ پانی پی لے۔ گھر کے دوسرے افراد کسی ایک یا کئی افراد کے غصے سے نجات پانا چاہیں تو اس پانی کو اس صراحی یا مٹکے میں ڈال دیں جس سے سب گھر والے پانی پیتے ہوں۔

## ادائیگی قرض کا عمل

رات کو سونے سے پہلے اول و آخر ایک مرتبہ درود شریف' ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ بسم اللہ شریف اور ایک ہزار مرتبہ یافتاح ۶۶ دن تک

پڑھیں۔ دعا مانگ کر بغیر بات کیے سو جائیں۔

## چھوٹے قد کا علاج

اگر قد کم رہ جائے اور اس میں اضافہ مقصود ہو تو ایک مرتبہ درود تاج کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔الٓر تلک ایات الکتاب المبین۔ الرحیم۔الرحیم الرحیم یااللہ ---زردہ رنگ اور عرق گلاب سے تین پلیٹوں پر لکھ کر ایک پلیٹ صبح نہار منہ ایک عصر کے بعد اور ایک رات کو سوتے وقت پانی سے دھو کر چھ ماہ تک مسلسل پئیں۔

## کبڑے پن کا علاج

اس مرض میں ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر الی الابل کیف خلقت۔ کا بار بار ورد کیا جائے اور جب بھی پانی پئیں یہی آیت دم کر کے پئیں۔

## فصل میں برکت

ایک بڑے کاغذ پر اللہ نور السمٰوت والارض لکھ کر پانچ یا دس سیر پانی میں دھو لیں اور اس پر تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں اور اس پانی کو کھیت میں چھڑک دیں۔ صرف ایک بار یہ عمل کرنے سے زمین کی پیداوار میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

## کام میں دل نہ لگنا

کام میں عدم دلچسپی ختم کرنے کے لئے ہر نماز کے بعد بسم اللہ شریف کے ساتھ سو مرتبہ درود تاج پڑھیں اور دعا کریں۔

## کتے کے کاٹے کا علاج



سورہ المائدہ کی آیت نمبر ۳ گیارہ مرتبہ پڑھ کر تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر پانی پر دم کر کے تین دن روزانہ تین وقت پلائیں۔

## گنج کا علاج

صاف بوتل میں خالص تلوں کا تیل بھر کر رکھ لیں اور ایک تسبیح "الرحیم" کی پڑھ کر چالیس روز دم کریں۔ چالیسویں روز گیارہ مرتبہ درود تاج بھی پڑھیں۔ اکتالیسویں رات سے روزانہ سوتے وقت تیل اچھی طرح سر میں جذب کریں۔

## منہ کی بدبو دور کرنا

جب بھی پانی پئیں تو ایک مرتبہ درود تاج اور تین مرتبہ یالطیف پڑھ کر دم کر کے پئیں اور ظہر کی نماز کے بعد انہی الفاظ کی ایک تسبیح پڑھ کر ایک پونڈ خالص شہد پر دم کریں۔ یہ شہد دن میں تین وقت صبح ناشتہ سے پہلے، دوپہر اور رات کو کھانے سے پہلے ایک ایک چمچ استعمال کریں۔

## مرگی کا علاج

مرگی کے مرض کا روحانی علاج یہ ہے کہ چالیس روز تک صبح نہار منہ تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر اور لکھ کر پانی سے دھو کر پلائیں اور ساتھ ہی ایک بڑے کاغذ پر اس کے اعداد لکھ کر سر سے پیر تک کاغذ کو پورے جسم پر ملیں۔ کاغذ پھٹ جائے تو دوبارہ لکھ لیں۔ دوران علاج مریض کو قبض نہ ہونے دیں۔

## پرسکون نیند کے لئے

بستر پر لیٹ کر درود تاج پڑھنا شروع کر دیں۔ چند بار پڑھنے سے نیند کی میٹھی آغوش نصیب ہو گی۔

## نکسیر کا علاج

سفید کاغذ پر تین مرتبہ کالی روشنائی سے یابدیع لکھیں۔ کاغذ کو جلا دیں۔ جلا ہوا کاغذ انگلیوں سے مسل کر اس پر ایک مرتبہ درود تاج پڑھیں اور یہ راکھ مریض کو سنگھا دیں۔ چند بار یہ عمل کرنے سے نکسیر کا مرض ختم ہو جائے گا۔

## پرانا نزلہ

اس کے لئے جب بھی پانی پئیں تو ایک ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ یاشافی پڑھ کر دم کر کے پئیں۔

## نشہ کا علاج

نشہ کرنے والا جب رات کو گہری نیند سو جائے تو اس کے قریب سرہانے کی طرف کھڑے ہو کر مائدہ کی آیت ۹۰ اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر سنائیں۔ آواز اتنی ہو کہ سونے والا جاگ نہ جائے۔ چالیس روز کے اس عمل سے نشہ کی عادت ختم ہو جاتی ہے۔

## ہچکی لگ جائے تو

پانی پر ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ یامانع دم کر کے اور اگر تیز اثر کرنا ہو تو پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر پی لیں۔ زیادہ سے زیادہ تین بار یہ دم شدہ پانی پیتے ہی ہچکی بند ہو جائے گی۔

## ہکلاہٹ کا خاتمہ

قد آدم آئینہ کے سامنے بیٹھ کر ایک مرتبہ درود تاج کے بعد سو مرتبہ یا مصور رات کو سونے سے پہلے اس طرح پڑھیں کہ ہر لفظ الگ الگ ادا ہو



اور ہونٹوں کا ہلنا آئینہ میں نظر آئے۔ وظیفہ ختم کرنے کے بعد ہاتھوں پر دم کر کے تین بار منہ پر پھیر لیں اور بات کیے بغیر سو جائیں۔ کوشش کریں کہ نوے دن کے اس عمل میں کوئی ناغہ نہ ہو۔

## جسم کی ہڈیاں گلنا

پلیٹ پر یاحی یاقیوم لکھیں اور دھو کر اس پانی پر ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں اور پی لیں۔ ساتھ ہی بڑے کاغذ پر اس کے اعداد لکھ کر سارے جسم پر دن رات میں تین بار ملیں۔ ایک عرصہ تک یہ علاج جاری رکھیں۔

## ہڈی بڑھ جائے تو

تمام کاموں سے فارغ ہو کر رات کو سونے سے پہلے ایک مرتبہ درود تاج پڑھیں اور پھر ایک سو مرتبہ سورہ والعصر کی پہلی آیت پڑھیں۔ یہ عمل کر کے پانی پر دم کر کے ۹۰ دن تک پئیں۔

## آنکھوں کی سرخی

لکڑی کی چوکی پر قبلہ رخ باوضو ہو کر بیٹھیں۔ ایک مرتبہ درود تاج اور ایک سو مرتبہ یا مصور پڑھیں۔ پڑھ کر عرق گلاب پر دم کریں اور اس کو ڈراپر سے تین تین قطرے دونوں آنکھوں میں ڈالیں۔

## دل میں سوراخ

اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ تین مرتبہ درود تاج اور گیارہ ہزار بار یارزاق ایک نشست میں پڑھ کر آدھ سیر خالص شہد پر دم کریں اور یہ شہد صبح شام اور رات کو کھلائیں۔ خورک کا تعین عمر کے لحاظ سے

کریں۔ چھوٹے بچوں کو ایک انگلی چٹائیں اور دس سال سے زیادہ عمر کے بچوں کو چاہئے کی چھوٹی چمچی تین وقت کھلائیں۔

## بغل گند کا خاتمہ

اس مرض سے نجات کے لئے تین مرتبہ درود تاج اور گیارہ سو مرتبہ یا طاہر پڑھ کر ایک پونڈ خالص شہد پر دم کریں اور صبح و شام و رات ایک ایک چمچ کھائیں۔

## پیٹ درد کا علاج

عارضی اور فوری علاج ہے کہ میدہ کی طرح باریک پسا ہوا نمک ایک چاول وزن کے برابر ایک ٹی اسپون پانی میں ڈال دیں اور ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ یاشافی پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیں۔ پانی پیتے وقت منہ شمال کی طرف ہونا چاہئے۔

## جادو کا علاج

سحر کی حالت میں مریض یا مریضہ کے سر سے پیر کے انگوٹھے تک نیلے دھاگے کے گیارہ تار ناپے جائیں۔ ان گیارہ تاروں کی چار تہیں کر لیں۔ دھاگے کے سرے پر ایک ڈھیلی گرہ لگائیں۔ ایک بار فلق پوری پڑھ کر گرہ میں پھونک ماریں اور فورا" کس دیں یعنی پھونک کو گرہ میں بند کر دیں۔ اسی طرح گیارہ گرہیں لگائیں۔ اس کے بعد اس دھاگے پر تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر پھونک ماریں۔ پھر اس دھاگے کو دہکتے ہوئے کوئلوں پر ڈال دیں۔ دھاگہ جب جلے گا تو اس میں سے بدبو یا چراند آئے گی۔ جب تک یہ بو آئے روزانہ اس عمل کو کرتے رہیں۔

## بے ہوشی کا علاج



مریض کو چاہئے کہ دورہ پڑنے کے وقت سے آدھ گھنٹہ پہلے آرام دہ بستر میں لیٹ جائے اور ایک مرتبہ درود تاج اور ایک بار یاحفیظ کا ورد کرتا رہے۔ نیند آئے تو سو جائے۔ یہ ورد اس وقت تک کیا جائے جس وقت دورہ پڑتا ہے لیکن دورہ پڑنے کے بعد بھی ایک گھنٹے تک بستر پر رہے۔ اس عمل کی مدت چالیس روز ہے۔

## منہ میں خون بھر جانا

عمدہ قسم کی روئی لے کر دو پھایوں پر ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ یامانع پڑھ کر دم کریں اور ایک ایک پھاہا دونوں کانوں میں رات کو سوتے وقت رکھ لیں۔ اگلی رات یہ پھاہے نکال کر دوسرے دو پھاہوں پر دم کر کے کانوں میں رکھ لیں۔ عمل کی مدت سات روز ہے۔

## آنکھ میں زخم

چنے کی دال کا ایک دانہ لیجئے اور ایک پتھر لے لیں۔ ایسا پتھر جو ندیوں کے کنارے عام طور سے ملتا ہے۔ یہ پتھر کالا' سفید' بھورا اور بعض اوقات نقش و نگار سے بھرپور اور چکنا ہوتا ہے۔ حجم کی کوئی قید نہیں۔ پتھر پر پانی ڈال کر ایک مرتبہ اللہ نور السموٰت والارض اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں اور چنے کی دال کو پتھر پر گھسیں۔ دال گھسنے سے ایک لیپ سا بن جائے گا۔ اس لیپ کو جست کی سلائی سے صبح و شام چند روز متاثرہ آنکھ میں لگائیں۔ جلد آرام آ جائے گا۔

## بھینگے پن کا علاج

جس وقت مریض بالکل سیدھا دیکھ رہا ہو' اس کی آنکھیں بند کر دیں اور اس کی اس آنکھ پر جو بھینگی ہے' اندھیرے میں ہلکی سی پٹی باندھ دیں۔ یہ پٹی

باندھتے وقت دل میں درود تاج کا ورد کریں۔ یہ پٹی اکیس روز تک بندھی رہے۔ پٹی میلی ہونے پر اندھیرے میں بدل دیں۔ پٹی باندھتے وقت یہ خیال رکھنا ضروری ہے کہ نظر سیدھی رہے یعنی آنکھ کی پتلی درمیان میں ہو۔ اکیس روز کے اس عمل سے آنکھ کا بھینگا پن ختم ہو جائے گا۔

## نظر میں خون کی سرخی

**الرضاعت عمانویل** ---- سفید چینی کی تین پلیٹوں پر لکھ کر صبح و شام اور رات کو ایک ایک پلیٹ پانی سے دھو کر پلائیں۔ پلانے سے پہلے ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر پانی پر دم کریں۔

## امداد غیب کا حصول

آدھی رات گزرنے کے بعد باوضو مصلے پر بیٹھ کر تین سو مرتبہ **یافتاح یافتاح** ---- پڑھیں اور تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر حالات سازگار ہونے کی دعا کر کے بات کیے بغیر سو جائیں۔ زیادہ سے زیادہ اکیس روز میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے امداد غیبی حاصل ہو جائے گی۔

## استخارہ

**افتح افتح یا بدیع العجائب بالخیر یا بدیع** اکیس مرتبہ۔ درود خضری صل اللہ علیٰ حبیبہ محمد و آلہ و بارک وسلم اول و آخر ایک مرتبہ اور تین مرتبہ درود تاج پڑھیں۔ اس کے بعد دائیں کروٹ لیٹ کر چہرے کے نیچے ہتھیلی رکھ کر سو جائیں۔ سوتے وقت جو بات معلوم کرنی ہو' ذہن میں دہرائیں۔ زیادہ سے زیادہ تین یوم کے اندر خواب یا بیداری میں جو کچھ معلوم کیا گیا ہے' منکشف ہو جائے گا۔

## امتحان میں کامیابی کے لئے



عشاء کی نماز کے بعد اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ ایک مرتبہ درود تاج اور تین سو مرتبہ یانصیر پڑھ کر خشوع و خضوع کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے دعا کریں۔ یہ عمل امتحان کا نتیجہ آنے تک جاری رکھنا چاہئے۔

## جلدی امراض اور الرجی کا علاج

سات رنگ کے ریشمی کپڑوں کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کسی جگہ پھیلا کر رکھ دیں۔ الرجی کا مریض ان رنگدار ٹکڑوں میں سے کوئی ایک ٹکڑا اٹھا لے۔ اس ٹکڑے پر سیاہ تار کشی سے درود تاج لکھیں۔

کشیدہ کاری سے لکھ کر اس پر پانچ مرتبہ درود تاج پڑھ کر پھونک ماریں اور مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ اگر گلے میں پہننے یا بازو پر باندھنے میں کوئی امر مانع ہو تو یہ نقش تکیہ کے اندر رکھیں مگر احتیاط رکھیں کہ یہ تکیہ کوئی دوسرا شخص استعمال نہ کرے۔

## برائے اختلاج قلب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یا حی قبل کل شئی یا حی بعد کل شئی ○

تین مرتبہ پڑھ کر اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔

صدمہ کی وجہ سے اگر اختلاج قلب کی کیفیت مستقل ہو گئی ہے تو اس عمل کو کاغذ پر لکھ کر شہد میں ڈال دیں اور یہ شہد مریض دن میں کم از کم تین بار استعمال کرے۔ ہر مرتبہ استعمال کرنے سے پہلے ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر شہد پر دم کرے۔

## ہائی اور لو بلڈ پریشر کا علاج

ہائی بلڈ پریشر کی وجہ سے اختلاج ہو تو صبح کے وقت نہار منہ چینی کے شربت پر دم کر کے پئیں۔

لو بلڈ پریشر کی وجہ سے اختلاج ہو تو نمک پر دم کر کے ایک شیشی میں رکھ لیں اور کھانا کھاتے وقت یہ نمک چھڑک کر کھائیں۔

## نامعلوم وجہ سے اختلاج

اگر یہ معلوم نہ کیا جا سکے کہ اختلاج قلب کی وجہ کیا ہے تو ایک بڑے کاغذ پر موٹے قلم سے بہت خوشخط "لا الہ الا اللہ" لکھیں اور اس کاغذ کو کسی گتے پر چپکا دیں۔ رات کو سونے سے پہلے اس گتے کو ایسی جگہ رکھیں جہاں کوئی اور شخص نہ ہو۔ گہری نگاہ سے اسم اللہ پر نظر جمائیں اور آنکھیں بند کر کے درود تاج پڑھیں۔ تقریباً" دس منٹ بعد آنکھیں کھول دیں اور بات کیے بغیر سو جائیں۔ چند دن کے اس عمل سے اختلاج قلب کی تکلیف اللہ کے کرم سے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گی۔

## چنبل کا خاتمہ

ایک بڑے اور مضبوط کاغذ پر موٹے قلم سے درود تاج کے اعداد لکھیں۔ پھر ایک سو مرتبہ درود تاج پڑھ کر کاغذ پر پھونک ماریں اور جسم کے جس حصہ پر اگیزیما ہوا اس پر کاغذ ملیں۔ جب کاغذ بوسیدہ ہو جائے تو جلا دیں۔ چند روز تک نمک، سرخ مرچ، گرم مسالہ اور ہر قسم کے گوشت سے پرہیز کریں۔

## آنتوں کے زخموں کا خاتمہ

تین پلیٹوں پر درود تاج لکھ کر اس پر ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں اور صبح، شام اور رات کو پانی سے دھو کر چالیس روز پئیں۔ غذا کا تعین کسی ڈاکٹر یا حکیم سے پوچھ کر کریں۔



## آنتوں کی ٹی بی کا علاج

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ الر تلک آیات الکتاب المبین۔ الرحیم الرحیم الرحیم ○

سورج نکلنے سے پہلے گیارہ مرتبہ مندرجہ بالا عبارت اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر پیالی پانی پر دم کر کے نہار منہ بانوے دن تک پئیں۔

## آنتوں کی خشکی کا مرض

عشا کی نماز کے بعد ایک سو مرتبہ سورہ لہب پڑھ کر اور تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ چوبیس گھنٹے میں پینے کے لئے صرف یہی پانی استعمال کریں۔ مطلب یہ ہے کہ اتنے پانی پر دم کیا جائے جو دن اور رات کی ضرورت کے لئے کافی ہو۔ چوبیس گھنٹے گزرنے کے بعد اگر پانی بچ رہے تو اس پانی کو کسی کیاری میں یا درخت کی جڑ میں ڈال دیں اور اگلے چوبیس گھنٹے کے لئے نیا پانی تیار کریں۔ علاج کی مدت اکیس روز ہے۔ اس دوران کوئی دوسرا پانی نہ پیا جائے۔

## آنت اتر جائے تو

رات کو سونے سے پہلے اکیس مرتبہ و رفع درجاتھم پڑھ کر اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر پیٹ پر پھونک ماریں۔ علاج کی مدت نوے دن ہے۔ اس عرصہ میں لنگوٹ باندھیں۔

## جلودھر کا علاج

کاغذ پر لکھیں ---- بسم اللہ الرحمٰن الرحیم و اثمھما اکبر من نفعھما ○

یہ عبارت لکھ کر ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں اور بطور فلیتہ جلا کر رات کو سوتے وقت یا دن میں ایک مرتبہ دھواں لیں۔

مریض زمین کے اوپر چت لیٹ جائے۔ آنکھیں بند کر لے اور دونوں ہاتھ سر پر رکھے۔ تین مرتبہ مندرجہ بالا عربی کی عبارت اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھے اور یہ تصور کرے کہ پیٹ کا پانی روشنی بن کر پیروں کے ذریعہ زمین میں جذب ہو رہا ہے۔ یہ علاج اس وقت تک جاری رکھنا چاہئے جب تک مرض سے کلی طور پر نجات حاصل نہ ہو جائے۔

## اعصابی کمزوری کا خاتمہ

بطور علاج صرف ایک گھونٹ پانی پر ایک مرتبہ "الرضاعت عمانویل" اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر پانی پر دم کر کے صبح نہار منہ پیا کریں۔

## اولاد نافرمانی نہ کرے

رات کے وقت بچہ یا بڑا جب گہری نیند سو جائے، سرہانے کھڑے ہو کر ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ یہ عبارت پڑھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ بل ھو قرآن مجید۔ فی لوح محفوظ۔

ماں یا باپ اتنی آواز سے پڑھیں کہ سونے والے کی نیند خراب نہ ہو۔

عمل کی مدت گیارہ روز اور زیادہ سے زیادہ اکیس روز ہے۔

## عمل دافع بخار

ایک سفید کاغذ لیں اور اس پر ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں۔ یہ کاغذ بغیر موم جامہ کے سفید کپڑے کی دھجی میں باندھ کر گلے میں ڈال دیں۔ بخار اترنے پر تعویذ اور کپڑا دونوں جلا دیں۔

## باری کا بخار



"قلنا ینار کونی بردا و سلما" علیٰ ابراھیم" ---بیری کی لکڑی یا کسی مومی کاغذ پر لکھ کر سفید کپڑے میں باندھ کر گلے میں ڈال دیں۔ باری چاہے ایک دن کی ہو یا دو دن کی یا تین دن کی۔ جب اس سے نجات مل جائے تو گلے سے نکال کر جلا دیں۔

## امراض تپ کا علاج

یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ۔ یاشافی یاشافی یاشافی --- زردہ رنگ کو پانی میں گھول کر روشنائی بنالیں اور اس عبارت کو پلیٹ میں لکھ کر استعمال کریں۔ استعمال سے پہلے تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں۔ یہ پانی ہر چار گھنٹہ کے بعد بڑوں کو ایک بڑا چمچ اور بچوں کو چائے کا چمچ پلائیں۔ اگلے روز پھر نئی پلیٹ لکھ کر اسی طرح عمل کریں۔ تیسرے دن بھی یہی عمل دہرائیں۔ دوا اور غذا تین دن تک ممنوع ہے۔

## نمونیہ کا خاتمہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ۔یا فتاح المھیمن العزیز۔ یاشافی یاشافی یاشافی الحی القیوم ---چینی کی طشتری پر زعفران اور پانی سے لکھ کر اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں اور ایک دو گھونٹ دودھ سے دھو کر تین وقت پلائیں۔ احتیاطا" دو تین روز تک پلاتے رہیں تاکہ نمونیہ کا اثر پوری طرح زائل ہو جائے۔

## کان کے درد سے نجات

ایک مرتبہ درود تاج اور تین مرتبہ قل اعوذ برب الفلق پڑھ کر ایک چمچ پانی یا دودھ پر دم کر کے پلائیں۔

## کالی کھانسی کا علاج

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ ---چینی کی طشتری پر زردہ کے رنگ سے لکھ کر اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں اور صبح، شام، گیارہ روز پانی سے دھو کر پلائیں۔

## سوتے میں پیشاب کر دینا

جب بچہ رات کو گہری نیند سو جائے تو اس کے قریب سرہانے بیٹھ کر اتنی آواز سے کہ بچے کی نیند خراب نہ ہو ایک بار بقرہ کی پہلی آیت الم سے یومنون بالغیب تک اور ایک مرتبہ درود تاج اکیس روز تک پڑھیں۔

## مٹی کھانے کی عادت

ایک مرتبہ درود تاج اور تین مرتبہ یہ عبارت پڑھ کر دودھ پر دم کر کے بچے کو پلائیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ فردم مروج۔

گیارہ روز کے اندر اندر مٹی کھانے کی عادت چھوٹ جائے گی۔

## پیٹ کے کیڑے

کدو دانے، کیچوے یا چھوٹے کیڑے۔ ان سب سے نجات حاصل کرنے کے لئے سورہ کوثر تین بار اور ایک بار درود تاج پڑھ کر پانی پر دم دم کریں اور نہار منہ پلائیں۔ اس کے علاوہ دن میں وقفہ وقفہ سے تین مرتبہ ایک ایک دفعہ یہی سورۃ پڑھ کر پیٹ پر پھونک ماریں۔ گیارہ روز کے عمل سے پیٹ کے کیڑے ختم ہو جائیں گے۔

## دانت آسانی سے نکلنا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ الر تلک آیات الکتاب المبین ---ایک کاغذ پر



لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈال دیں۔ ساتھ ہی تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں۔ انشاءاللہ بچوں کو دانت نکلنے کے دوران تکلیف نہ ہو گی۔

## نظر بد سے حفاظت

نظر اتارنے کے لئے بسم اللہ کے بعد سورہ کوثر اور درود تاج پڑھ کے بچے کے منہ پر پھونک ماریں۔ نظر کا اثر زائل ہو جائے گا۔

## کان کا زخم

رات کو سوتے وقت نئی اور صاف روئی کے پھاہے پر یاشافی ایک بار پڑھ اور درود تاج ایک بار پڑھ کر پھونک ماریں اور متاثرہ کان میں رات کو سونے سے پہلے رکھ دیں۔ صبح نئی روئی کے پھاہے پر دم کر کے کان میں رکھ دیں۔ چوبیس گھنٹوں میں دو مرتبہ یہ عمل کریں۔ جب کان سے پیپ آنا بند ہو جائے تو یہ عمل بند کر دیں۔

## گونگا پن ختم

پیدائشی گونگا بہرا ہو یا کسی بیماری کی وجہ سے --- اس کا علاج یہ ہے کہ جب بچہ یا بڑا رات کو گہری نیند سو جائے تو اس کے قریب سرہانے کے رخ سیدھی جانب کھڑے ہو کر ایک مرتبہ سورہ مریم کی پہلی آیت کھٰیٰعص پڑھیں اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھیں۔ پڑھنے میں ہر حرف الگ الگ پڑھا جائے۔

علاج میں جلدی یا گھبراہٹ سے کام نہ لیں۔ مسلسل چھ ماہ تک یہ عمل کریں۔ بہ امر مجبوری اگر بیچ میں ناغہ ہو جائے تو اس کا کوئی حرج نہیں ہے۔

## نیند میں ڈرنا

چلتے پھرتے، اٹھتے بیٹھتے، وضو اور بغیر وضو کے تمجید کا ورد کریں اور رات

کو سوتے وقت تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر جسم پر پھونک مار کر سو جائیں۔

## بھوک میں کمی کا علاج

تین روز تک بسم اللہ شریف کے ساتھ بارہ مرتبہ یا رحیم اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر جو بھی چیز کھانے کو دیں اس پر دم کریں۔

## حافظے کی کمزوری

فجر کی نماز کے بعد تین مرتبہ یالطیف اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر پانی پر دم کریں اور نہار منہ اکیس روز تک پلائیں۔

## پڑھائی میں دل نہ لگے تو

جب بچہ رات کو گہری نیند سو جائے تو اس کے سرہانے بیٹھ کر پڑھیں ---بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یا عالم الغیب --- پھر ایک مرتبہ درود تاج پڑھیں۔ یہ اتنی آواز سے پڑھیں کہ بچہ کی نیند خراب نہ ہو۔ علاج کی مدت ایک ماہ ہے۔

## جسم پر کالے داغ

رات کو جب مریض سو جائے تو گھر کا کوئی فرد مریض کے قریب بیٹھ کر ایک بالشت کے فاصلہ سے ایک مرتبہ درود تاج اور حروف مقطعات پڑھ کر سنائے۔ اس علاج کو کئی ہفتہ تک جاری رکھیں۔

## بری عادات سے نجات

جب مریض سو جائے تو کوئی صاحب تین فٹ کے فاصلے سے ایک مرتبہ ذرا اونچی آواز سے درود تاج اور ایک مرتبہ اخلاص اکیس روز تک پڑھیں۔

## احتلام سے نجات



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ۔یاودود یاودود یاودود۔یابدیع یابدیع یابدیع۔العجائب بالخیر یابدیع۔یارحیم یارحیم یارحیم--- سونے سے پہلے بستر میں چت لیٹ کر گیارہ مرتبہ پڑھیں اور ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر سینے پر پھونک ماریں۔ یہ عمل اکیس روز تک جاری رکھیں۔ گرم اور کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔

## بدن کا درد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ۔یاشافی یاشافی یاشافی۔یاکافی یاکافی یاکافی۔یا بدیع العجائب بالخیر یابدیع۔یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ--- رات کو سونے سے پہلے اکتالیس مرتبہ پڑھیں اول و آخر ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر آدھی پیالی نیم گرم پانی پر دم کر کے پی لیں اور بات کیے بغیر سو جائیں۔ عام حالات میں یہ عمل تین روز کر لینا کافی ہے مگر مرض پرانا ہو تو دنوں کی تعداد گیارہ روز کر لیں۔

## کمزوری بدن سے نجات

تین پلیٹوں پر زعفران اور عرق گلاب سے ثم رددنٰہ اسفل سافلین لکھ کر ایک پلیٹ صبح ایک تیسرے پہر اور ایک رات کو سوتے وقت پانی سے دھو کر اس پانی پر ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کر کے پی لیں۔

## بال گرنا ختم ہو جائے

ایک مرتبہ درود تاج اور ایک سو مرتبہ یاجامع پڑھ کر اتنے پانی پر دم کریں جس سے اچھی طرح سر دھل جائے۔ ہفتہ میں تین بار اس طرح دم کیے ہوئے پانی سے سر ایک ماہ تک دھوئیں۔

## کم سننے کا علاج

عشاء کی نماز کے بعد ایک مرتبہ درود تاج اور اکتالیس بار یاسمیع پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے تین مرتبہ ہاتھ چہرے پر پھیرلیں۔ ۱۴ روز پورے کریں۔

## بہرے پن کا خاتمہ

اس کے لئے یاسمیع اور تین مرتبہ درود تاج رات کو سونے سے پہلے اور دن میں زوال کے فوراً بعد سیدھے ہاتھ کی چھوٹی انگلی پر دم کر کے کان میں گھمائیں۔ یہی الفاظ کاغذ پر لکھ کر تعویذ کی شکل میں عورتیں گلے میں پہنیں اور مرد بازو پر باندھیں۔

## بغل کی گلٹیاں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔الر تلک ایات الکتاب المبین۔ الرحیم الرحیم الرحیم ---- صبح سورج نکلنے سے پہلے اور شام کو غروب آفتاب کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھیں۔ ساتھ ہی پانچ مرتبہ درود تاج پڑھ کر پانی پر دم کریں اور پی لیں۔ جب تک مرض پوری طرح ختم نہ ہو یہ عمل جاری رکھیں اور سرخ مرچ بالکل استعمال نہ کریں۔

## بے ہوشی سے نجات

ایک پیالی پانی پر ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ یاحی پڑھ کر پانی پر دم کریں اور یہ پانی مریض کے حلق میں ڈال دیں اور اسی پانی کا چھینٹا اس کے منہ پر ماریں۔

## نااتفاقی دور ہو

تین مرتبہ درود تاج اور ایک سو مرتبہ یاجامع پڑھ کر تکیوں پر چالیس



روز تک دم کریں لیکن یہ احتیاط لازمی ہے کہ ایک کا تکیہ دوسرا نہ استعمال کرے۔

## پریشانیوں سے نجات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔یاودود یاودود یاودود ---عشا کے بعد ایک سو ایک مرتبہ یہ عبارت پڑھیں۔ اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود تاج پڑھیں اور ہاتھوں پر دم کریں۔ ہاتھ تین بار چہرہ پر پھیرلیں۔ یہ عمل اکیس روز، چالیس روز، یا نوے روز تک جاری رکھیں۔

## بادی بواسیر کا علاج

بادی بواسیر میں ہاتھ روم جانے سے پہلے درود تاج پڑھیں۔ رفع حاجت کے بعد طہارت اس طرح کی جائے کہ بائیں ہاتھ کی بڑی انگلی بواسیر کے مقام سے رگڑ کھاتی رہے اور طہارت کے وقت زبان سے فعلن فعلن فعل پڑھتے رہیں۔

## خونی بواسیر کا خاتمہ

طہارت کرتے وقت بادی بواسیر والے کلمات کی جگہ مانی" قمیرا پڑھیں۔ اللہ تعالیٰ اپنے حفظ و امان میں رکھے۔

اس کا فوری علاج یہ بھی ہے کہ مریض ایک مرتبہ درود تاج اور پھر یاشافی پڑھ کر انگشت شہادت پر دم کرے اور یہ انگلی پانی میں ڈال دے۔ انشاءاللہ تکلیف فوراً ختم ہو جائے گی۔

## بھلبھری کا علاج

یاخالق یاشافی ایک پلیٹ پر لکھ کر ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم

کریں اور پانی سے دھو کر تین وقت پئیں۔

## پتھری کا خاتمہ

پتہ میں پتھری یا زہر پیدا ہو گیا ہو تو اس کے لئے ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ اللہ لا الٰہ الا ھوالحی القیوم صبح و شام اور رات پانی پر دم کر کے پلائیں اور چالیس روز تک یہ عمل کریں۔

## پیچش کا علاج

پیچش خونی ہو یا سادہ' بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ان اللہ کان بکل شئی علیما ---سورج نکلنے سے پہلے صبح نہار منہ ایک پیالی پر مندرجہ بالا عبارت پڑھ کر ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کر کے ایک ماہ تک پئیں۔ دم کیا ہوا پانی پینے کے بعد آدھ گھنٹہ تک کوئی چیز مت کھائیں۔

## شدید درد سے نجات

پسلی' سینہ' کمر یا سر میں کتنا ہی شدید درد ہو کوئی دوسرا شخص ایک مرتبہ درود تاج پڑھے اور درد کی جگہ پر سات مرتبہ انگشت شہادت سے "یا اللہ" لکھ دے اور اس عمل کو دن میں سات مرتبہ دہرائے۔ اس عمل سے پہلے وضو کرنا لازمی ہے۔



## پائیوریا کا خاتمہ

صبح سورج نکلنے سے پہلے ایک عرصہ تک پالک کے پتے پر ایک مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ یا مانع دم کر کے پالک کو خوب چبایا جائے۔ چباتے وقت اس بات کا خیال رکھیں کہ لعاب حلق کے اندر نہ جائے۔ پالک کے پتے کو اچھی طرح چبا کر تھوک دیں۔ اس عمل کو دن میں تین مرتبہ دہرائیں اور ہر مرتبہ



یکے بعد دیگرے ایک ایک پتہ لے کر تین پتے چبائیں۔ اس عمل کے آدھ گھنٹہ تک کوئی چیز نہ کھائیں۔

## مرض ام الصبیان سے حفاظت

اگر کوئی عورت ایام ماہواری میں وضو کر کے روزانہ دس بار درود تاج اور اسم مبارک یا متعالی تین ہزار مرتبہ روز پڑھے گی انشاء اللہ اس کا بچہ ام الصببیان کے مرض سے اور دیگر بچوں کی بیماریوں سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## بچے کا صاحب علم ہونا

جو شخص چالیس روز تک نہار منہ اپنے بچے کو اکیس مرتبہ روزانہ درود تاج اور اسم مبارک یا علیم پڑھ کر روزانہ پانی پر دم کر کے پلائے گا وہ بچہ صاحب علم ہو گا۔ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے اس کا ذہن کشادہ اور حافظہ روشن ہو جائے گا۔

## بچے کو نظر لگنا

اگر کسی بچے کو نظر لگ جاتی ہو تو ایسے میں روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یا بر سات مرتبہ پڑھ کر بچے پر روزانہ دم کریں انشاء اللہ بچہ نظر بد سے محفوظ و مامون رہے گا۔



## نظر بد سے بچاؤ

جو بچہ نظر بد کا شکار ہو گیا ہو تو ایسے میں ایک کاغذ پر سات بار درود تاج اور اسم مبارک یا ممیت ذیل کی طرح لکھے اور پھر اس کاغذ کو بچے کے گلے میں موم جامہ کر کے پہنائیں۔ انشاء اللہ پھر بچے کو کبھی بھی نظر نہ لگے گی۔ نقش

کی صورت یہ ہے۔

یا ممیت

یا ممیت　　یا ممیت

یا ممیت　　یا ممیت

## بچے کی بیماری اور لاغری کے لئے

جو بچہ بیمار ہو اور بیماری کے باعث بے حد لاغر اور دبلا ہو گیا ہو تو ایسی حالت میں اس کا والد، والدہ یا کوئی بہن یا بھائی باوضو حالت میں سرسوں کا تیل لے کر اس پر سو بار درود تاج اور ایک ہزار ایک سو نو مرتبہ یاجبار پڑھ کر دم کریں۔ پھر سات دن تک اس تیل کی مالش بچے کو کریں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بچے کی بیماری اور لاغری دور ہو کر جلد طاقت اور توانائی حاصل ہو گی۔

## بچے کا سوکھا پن

اگر دودھ پیتا بچہ ام الصبیان یا کسی اور وجہ سے سوکھ کر کانٹا ہو جائے تو ایسے میں آدھا کلو سرسوں کا تیل لے کر باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر سات بار درود تاج اور ایک ہزار مرتبہ یاقہار پڑھ کر اس تیل پر دم کریں اور وہ تیل صبح و شام اکیس روز تک بچے کے جسم پر مالش کریں انشاء اللہ بچے کی لاغری جلد دور ہو کر بچہ تندرست و توانا ہو جائے گا۔

## بچے کی ولادت میں آسانی

اگر کوئی حاملہ عورت روزانہ گیارہ بار درود تاج اور اسم مبارک یا معید کا کثرت سے ورد رکھے گی تو اللہ تعالیٰ اس اسم مبارک کے ورد کی برکت سے اور اپنے فضل و کرم سے اس کے وضع حمل کے تمام مراحل بخیرو



خوبی طے فرمائے گا بچہ انشاء اللہ صحتمند پیدا ہو گا اور بوقت پیدائش عورت کو کوئی تکلیف محسوس نہ ہو گی۔

## بد کلامی اور فحش گوئی سے نجات

جو شخص ہر وقت گالیاں اور فحش کلمات بکتا ہو اور کسی بھی صورت میں اپنی ان عادات قبیح سے باز نہ آتا ہو اور ہر حربہ ناکام ہو جائے تو ایسی حالت میں اس کے والدین یا کوئی عزیز کورا پیالہ مٹی کا لے اور اس پر روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یا حمید بانوے بار باوضو حالت میں لکھے اور پھر نوے مرتبہ اس اسم مبارک کو پڑھ کر اس پیالے پر دم کرے اور ہمیشہ بصد کوشش کر کے اس کو اس پیالے سے پانی پلایا کریں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت وہ بدزبانی اور فحش گوئی سے ہمیشہ کے لئے تائب ہو جائے گا اور اس کی عادت جڑ سے غائب ہو جائے گی۔

## بدمزاج حاکم کا علاج

اگر کوئی حاکم بدمزاج ہو اور وہ کسی طرح اپنی بدمزاجی سے باز نہ آتا ہو اور ایسے میں کسی شخص کو اس سے کام ہو تو وہ اس کے پاس جانے سے قبل سات بار درود تاج اور ۱۰۰ بار اسم مبارک یاباعث پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور پھر حاکم کے پاس جائے۔ انشاء اللہ حاکم اس شخص کے ساتھ نہایت مہربانی سے پیش آئے گا۔

## بدمزاج شوہر سے موافقت

اگر میاں بیوی میں شوہر کی بدمزاجی کے باعث گھر میں ناچاقی اور نااتفاقی پیدا ہو گئی ہو اور بیوی چاہے کہ اس کا شوہر اس سے محبت کرے اور دونوں کے درمیان ہمیشہ پیار و محبت قائم و برقرار ہو جائے تو وہ عورت باوضو حالت میں

کھانے کی میز پر سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاحکیم ایک ہزار مرتبہ دم کر کے وہ چیز اپنے بدمزاج شوہر کو کھلا دے۔ انشاء اللہ اس اسم کی برکت سے شوہر کی بدمزاجی ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گی اور دونوں میاں بیوی میں موافقت اور موانست پیدا ہو گی اور پھر دونوں کے درمیان محبت ہمیشہ برقرار رہے گی۔

## غیبت سے حفاظت

اگر کوئی شخص روزانہ تین بار درود تاج اور اسم مبارک یامومن کا ذکر کثرت سے کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کی زبان کو ہر قسم کی بدگوئی اور غیبت سے محفوظ رکھے گا اور اس کی زبان بفضل ایزدی سے ناشائستہ اور خلاف تہذیب الفاظات اور طعن و تشنیع وغیرہ سے پاک ہو جاتی ہے۔

## بہرے پن سے حفاظت

جو شخص روزانہ ہر فرض نماز کے بعد گیارہ مرتبہ بار درود تاج اور اسم مبارک یاسمیع کا ورد رکھے گا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بہرے پن سے حفاظت میں رہے گا۔

## بھوک سے حفاظت

جو شخص چالیس روز تک روٹی کے چار ٹکڑے لے کر ان پر سات بار درود تاج اور یاقابض لکھ کر کھائے گا وہ بھوک کی اذیت سے محفوظ رہے گا۔

## بھوک کی زیادتی

اگر کسی شخص کو بھوک بہت زیادہ لگتی ہو اور کھانا کھانے سے اس کا پیٹ



نہ بھرتا ہو تو ایسے شخص کے لئے لازم ہے کہ اسے سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاصمد تین سو مرتبہ پڑھ کر کھانے پر دم کر کے وہ کھانا کھائے انشاء اللہ اس اسم کی برکت سے بھوک کی زیادتی کی شکایت دور ہو جائے گی۔

## بھوک کم لگنا

اگر کسی کو بھوک کم لگتی ہو اور باوجودیکہ ادویات کے استعمال کے بھوک کی کمی کا علاج نہ ہوتا ہو اور اس سے جسمانی کمزوری بڑھ رہی ہو تو ایسے میں درود تاج اور اسم مبارک یاقوی تین سو مرتبہ پڑھ کر کھانے پر دم کر کے کھائے۔ انشاء اللہ بھوک میں اضافہ ہو جائے گا۔

## بھوک ختم ہو جانا

اگر کسی کی بھوک اگر کسی بھی وجہ سے ختم ہو جائے اور باوجودیکہ علاج معالجہ کے بھوک بالکل نہ لگتی ہو اور اس وجہ سے جسمانی کمزوری بڑھ رہی ہو تو ایسے میں اس کو دس بار درود تاج اور بارہ مرتبہ بسم اللہ شریف مع اسم مبارک یارحیم پڑھ کر کھانے کی میز پر دم کر کے دی جائے اور وہ اسے کھائے تو انشاء اللہ اس ورد کی برکت سے اسے بھوک لگنی شروع ہو جائے گی۔ اس مقصد کے لئے عمل تین دن تک جاری رکھا جائے۔

## خونی و بادی بواسیر

بادی و خونی بواسیر کے لئے ایسے مریض کو روزانہ تین بار درود تاج اور سات سو مرتبہ اسم مبارک یامالک کا ورد اکتالیس روز تک کرنا چاہیے۔ اس عمل کی برکت سے بفضل تعالیٰ مکمل شفا نصیب ہو گی اور ہر قسم کے مسے ختم ہو جائیں گے۔

## بیویوں کے درمیان ناانصافی

اگر کوئی شخص اپنی بیویوں کے درمیان انصاف نہ کرتا ہو تو درود تاج اور اسم مبارک یامقسط سات سو مرتبہ پڑھ کر کھانے کی کسی چیز پر دم کر کے اسے کھلائیں۔ انشاء اللہ وہ دونوں بیویوں کے درمیان ناانصافی کے معاملے سے تائب ہو کر انصاف شروع کردے گا۔

## نیک نیتی

اگر کوئی شخص روزانہ درود تاج اور اسم مبارک یاجبار کا کثرت سے ورد کرے گا۔ تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے پاکیزگی نفس، نیک نیتی اور انکساری جیسے اوصاف سے متصف فرمائے گا اور اس اسم مبارک کے ذکر سے خلائق میں جلیل القدر بن جائے گا۔

## پیشاب میں خون آنا

اگر کسی شخص کو پیشاب میں خون آ رہا ہو اور علاج معالجہ سے بھی بند نہ ہو رہا ہو تو ایسے میں سات بار درود تاج اور ایک بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ ھو اللہ الخالق الباری المصور لہ الاسماء الحسنیٰ پڑھ کر پانی کو دم کر کے اس شخص کو تین مرتبہ دن میں پلائیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس کے پیشاب میں خون آنا بند ہو جائے گا اور شفاء کاملہ ملے گی۔

## فصیح الزبان ہونا

اگر کوئی مبلغ یا مقرر روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یا فتاح کا ورد چار سو مرتبہ روزانہ بعد از نماز فجر کرے گا۔ اور اپنے اوپر دم کرے گا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے وہ فصیح الزبان ہو جائے گا اور اس کی زبان سے جو کچھ بھی نکلے گا لوگوں کے دل و دماغ اس سے بے حد متاثر ہوں



گے اور کامیابی کے دروازے اس پر کھلتے جائیں گے۔

## تکبر سے نجات

جو شخص تکبر اور غرور میں مبتلا ہو اور اس سے نجات چاہتا ہو تو ایسا شخص روزانہ دس بار درود تاج اور اسم مبارک یاخافض کا ورد کثرت سے کیا کرے۔ بفضل تعالیٰ اس عمل کی برکت سے تکبر اور غرور سے خود بخود متنفر ہو کر اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی مخالفت کرنے والوں کے خلاف ڈٹ جائے گا اور ایسے لوگوں کو خاطر میں نہیں لائے گا۔

## اندیشہ ہائے بے کار سے نجات

جو شخص سوتے وقت باوضو حالت میں بستر پر چت لیٹ کر درود تاج اور اسم مبارک یامقدم کا ورد ایک سو چوراسی مرتبہ کرتے ہوئے سو جائے گا تو اللہ تعالیٰ اسے ہر طرح کے خدشات اور اندیشوں سے محفوظ رکھیں گے۔

## تنہائی کے خوف سے دل کا اضطراب

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاواحد ایک ہزار مرتبہ پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے تنہائی اور ویران جگہوں کے خوف اور دل کے اضطراب سے اپنے حفظ و امان میں رکھیں گے اور اسے اطمینان قلب پیدا ہو جائے گا۔

## بیماری سے اعضاء کی بے کاری کا خوف

جس شخص کو اس بات کا اندیشہ پیدا ہو جائے کہ اس کے مرض سے اس کا کوئی اعضاء خراب ہو جائے گا اور کٹ جائے گا یا بالکل ناکارہ ہو جائے گا تو ایسے عالم میں وہ تیس بار درود تاج اور اسم مبارک یامحی کو روزانہ صبح

سات مرتبہ اور شام کو سات مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ انشاء اللہ اس بات سے وہ بفضل ایزدی محفوظ و مامون رہے گا۔

## معذوری و اندھاپن سے حفاظت

جو شخص ہر روز بعد نماز فجر سات بار درود تاج اور یا سلام کا ورد ایک ہزار مرتبہ کرے گا۔ انشاء اللہ تادم مرگ اندھے پن، اپاہج، لاچاری اور معذوری سے بفضل ایزدی محفوظ و مامون رہے گا۔

## برائیوں اور گناہوں سے تحفظ

جو شخص روزانہ تین بار درود تاج اور اسم مبارک یا مانع کا ورد کثرت سے کرے گا تو اللہ تعالیٰ اسے اپنی خاص پناہ میں رکھے گا اور اس کے تمام اعضائے جسمانی ہر قسم کے گناہوں اور برائیوں سے بچے رہیں گے۔ اس کی طہارت اور پاکیزگی بہت زیادہ اور اس کی عصمت نہایت سچی اور پکی ہو گی خصوصا ایسی عورت باعفت ہو گی۔

## حاجت پوری ہونا

جو شخص روزانہ ہر نماز کے بعد درود تاج اور اسم مبارک یا رافع کو اکیس بار ہمیشہ پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے ہر حاجت بر آئے گی۔ ہر جائز بفضل ایزدی پوری ہو گی اور کوئی مشکل اس کی اٹکی نہ رہے گی۔

## حاجت براری

اگر کسی کو حاجت درپیش ہو تو ایسے میں وہ شخص ٹھیک رات بجے اٹھ کر وضو کر کے قبلہ رخ مسجد یا گھر کے صحن میں تین بار سجدہ کرے اور سجدہ سے سر اٹھا کر سو بار سات بار درود تاج اور ۱۰۰ بار اسم مبارک یا وہاب پڑھے۔



انشاء اللہ اس عمل کی بدولت سے اس کی حاجت پوری ہو گی۔ اس عمل کو کم از کم تین دن کرنا لازمی ہے۔

## سخت ترین حاجت کے لئے

اگر کسی کی ایسی حاجت ہو جو کسی بھی تدبیر سے پوری ہوتی نظر نہ آئے اور مایوسی بڑھ رہی ہو تو ایسے میں وہ شخص ذیل کا عمل کرے۔

اس مقصد کے لئے ہفتہ کے دن سے عمل بعد از نماز فجر شروع کرے۔ ہفتہ کے دن سو مرتبہ درود تاج اور یا رحمٰن یا رحیم اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ اتوار کے دن سات بار درود تاج اور سو مرتبہ یا واحد یا احد بمعہ درود شریف اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ۔ پیر کے دن دس بار درود تاج اور سو مرتبہ یا صمد یا فرد مع درود شریف اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ۔ منگل کے دن بیس بار درود تاج اور سو مرتبہ یا حی یا قیوم مع درود شریف اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ۔ بدھ کے دن چالیس بار درود تاج اور سو مرتبہ یا حنان یا منان مع درود شریف اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ۔ جمعرات کے دن ستر بار درود تاج اور سو مرتبہ یا ذوالجلال والاکرام بمعہ درود شریف اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ۔ جمعہ کے دن ۱۰۰ بار درود تاج اور سو مرتبہ یا اللہ یا ھو مع درود شریف اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر ہر روز اللہ کے حضور اپنی حاجت براری کے لئے دعا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت چند یوم میں ہی بر آئے گی۔ اس عمل کو تا حصول مقصد جاری رکھے۔

## حادثے سے تحفظ

اگر کوئی شخص اپنے گھر یا دوکان میں تین اونچی جگہوں پر درود تاج اور اسم مبارک یا اللہ لکھے گا یا لکھوا لے گا تو اس اسم مبارک کی برکت سے حفظ

و امان میں بفضل ایزدی رہے گا۔ جب تک یہ اسم مبارک لکھا ہوا رہے گا۔ تب تک گھر والے نہ تو اس مکان میں دب کر مریں گے اور نہ ہی مکان ناگہانی طور پر ان کے اوپر گرے گا اور نہ ہی کسی حادثہ کی شکل میں اس مکان کے اندر موت واقع ہو گی۔

## گھر پر حاکمیت

جو شخص روزانہ تیس بار درود تاج اور اسم مبارک یا جبار کا ورد کثرت سے کرے گا۔ تو اس کے اندر حاکمانہ خوبو پیدا ہو جائے گی۔ گھر پر اس کی حاکمیت قائم ہو گی اور وہ کسی بھی آفیسر یا حاکم وغیرہ سے خوف نہ کھائے گا، غریبوں اور محتاجوں کی اپنی بساط سے بڑھ کر مدد کرے گا اور ہر وقت اس فکر میں مبتلا رہے گا۔

## دشمنوں کی ایذا رسانی سے بچاؤ

جو شخص روزانہ درود تاج اور اسم مبارک یا عفو کا کثرت سے ورد کرے گا۔ وہ دشمنوں کی ایذا رسانی سے بفضل ایزدی محفوظ و مامون رہے گا۔

## حجابات قلب سے پردہ اٹھنا

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور کثرت سے اسم مبارک یا شہید کا ورد تین سو انیس مرتبہ ہر روز کرے گا۔ اس پر سے بفضل ایزدی حجابات قلب اٹھ جائیں گے اور وہ غیبی مشاہدات سے مشرف ہو گا۔

## حرمت و عزت کا حصول

جو کوئی روزانہ شخص دس بار درود تاج اور اسم مبارک یا کبیر کا



کثرت سے ورد کرے گا۔ تو اللہ تعالیٰ عوام و خاص میں اسے حرمت و عزت، شائستگی اور امور زندگی میں باقاعدگی کے ایسے اوصاف بہرہ ور کریں گے۔ لوگوں کے دلوں میں تعظیم و تکریم پیدا ہو گی اور ہر سرکش اس کے سامنے آتے ہی تسلیم سرخم ہو گا۔

## حریفوں پر غلبہ

اگر کوئی شخص اپنے حریفوں کی چالوں اور دشمنوں کی شرارتوں سے تنگ اور پریشان ہو تو روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یا جبار کا کثرت سے ورد کرے گا۔ انشاء اللہ اس اسم مبارک کے ورد کی برکت سے اپنے حریفوں پر غلبہ پائے گا اور ان کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## حصول مراد

اگر کوئی شخص روزانہ پندرہ بار درود تاج اور اسم مبارک یا غفار کا کثرت سے ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے ایسا مرتبہ عطا کریں گے اور اس کی ہر مراد پوری ہو گی اور جو کچھ بھی اللہ سے مانگے گا اسے ملے گا۔

## مطلوب کا حصول

اگر کسی کی مطلوب کی تسخیر کا آرزومند ہو تو اس کے لئے روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یا رؤف کی کثرت کرے گا۔ اس اسم مبارک کی برکت سے انشاء اللہ جلد ہی اپنے دلی مقصد میں کامیابی ہو گی۔

اس اسم کو ناجائز مقاصد کے لئے نہ پڑھا جائے ورنہ عذاب الٰہی کا مستوجب ہو گا۔

## حل مشکلات

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یافتاح کا کثرت سے ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے ہر مشکل آسان کرے گا۔ اور اس کے ہر کام میں آسانی ہو گی اور رکاوٹیں دور ہو جائیں گی۔

## تمام رکاوٹیں دور ہوں

جو شخص ہر روز سات بار درود تاج اور اسم مبارک یامصور پانچ ہزار مرتبہ کرے گا اور اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے گا اس کی ہر مشکل آسان ہو گی اور اس کے راستے کی ہر رکاوٹ دور ہو جائے گی۔ ہر مہم میں کامیابی ملے۔ سفر سے بخیریت گھر واپس آئے۔

## حمل ضائع نہ ہو

اگر کسی شخص کی بیوی کا حمل ضائع ہو جاتا ہو یا بے موقع ساقط ہو جاتا ہو تو اس کے لئے روزانہ ستر بار درود تاج اور اسم مبارک یامبدی نوے مرتبہ پڑھتے ہوئے اپنی انگشت شہادت سے اپنی حاملہ بیوی کے پیٹ پر دائرے کی صورت میں پھیرے۔ سات دن برابر اس عمل کو کرتا رہے۔ انشاء اللہ حمل ضائع ہونے سے محفوظ رہے گا۔

## تکالیف حمل سے نجات

اگر حاملہ کو کمزوری کی وجہ سے بہت زیادہ تکلیف ہو اور حمل کی برداشت اس کی قوت سے باہر ہو تو باوضو حالت میں وہ روزانہ اسی بار درود تاج اور اسم مبارک یاقوی کا ورد ایک سو اکیس مرتبہ کرے۔ اس سے بفضل تعالیٰ کے ایام حمل آسانی سے گزریں گے اور اس کی قوت و طاقت قائم رہے گی۔

## حمل ساقط ہو جانا



اگر کوئی شخص اپنی بیوی کے پاس جانے سے قبل دس بار درود تاج اور اسم مبارک یامعطی ستر مرتبہ پڑھ کر جائے گا۔ بفضل تعالیٰ اس کی بیوی اسقاط حمل سے محفوظ و مامون رہے گی۔

## خلوت پسندی

جو شخص روزانہ دس بار درود تاج اور اسم مبارک یامتکبر کثرت سے کرے گا وہ خلوت پسند بن جائے گا اور ہر معاملے میں یکسوئی اختیار کرے گا۔ بے ہودہ گفتگو سے اجتناب کرے گا۔ جمعرات اور جمعہ کو نیک محافل میں شرکت کرے گا۔

## خلوت پسند

جو شخص روزانہ نوے بار درود تاج اور اسم مبارک یااحد کا کثرت سے ورد جاری رکھے گا اللہ تعالیٰ اس کو خلوت پسندی کے اوصاف سے متصف فرمائے گا اور مجلسوں سے دور ہو کر گوشہ تنہائی میں گزارے گا اور تخلیئے کو ہر وقت پسند کرے گا۔

## اپنا محاسبہ خود کرنا

جو شخص روزانہ چالیس بار درود تاج اور اسم مبارک یامحصی کا کثرت سے ورد کرے گا اللہ تعالیٰ اسے خود احتسابی کے وصف سے نوازیں گے۔ وہ اپنے عیبوں کا خود احتساب کرے گا اور دوسروں کی نیکی پر زیادہ نظر رکھے گا۔

## ہر شے سے حفاظت

جو شخص روزانہ پچیس بار درود تاج اور اسم مبارک یاحفیظ کثرت

سے پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے ہر قسم کے شر اور ظلم و ستم سے اپنی حفاظت میں رکھیں گے۔

## رقیق القلب

جو شخص روزانہ ۱۰۰ بار درود تاج اور اسم مبارک یاسلام کا ورد کثرت سے کرے گا اس کے دل میں دوسروں کے لئے دردمندی پیدا ہو گی اور وہ رقیق القلب بن جائے گا۔

## دشمنوں پر فتح

جو شخص روزانہ تین دن روزے رکھ کر سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاخافض کو ستر ہزار مرتبہ پڑھے گا وہ بفضل ایزدی اپنے دشمن پر فتح پائے گا۔

## دشمن پر غلبہ پانا

لڑائی یا مقابلے میں جو شخص تین بار درود تاج اور اسم مبارک یاخالق تین سو مرتبہ پڑھے گا وہ اپنے دشمن پر غالب رہے گا۔

## مدمقابل کو نیچا دکھانا

جو شخص فجر کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان بیس بار درود تاج اور اسم مبارک یاقہار ایک سو مرتبہ گیارہ دن تک پڑھے گا۔ اس کو اپنے مدمقابل پر غلبہ حاصل ہو گا اور اس کا مدمقابل نیچا دیکھے گا۔

## دشمنوں پر رعب و دبدبہ

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاقابض کو کثرت سے پڑھے گا اس کے تمام دشمن مغلوب ہوں گے اور ان پر اس کی ہیبت رعب



و دبدبہ طاری ہو جائے گا اور وہ اس کو کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔

## دشمن زیر ہوں

جو شخص روزانہ پندرہ بار درود تاج اور اسم مبارک یاقہار کا کثرت سے ورد کرے گا۔ تو بفضل تعالیٰ اس کے تمام دشمن زیر ہو جائیں گے اور اس شخص کے خلاف بنائے گئے ان کے تمام ارادے اور منصوبے فسخ ہو جائیں گے۔

## حریفوں پر فتح و نصرت پانا

جو شخص روزانہ دس بار درود تاج اور اسم مبارک یاھو کا کثرت سے ورد کرے گا۔ انشاء اللہ اس اسم کی برکت سے اسے اپنے تمام حریفوں پر فتح و نصرت حاصل ہو گی اور اسے ان کے مفسد ارادوں سے کوئی ضعف نہیں پہنچے گا۔

## دشمنوں پر فتح و نصرت پانا

جو شخص روزانہ تیس بار درود تاج اور اسم مبارک یاقابض کا کثرت سے ورد کرے گا وہ اپنے دشمنوں پر بفضل تعالیٰ فتح و نصرت حاصل کرے گا اور اس کے دشمن منہ کی کھائیں گے اور اپنے مفسد ارادوں میں ناکام رہیں گے۔

## اندیشہ ہلاکت

جس شخص کو شرپسندوں کے ہاتھوں جان جانے کا اندیشہ لاحق ہو وہ پچاس بار درود تاج اور اسم مبارک یاخافض کو ہر روز بعد از نماز فجر پانچسو بار پڑھے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اندیشہ ہلاکت سے محفوظ رہے گا اور اس کو کوئی بھی گزند نہ پہنچا سکے گا۔

## ہر مرض سے شفاء

جو شخص روزانہ ساٹھ بار درود تاج اور اسم مبارک یا بدیع ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے گا ہر طرح کی بیماری سے وہ بفضل تعالیٰ شفاء پائے گا اور بیماری کبھی بھی نزدیک نہ آئے گی۔

## نورانی چہرہ

جو شخص روزانہ دس بار درود تاج اور اسم مبارک یا خالق کا ورد کرے گا اور بے گنتی صبح و شام پڑھتا رہے گا اللہ تعالیٰ اس اسم کی برکت سے اس کے دل اور چہرے کو نورانی بخشیں گے اور اس کا دل قوی ہو جائے گا۔ نیز حق تعالیٰ اس شخص کے لئے ایک فرشتہ پیدا کرے گا وہ پھر قیامت تک وہ فرشتہ جس قدر بھی عبادت کرے گا وہ اس شخص کے نامہ اعمال میں تاج جائے گی۔

## غمگینی دل سے نجات

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یا لطیف روٹی کے ٹکڑے پر باوضو حالت میں اسم مبارک تین بار لکھ کر کھائے گا لکھنے کا طریق یہ ہو گا کہ اس کے حروف ل ط ی ف کر کے لکھے۔ پھر اس روٹی کو کھالے تو غمگینی دل سے بفضل تعالیٰ نجات پائے گا۔

## دنگا فساد سے نجات

جو شخص روزانہ درود تاج اور اسم مبارک یا مومن کا کثرت سے ورد کرے گا وہ ہر قسم کے دنگا و فساد سے مامون و محفوظ رہے گا۔ اس کے علاوہ بری صحبتوں سے بھی بچ جائے گا۔

## آفات و بلیات سے حفاظت

جو شخص روزانہ ستر بار درود تاج اور اسم مبارک یا مانع کا ورد کرے



گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے دنیا و آخرت کی تمام آفات و بلیات سے محفوظ و مامون رکھے گا۔

## دنیا اور آخرت کی دولت

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یا واسع کا کثرت سے ورد کرے گا اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے دنیا و آخرت کی دولت سے اسے مالا مال کرے گا۔ وہ کبھی تنگ دست نہ ہو گا اور نہ ہی کسی کا محتاج ہو گا اور حتی المقدور دوسروں کی مدد کرنے سے دریغ نہ کرے گا۔

## رحمت و شفقت

جو شخص روزانہ بیس بار درود تاج اور اسم مبارک یا رؤف کا کثرت سے ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے رحمت و شفقت کے اوصاف سے متصف فرمائے گا۔ اور ہر ایک سے شفقت و مہربانی کا سلوک کرے گا۔

## رحمت و مغفرت کی بارش

جو شخص روزانہ دس بار درود تاج اور اسم مبارک یا تواب کا کثرت سے ورد کرے گا تو اللہ تعالیٰ کی رحمت و مغفرت کی بارش اس پر نازل ہو گی۔ اس اسم مبارک کی برکت سے اس کے گناہ معاف ہوں گے۔ رزق کی تنگی دور ہو گی۔ اسے گناہوں کے سبب لاحق تکالیف و مصائب سے نجات ملے گی اور وہ جو بھی دعا کرے گا وہ بارگاہ حق میں قبول ہو گی۔

## رحم دل ہونا

جو شخص روزانہ تیس بار درود تاج اور اسم مبارک یا تواب کا کثرت

سے ورد کرے گا اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے وہ رحم دل ہو جائے گا اور ہر ایک کے حال پر رحم کھائے گا۔

## نرم خو ہونا

جو شخص روزانہ پچاس بار درود تاج اور اسم مبارک یا وھاب کا کثرت سے ورد کرے گا اس کے مزاج میں رحم دلی، نرم خوئی، سخاوت اور فیاضی جیسے اوصاف پیدا ہو جائیں گے اور وہ کسی سائل کے سوال کو رد کرنا پسند نہ کرے گا۔

## کاروبار میں برکت

جو شخص روزانہ چالیس بار درود تاج اور اسم مبارک یا صمد کا کثرت سے ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے بھوک و پیاس کی شدت سے محفوظ رکھے گا اور اس کے رزق اور کاروبار میں بے حد برکت ہو جائے گی۔

## رزق حلال میں وسعت

جو شخص روزانہ ستر بار درود تاج اور اسم مبارک یا منعم کا ورد کثرت سے کرے گا اللہ تعالیٰ اپنے فصل و کرم سے اس کے رزق میں وسعت فرمائے گا اور اسے خیر کثیر اور دولت و برکت سے نوازے گا اور اسے دولت و غنا، تجارت میں نفع اور کاروبار میں بے حد ترقی جیسی نعمتیں عطا فرمائے گا۔

## رزق کثیر پانا

جو شخص روزانہ اسی بار درود تاج اور اسم مبارک یا مغنی کا کثرت سے ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے اپنے فصل و کرم سے اپنے خزانہ غیب سے



بے گمان حلال اور طیب رزق عطا فرمائے گا اور کبھی کمی نہ ہو گی۔

## فراخی رزق

جو شخص روزانہ ساٹھ بار درود تاج اور اسم مبارک یا باسط کا کسی بھی وقت معین پر روزانہ گیارہ سو مرتبہ ورد رکھے گا اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کے رزق کو فراخ کر دیں گے۔

## رسوائی اور ذلت سے نجات

اگر کوئی روزانہ شخص نوے بار درود تاج اور اسم مبارک یا مجید کا کثرت سے ورد کرے گا تو ایسا شخص بفضل تعالیٰ حاسدین اور مفسدین کی شر انگیزیوں کی وجہ سے ذلت اور رسوائی سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## رشتے کا حصول

جو شخص اپنے کنوارے بیٹے یا بیٹی کا رشتہ نہ ملنے کی وجہ سے حیران و پریشان ہو تو ایسے میں وہ شخص باوضو دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اس نیت سے ایک سو مرتبہ اسم مبارک یاالطیف ۲۰۰ درود تاج پڑھ کر دعا مانگے۔ انشاء اللہ چند دن کے عمل سے بہت جلد مراد بر آئے گی۔

## ریاکاری سے نجات

جو شخص روزانہ دس بار درود تاج اور اسم مبارک یا شہید کو اس کے معانی کو مد نظر رکھتے ہوئے ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے دل کو ریاکاری سے پاک فرمائیں گے۔ اس مقصد کے لئے یہ عمل اکیس یوم بلا ناغہ کرنا ہو گا۔

## راست گو بننا

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاصمد صبح صادق سے پہلے پہلے بوقت تہجد سجدے کی حالت میں ایک سو مرتبہ پڑھے گا وہ دنیا میں راست گو اور زبان کا سچا شخص بن جائے گا اور تازندگی راستی پر قائم رہے گا۔

## زبان کی سوجن

اگر کسی شخص کی زبان سوج گئی ہو تو درود تاج اور اسم مبارک یامومن تین سو مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ انشاء اللہ گیارہ روز کے مسلسل عمل سے زبان کی سوجن جاتی رہے گی۔

## سمندری یا ہوائی سفر میں حفاظت

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور ۱۰۰ بار اسم مبارک یامیھمن پڑھتا رہے گا وہ انشاء اللہ ہر قسم کے سمندری یا ہوائی سفر میں بخیریت رہے گا۔ دوران سفر جہاز کے پھٹ جانے یا ڈوب جانے یا کسی بھی حادثہ کی صورت میں بالکل محفوظ و مامون رہے گا۔

## سورج گرہن کے اثرات

جو شخص سورج گرہن کے وقت سات بار درود تاج اور اسم مبارک یانور کو اس آیت مبارکہ کی شکل میں پڑھے گا۔ سورج گرہن کے وقت ہر قسم کی دیدہ و نادیدہ آفات سے محفوظ رہے گا۔

آیت یہ ہے اللہ نور السموات والارض۔

## ریل گاڑی یا بس میں حفاظت کے لئے

جو شخص کسی بھی سواری میں سوار ہوتے وقت درود تاج اور اسم مبارک یابر سات مرتبہ پڑھے گا وہ انشاء اللہ ہر قسم کے حوادث و آفات سے محفوظ



رہے گا۔

## سینے کا درد

جس شخص کے سینہ میں درد ہو تو ایسا شخص صبح و شام سات بار درود تاج اور اسم مبارک یامحی ایک سو اکیس مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کیا کرے انشاء اللہ اس عمل کی بدولت چند یوم میں مکمل آرام پائے گا۔

## صاحب کشف

جو شخص ایک بار درود تاج اور اسمائے مبارکہ یاصمد یااللہ گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے گا اللہ کے فضل و کرم سے صاحب کشف ہو گا اور عالی مرتبہ پائے گا۔ اسرار غیبی کا مشاندہ کیا کرے گا۔ اس عمل پر ہمیشگی اور اکل حلال اختیار کرنا ضروری ہے۔

## ضرورت کے وقت

جس شخص کی کوئی اہم سخت ترین ضرورت کسی رکاوٹ کا شکار ہو گئی ہو اور حل تدبیر نظر نہ آتا ہو تو ایسے میں دس بار درود تاج اور اسم مبارک یااول شب جمعہ کو چالیس ہزار مرتبہ پڑھنے سے وہ رکاوٹ ختم ہو جاتی ہے یہ عمل تین شب جمعہ کرنا لازمی ہے۔

## ضعف دماغ کے لئے

دماغ کی کمزوری یا ضعف کی صورت میں تین عدد مغز بادام لے کر ان پر سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاذوالجلال والاکرام ۱۰۰ بار پڑھ کر دم کر لیں۔ ایک مغز بادام صبح کو ایک مغز بادام دوپہر کو اور ایک مغز بادام رات کو سوتے وقت کھالیں انشاء اللہ اکیس یوم کے اس عمل سے دماغ کی

کمزوری اور ذہن کی خرابی رفع ہو جائے گی۔

## کمزوری دماغ کا علاج

جس شخص کا دماغ کسی بیماری کی وجہ سے کمزور ہو گیا ہو تو ایسے میں ہر نماز کے بعد درود تاج اور اسم مبارک یاقوی گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرنے سے دماغ کی کمزوری دور ہو جاتی ہے۔

## طاقتور دشمنوں سے حفاظت

جس شخص کے دشمن بے حد طاقتور ہوں اور وہ ان کا مقابلہ کرنے کی سکت نہ رکھتا ہو تو ایسے میں سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاقوی کا ورد کثرت سے کرنا چاہئے۔ اس کا اثر فوری ظاہر ہو گا اور طاقتور ترین دشمن بھی زیر ہوں گے اور اسے کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔

## ظالم دشمن کے شر سے نجات

جو شخص اپنے دشمنوں کے ہاتھوں ذلیل و خوار ہو کر خوف سے چھپتا پھرتا ہو تو ایسے میں وہ شخص باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر درود تاج اور اسم مبارک یامذل ایک ہزار بار پڑھے اور پھر سجدہ میں جا کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے یا الٰہی مجھے میرے فلاں دشمن کے خوف اور شر سے نجات دے۔ اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے دعا کرنے والے کو اس کے ظالم دشمن کے شر اور خوف سے نجات دیں گے۔ یہ عمل کم از کم تین دن تک لازمی کرے۔ اس کے لئے وقت کی کوئی قید نہیں ہے۔

## ظالم کے پنجے سے امان

جو شخص عشاء کی نماز کے بعد روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک



یاصمد ایک ہزار تین مرتبہ روزانہ ورد رکھے گا بفضل تعالیٰ ظالم کے ظلم سے امان میں رہے گا اور کبھی بھی اس کے پنجے میں گرفتار نہ ہو گا۔

## ظاہر و باطن کی بینائی

اگر کوئی شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یابصیر کا ورد کثرت سے کرے گا۔ تو اللہ تعالیٰ اس کو اپنے فضل و کرم سے ظاہر و باطن کی بینائی عطا فرمائیں گے۔

## عبادات میں خلل اور رکاوٹ

جس کسی عابد و زاہد انسان کی عبادات میں کسی بھی وجہ سے خلل اور رکاوٹ پڑ جائے اور اس کی وجہ سے عبادات کی پابندی میں فرق آ جائے تو اس کے لئے لازم ہے کہ وہ روزانہ تین بار درود تاج اور اسم مبارک یامعید گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے۔ یہ عمل اکیس دن تک بلا ناغہ کرنے سے اس کی تمام رکاوٹیں دور ہو جائیں گی اور وہ پھر اپنے معمول پر آ جائے گا۔

## عبادت سے دل پھر جانا

جس شخص کا دل اپنی روز مرہ کی عبادت سے کسی بھی وجہ سے پھر گیا ہو تو ایسا شخص تین دن روزہ رکھے اور بعد از نماز ظہر سات بار درود تاج اور اسم مبارک یامحصی ہزار مرتبہ پڑھے انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے وہ پھر سے اپنی عبادات کے معمول کی طرف لوٹ آئے گا اس کے بعد روزانہ کا معمول ایک ہزار مرتبہ ورد کا رکھنا لازمی ہے۔

## عذاب قبر سے نجات

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یامحصی کا ورد

کمزوری اور ذہن کی خرابی رفع ہو جائے گی۔

## کمزوری دماغ کا علاج

جس شخص کا دماغ کسی بیماری کی وجہ سے کمزور ہو گیا ہو تو ایسے میں ہر نماز کے بعد درود تاج اور اسم مبارک یاقوی گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرنے سے دماغ کی کمزوری دور ہو جاتی ہے۔

## طاقتور دشمنوں سے حفاظت

جس شخص کے دشمن بے حد طاقتور ہوں اور وہ ان کا مقابلہ کرنے کی سکت نہ رکھتا ہو تو ایسے میں سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاقوی کا ورد کثرت سے کرنا چاہئے۔ اس کا اثر فوری ظاہر ہو گا اور طاقتور ترین دشمن بھی زیر ہوں گے اور اسے کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔

## ظالم دشمن کے شر سے نجات

جو شخص اپنے دشمنوں کے ہاتھوں ذلیل و خوار ہو کر خوف سے چھپتا پھرتا ہو تو ایسے میں وہ شخص باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر درود تاج اور اسم مبارک یامذل ایک ہزار بار پڑھے اور پھر سجدہ میں جا کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے یا الٰہی مجھے میرے فلاں دشمن کے خوف اور شر سے نجات دے۔ اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے دعا کرنے والے کو اس کے ظالم دشمن کے شر اور خوف سے نجات دیں گے۔ یہ عمل کم از کم تین دن تک لازمی کرے۔ اس کے لئے وقت کی کوئی قید نہیں ہے۔

## ظالم کے پنجے سے امان

جو شخص عشاء کی نماز کے بعد روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک



یاصمد ایک ہزار تین مرتبہ روزانہ ورد رکھے گا بفضل تعالیٰ ظالم کے ظلم سے امان میں رہے گا اور کبھی بھی اس کے پنجے میں گرفتار نہ ہو گا۔

## ظاہر و باطن کی بینائی

اگر کوئی شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یابصیر کا ورد کثرت سے کرے گا۔ تو اللہ تعالیٰ اس کو اپنے فضل و کرم سے ظاہر و باطن کی بینائی عطا فرمائیں گے۔

## عبادات میں خلل اور رکاوٹ

جس کسی عابد و زاہد انسان کی عبادات میں کسی بھی وجہ سے خلل اور رکاوٹ پڑ جائے اور اس کی وجہ سے عبادات کی پابندی میں فرق آ جائے تو اس کے لئے لازم ہے کہ وہ روزانہ تین بار درود تاج اور اسم مبارک یامعید گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے۔ یہ عمل اکیس دن تک بلا ناغہ کرنے سے اس کی تمام رکاوٹیں دور ہو جائیں گی اور وہ پھر اپنے معمول پر آ جائے گا۔

## عبادت سے دل پھر جانا

جس شخص کا دل اپنی روز مرہ کی عبادت سے کسی بھی وجہ سے پھر گیا ہو تو ایسا شخص تین دن روزہ رکھے اور بعد از نماز ظہر سات بار درود تاج اور اسم مبارک یامحی ہزار مرتبہ پڑھے انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے وہ پھر سے اپنی عبادات کے معمول کی طرف لوٹ آئے گا اس کے بعد روزانہ کا معمول ایک ہزار مرتبہ ورد کا رکھنا لازمی ہے۔

## عذاب قبر سے نجات

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یامحصی کا ورد

کیا کرے گا۔ وہ بفضل باری تعالیٰ عذاب قبر سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## عذاب حشر سے امان

جو شخص روزانہ تین بار درود تاج اور اسم مبارک یامحصی کا کثرت سے ورد رکھے گا وہ شخص بفضل باری تعالیٰ عذاب حشر سے امن و امان میں رہے گا۔

## صاحب عزت و آبرو

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاعزیز کا ورد کثرت سے کرے گا وہ صاحب عزت و آبرو بن جائے گا وہ خود اپنی اور دوسروں کی، عزت و آبرو کا نگہبان ہو گا۔

## صاحب عزت و وجاہت

جو شخص روزانہ بارہ بار درود تاج اور اسم مبارک یاملک کا روزانہ تین ہزار مرتبہ ورد رکھے گا۔ وہ بفضل تعالیٰ صاحب عزت و جاہ بن جائے گا۔ حاکم اور بادشاہ سے لے کر یہ معمولی فرد بھی اس کی بات غور سے سنے گا اور اس کے سامنے زبان نہ کھولے گا۔

## صاحب تعظیم و تکریم

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یانور کا کثرت سے ورد کرے گا۔ وہ صاحب تعظیم و تکریم بن جائے گا اور جہاں کہیں بھی جائے گا لوگ اسے سر آنکھوں پر بٹھائیں گے۔

## عزت و جاہ

جو شخص روزانہ دس بار درود تاج اور اسم مبارک یاضار کا کثرت سے



ورد کرے گا۔ وہ بفضل باری تعالیٰ صاحب عزت و جاہ بن جائے گا اور لوگ اس کی حد سے زیادہ تعظیم و تکریم کریں گے۔

## عزیز خلائق

جو شخص روزانہ بیس بار درود تاج اور اسم مبارک یاسمیع کا کثرت سے ورد کرے گا بفضل تعالیٰ عزیز خلائق اور مستجاب الدعوات بن جائے گا۔ بلند مراتب پائے گا اور مخلوق خدا کی خدمت کو عین عبادت تصور کرے گا۔

## صاحب فتوحات

جو شخص چالیس بار درود تاج اور اسم مبارک یااول ہر شب جمعہ چالیس ہزار مرتبہ پڑھے گا اور اس عمل کو چالیس شب جمعہ تک جاری رکھے گا تو وہ صاحب فتوحات ظاہری و باطنی کا مالک بن جائے گا۔

## ہدیے کی قبولیت

اگر کوئی کم تر شخص کسی بڑے آدمی کو اس کی حیثیت کے مطابق معمولی تحفہ بھیجے اور اس پر ستر مرتبہ درود تاج اور اسم مبارک یاحمید پڑھ کر دم کرے تو انشاء اللہ وہ تحفہ نہایت خوش دلی اور عزت و احترام سے قبول ہو اور سراہا جائے گا۔

## غصے سے نجات

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاعفو ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر کھانے کی چیز پر دم کر کے کھایا کرے۔ تو اس کا غصہ ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گا اور وہ بدمزاجی کی بجائے نرم دل اور خوش مزاج بن جائے گا۔

## بدمزاجی سے نجات

جو شخص روزانہ نوے بار درود تاج اور اسم مبارک یاخالق کثرت سے ورد کرے گا تو اس کی بدمزاجی کی عادت ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گی اور خوف خدا سے مزین ہو گا۔

## کاہلی اور سستی سے نجات

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یارحمٰن کا کثرت سے ورد کرے گا۔ اس کے اندر بفضل تعالیٰ سستی اور کاہلی کی تمام علامات ختم ہو کر وہ شخص چست و ہوشیار بن جائے گا اور اس وجہ سے لاحق تمام پریشانیوں اور مشکلات سے نجات پائے گا۔

## بھول سے نجات

اگر کسی کے مزاج میں غفلت اور بھول کا عنصر بہت زیادہ ہو جائے اور اس وجہ سے اسے پریشانیوں اور دقتوں کا سامنا کرنا پڑتا ہو تو ایسے میں وہ شخص سات بار درود تاج اور اسم مبارک یامقتدر روزانہ پانچ سو مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کیا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت غفلت اور بھول ختم ہو کر چستی و ہوشیاری پیدا ہو جائے گی اور ہر بات اور ہر کام بخوبی انجام پائے گا۔

## غیبی امداد

جو شخص روزانہ دس بار درود تاج اور اسم مبارک یاموخر کو روزانہ سو مرتبہ پڑھے گا اس کے سارے کاموں کا کفیل حق تعالیٰ ہو گا اور ہر مشکل سے مشکل کام میں اسے غیب سے امداد ملا کرے گی اور اس کے چھوٹے بڑے تمام کام غیب سے آسان ہوتے رہیں گے۔



## غیب سے رزق

جو شخص روزانہ پچاس بار درود تاج اور اسم مبارک یارزاق کا کثرت سے ورد کرے گا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اسے غیب سے روزی ملے گی اور اس کے گھر میں کبھی مفلسی ناداری یا محتاجی نہ آئے گی۔

## غیبت سے حفاظت

جو شخص روزانہ ہر نماز کے بعد سات بار درود تاج اور یاجبار ایک سو مرتبہ پڑھے گا۔ وہ بفضل باری تعالیٰ غیبت کے اثرات سے محفوظ رہے گا۔

## غیبی دولت مندی

جو شخص جمعرات کے دن یا شب جمعہ میں دس بار درود تاج اور اسم مبارک یاغنی انیس ہزار مرتبہ پڑھے اور اس عمل کو ہمیشہ کا معمول بنا لے اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے غیب سے تونگری اور دولت مندی عطا کریں گے اور اسے یہ تونگیری اور دولت مندی تاحیات حاصل رہے گی اور وہ دنیا والوں کی محتاجی سے آزاد اور بے نیاز ہو گا۔

## غیر معمولی قوت برداشت

اگر کوئی شخص روزانہ بیس بار درود تاج اور اسم مبارک یامھیمن کا کثرت سے ورد کرے گا تو اللہ تعالیٰ اسے اپنے فضل و کرم سے غیر معمولی قوت برداشت عطا فرمائے گا اور اس کے اندر خطرناک کام کرنے کی بھی اہلیت پیدا ہو جائے گی۔

## غیروں کی محتاجی سے نجات

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یامالک کا ورد

کثرت سے کرے گا۔ وہ بفضل تعالیٰ غیروں کی محتاجی سے نجات پائے گا اور اس کی تمام حاجات خزانہ غیبی سے پوری ہوں گی۔

## محتاجگی مخلوق سے نجات

جو شخص روزانہ تین بار درود تاج اور اسم مبارک یاباسط کا کثرت سے ورد کرے گا تو اللہ تعالیٰ اسے مخلوق کی محتاجگی سے نجات عطا فرما دیں گے اس کا رزق کشادہ ہو گا اور اس کے غم و الم دور ہوں گے۔ اس کی پریشانیاں ختم ہوں گی اور کبھی تنگ دست نہ ہو گا۔

## صفات فاروقی

جو شخص روزانہ ۹ بار درود تاج اور اسم مبارک یاضار کا کثرت سے ورد کرے گا اس کے اندر صفات فاروقی پیدا ہو جائیں گی اور وہ اللہ پاک کے دشمنوں سے شدید عداوت رکھے گا اور شریعت کے مخالفوں سے کبھی سمجھوتہ نہیں کرے گا۔

## صاحب حکم و دانش

جو شخص روزانہ ۶۰ بار درود تاج اور اسم مبارک یاحاکم کا ورد کثرت سے کرے گا۔ وہ بفضل تعالیٰ صاحب فہم و حکم و دانش ہو گا اور اس کی بدولت ہر لاینحل مسئلہ کر حل کرلے گا اور وہ سب سے بہترین رائے دینے والا ہو گا۔

## قبر کی تنگی

جو شخص بعد از نماز جمعہ ۵۰ بار درود تاج اور اسم مبارک یاباری ایک سو مرتبہ پڑھے گا۔ حق تعالیٰ اس شخص کو قبر میں ہونے کے بعد قبر میں نہ چھوڑے گا۔ بلکہ ریاض القدس کی طرف اٹھالے گا اس طرح وہ تنگی قبر سے



محفوظ و مامون رہے گا۔

## سمندری طوفان سے حفاظت

اگر کسی شخص کو دوران سمندری سفر طوفان کا سامنا ہو تو ایسے میں ۳۴۰ بار درود تاج اور اسم مبارک یاوکیل دو ہزار مرتبہ پڑھنے سے ہر طرح کے طوفان سے محفوظ رہے گا۔

## صاحب روشن ضمیر

جو شخص پابند صوم و صلوٰۃ ہو کر حلال لقمہ کھا کر باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک اللّٰہ کا ورد پانچ ہزار مرتبہ کرے گا روزانہ کے اس عمل کی پابندی کی بدولت تھوڑے ہی عرصہ میں صاحب روشن ضمیر بن جائے گا۔

## ضعیفوں کی امداد

جو شخص روزانہ ۶۰ بار درود تاج اور اسم مبارک یامقیت کا کثرت سے ورد کرے گا۔ بفضل تعالیٰ وہ کمزوروں، ضعیفوں، ناچاروں اور ناتواں لوگوں کی امداد کرنے والا ہو گا اور ظالموں کے آگے سینہ سپر ہو جائے گا۔

## کمزوروں کی اعانت

جو شخص روزانہ ۲۰ بار درود تاج اور اسم مبارک یامقتدر کا کثرت سے ورد کرے گا بفضل تعالیٰ وہ مقدور بھر کمزوروں کی اعانت کرنے کے قابل ہو گا۔

## فصل خراب ہونے کا ڈر

جس شخص کو کسی بھی وجہ سے اپنی فصل کے خراب ہونے کا ڈر لاحق ہو تو

وہ ۷۰ بار درود تاج اور اسمِ مبارک یامنعم روزانہ بعد از نماز فجر تین ہزار مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت فصل خراب ہونے سے محفوظ رہے گی۔

## حسد۔ بغض سے نجات

جو شخص روزانہ ۴۸ بار درود تاج اور اسم مبارک یاقدوس کو زوال کے وقت ہر روز سو مرتبہ پڑھے گا۔ وہ شخص ہر قسم کے کینہ، بغض، حسد اور عداوت سے پاک ہو جائے گا اور تھوڑے ہی عرصہ میں صاحب نور القلب بن جائے گا۔

## گناہوں سے بچاؤ

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاقابض کا کثرت سے ورد کرے گا وہ ہر طرح کے گناہوں سے بچ جائے گا اور اس کے اندر گناہ کرنے کی قوت ہی باقی نہ بچے گی۔

## گناہوں کا کفارہ ادا کرنا

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یامعید کا کثرت سے ورد کرتا ہو۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے اس وصف سے بہرمند فرمائے گا کہ وہ دنیا ہی میں اپنے گناہوں کا کفارہ ادا کرے اور آخرت کے لئے نیکیاں ہی نیکیاں جمع کرے گا۔

## گھربار و اموال کی حفاظت

جو شخص روزانہ ۶۰ بار درود تاج اور اسم مبارک یارقیب کا ورد کثرت سے کرے گا اور اپنے گھربار، مال و اموال کو تنہا چھوڑتے وقت اسم



مبارک یارقیب کو سات مرتبہ پڑھ کر اس کے چاروں اور دم کرے گا۔ تو اس کی واپسی تک گھربار ہر قسم کی آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔

## چوروں سے حفاظت

جو شخص روزانہ رات کو سوتے وقت سات بار درود تاج اور اسم مبارک یارقیب سات مرتبہ ورد کرکے گھر کے چاروں اور دم کرے تو اس کا گھر چوروں اور ڈاکوؤں سے بفضل تعالیٰ محفوظ و مامون رہے گا۔

## دوران سفر مال و اسباب کی حفاظت

جو شخص دوران سفر اپنے مال و اسباب کی حفاظت چاہتا ہو تو وہ اپنے مال و اسباب پر تین جگہ درود تاج اور اسم مبارک یاحفیظ کو یاحفیظ کر کے لکھے۔ انشاء اللہ اس عمل سے اس کا مال و اسباب گم ہونے سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## لوگوں کی نظر میں عزت و وقار

جو شخص روزانہ سات بار درود تاج اور اسم مبارک یاماجد بعد از نماز عشاء روزانہ تین ہزار مرتبہ پڑھنے کا معمول بنائے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے مخلوق میں عزو وقار عطا فرمائیں گے۔

## لوگوں کی نظروں میں عزت کا مقام

جو شخص شرف شمس میں سونے کی انگوٹھی پر درود تاج اور اسم مبارک یاجبار کندہ کروا کر پہنے گا۔ وہ مخلوق خدا کی نظروں میں ہر جگہ عزت و وقار پائے گا۔

## مال و اسباب کی حفاظت

## خواب بندی کے لئے

اگر کسی کو بے حد زیادہ خواب آتے ہوں اور ان بے سروپا خوابوں کی وجہ سے وہ حد درجہ پریشان رہتا ہو۔ دل و دماغ بوجھل اور طبیعت بے چین رہتی ہو تو ان خوابوں کو روکنے کے لئے اور طبیعت کی بحالی کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں سفید کاغذ پر خیالی تصویر انسانی شکل کی بنائیں اور اس کو خواب میں پریشان کرنے والا دشمن تصور کریں اس کے بعد سات عدد فولادی سوئیاں لے کر ہر سوئی پر تین تین بار درود تاج پڑھ کر دم کریں اس کے بعد ان میں سے دو سوئیاں تصویر کی دونوں آنکھوں میں دو سوئیاں دونوں ہاتھوں میں' دو سوئیاں دونوں پاؤں میں اور ایک سوئی پیٹ میں گاڑ دیں پھر عود و عنبر جلائیں اور اس تصویر کو اس تصور کے ساتھ آگ میں جلائیں کہ آپ دشمن کو جلا رہے ہیں۔ تصویر اچھی طرح جلنی چاہئے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت برے خواب آنا بند ہو جائیں گے اور اس سے ہمیشہ کے لئے جان چھوٹ جائے گی۔

## بری موت سے حفاظت

اس مقصد کے لئے روزانہ کسی مقررہ وقت پر باوضو حالت میں ایک مرتبہ درود تاج پڑھ کر پانی کو دم کر کے پیا کرے اور دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ درود تاج پڑھے۔

بعد سلام پھیرنے کے اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگا کرے اس عمل کی بدولت حادثات اور دیگر نقصان دہ اشیاء کے ہاتھوں بری موت کے مرنے سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## غربت دور کرنے کے لئے



جو کوئی سخت غربت کا شکار ہو گیا ہو اور اس کی وجہ سے سنگین معاشی مسائل کا شکار ہو گیا ہو تو ایسے میں اس پر لازم ہے کہ وہ ہر وقت استغفار پڑھا کرے اور اپنی غلطیوں' کوتاہیوں کی معافی مانگا کرے اس سے نجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بروز جمعہ بعد از نماز عشاء قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود شریف مقدس گیارہ گیارہ مرتبہ اور دس مرتبہ درود تاج پڑھے اس دوران کسی سے کوئی بات چیت نہ کرے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے رزق کی فراخی اور غربت کے رفع ہونے کے متعلق انتہائی گڑگڑا کر عاجزی سے دعا مانگا کرے اس عمل کی بدولت بہت جلد فضل باری تعالیٰ ہو گا اور وہ تونگر ہو جائے گا۔

## عمل برائے تلاش گمشدہ

اگر کسی کا کوئی عزیز یا دوست گم ہو گیا ہو یا بغیر اطلاع شہر سے باہر بھاگ گیا ہو اور اس کا کوئی اتہ پتہ نہ چلتا ہو تو ایسے میں اس کی بازیافت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء سات مرتبہ درود تاج اول و آخر درود شریف خضری سات سات مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے یوں دعا مانگے۔

"یا اللہ! فلاں بن فلاں (گم شدہ اور اس کی ماں کا نام لے) غائب کو میرے پاس پہنچا دے۔"

دعا مانگتے وقت گم شدہ کا تصور سامنے رکھے پھر بغیر کسی سے کلام کئے سو جائے انشاء اللہ سات دن کے عمل کے اندر اندر گم شدہ کا حال خواب میں پتہ چل جائے گا اور وہاں سے بہ آسانی بازیافت ہو جائے گا۔

## برائے ترقی رزق

کاروبار میں ترقی اور وسعت کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز مغرب آٹھ رکعت نماز نفل بہ نیت صلوٰۃ اوابین پڑھے۔ پہلی رکعت میں بعد از سورۃ فاتحہ درود تاج پڑھے۔ دوسری رکعت میں بعد سورۃ فاتحہ' سورہ یاسین ابتدا سے لے کر ھم مھتدون تک۔ تیسری رکعت میں ومالی لا سے لے کر جمیع لدینا محضرون تک۔ چوتھی رکعت میں و آیتہ سے لے کر یسبحون تک۔ پانچویں رکعت میں و آیتہ لھم سے لے کر یرجعون تک۔ چھٹی رکعت میں ونفخ فی الصور سے لے کر ھذا صراط مستقیم تک۔ ساتویں رکعت میں ولقد افعل سے لے کر مالکون تک۔ آٹھویں رکعت میں وذللنھا سے لے کر ترجعون تک پڑھے۔

مذکورہ بالا عمل دو دو رکعت کر کے ادا کرے اور ہر بار اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے روزانہ اس عمل کی بدولت کاروبار میں دن دوگنی اور رات چوگنی ترقی ہوگی۔ یہ عمل انتہائی خلوص کے ساتھ ادا کیا کرے۔

## بھاگے ہوئے کی واپسی

اگر کوئی شخص گھر سے یا کسی کے ہاں کام کرتے ہوئے بھاگ جائے اور اس کا کوئی پتہ نہ چلتا ہو تو ایسے میں اس کی واپسی کے لئے ذیل کا عمل کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے ایک تالا لے کر اس پر سات مرتبہ درود تاج اس طریق سے پڑھے کہ جب لفظ لوح پر پہنچے تو بھاگے ہوئے شخص کا نام معہ اس کی والدہ کے نام کے لئے۔ تالے پر دم کر کے تالے کو ہوا کے رخ اوپر کی طرف اچھال دیں تاکہ تالا ہوا میں چکر کھا کر واپس آگرے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بھاگا ہوا شخص جہاں کہیں بھی ہو گا بے چین و بے قرار ہو کر واپس آجائے گا۔



## بخار کے لئے

جس شخص کو بار بار بخار آتا ہو اور اترنے کا نام نہ لیتا ہو تو اس کے دفعیہ کے لئے ذیل کا عمل شافی و کافی ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز صبح کو بعد نماز فجر ایک چھوٹے سے کاغذ پر بسم اللہ شریف اور آیت یانار کونی بردا و سلاما علیٰ ابراھیم لکھ کر سات بار درود تاج دم کرے اور نہار منہ پانی سے دھو کر پانی مریض کو پلائیں۔ کاغذ کو مریض چبا کر نگل جائے۔

شام کو اسی طرح ایک کاغذ پر بسم اللہ شریف اور سلام قولا من رب رحیم لکھ کر پانی سے دھو کر پانی پلائیں اور اس کاغذ کو بھی مریض چبا جائے سات تا گیارہ روز کے اس عمل سے بخار ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گا اور مریض صحت یاب ہو جائے گا۔

## تلی بڑھ جانے کے لئے

جس کسی کی تلی بڑھ گئی ہو اور اس کے ورم کی وجہ سے ہر وقت بیمار رہتا ہو تو اس کے آرام کے لئے ذیل کا عمل شافی اور کافی ہے۔

اس مقصد کے لئے بکری یا بکرے کی کلیجی بغیر نشان لگے لے بعد از غسل تازہ وضو کر کے ببول (کیکر) کے سات کانٹے لے کر درود تاج کانٹے پر اس طرح پڑھے کہ آخر پر پہنچ کر ایک کانٹے کو دم کر کے اس کلیجی میں چبھو دے اس طریق سے ہر بار ایک ایک کانٹا کلیجی میں چبھوتا جائے ساتوں کانٹوں کو چبھونے کے بعد پھر ایک بار درود تاج پڑھ کر کلیجی پر دم کرے اور اس کلیجی کو مریض کی چارپائی کے اوپر ایسی جگہ لٹکا دیں جہاں مریض کی نظر ہمہ وقت اس پر پڑتی رہے۔

جیسے جیسے کلیجی سوکھتی جائے گی مریض کو صحت ہوتی جائے گی۔ انشاء اللہ

اس عمل کی بدولت بہت جلد مریض مکمل شفایاب ہو جائے گا۔

## سخت مزاج حاکم کے لئے

سخت مزاج حاکم کو نرم کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز عشاء باوضو حالت میں اول و آخر درود شریف ناریہ گیارہ گیارہ مرتبہ اور درود تاج پچیس مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور ایک گلاس پانی پر بھی دم کریں۔ آفیسر مذکور کے پاس جانے سے پہلے پانی اپنے منہ پر اچھی طرح ملے اور بقیہ پانی خود پی لے۔ انشاء اللہ آفیسر مہربان ہو جائے گا۔

## کھانے میں برکت

کسی بھی فنکشن یا دعوت میں مقررہ تعداد سے زائد مہمانوں کے آ جانے سے کھانے کی کمی کا سامنا نظر آتا ہو تو ایسے میں اس امر کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود شریف مقدس گیارہ گیارہ مرتبہ اور درود تاج سات مرتبہ پڑھ کر کھانے پر دم کرے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت وہی کھانا سب مہمانوں کے لئے پورا ہو جائے گا اور مزید پکوانے کی ضرورت نہ رہے گی۔

## دشمنوں میں عداوت ڈالنا

اگر کسی کے دشمن زیادہ تعداد میں ہوں اور وہ اس کے خلاف متحد ہو کر اس کو حد سے زیادہ پریشان اور تنگ کرتے ہوں اور کسی صورت ان سے پیچھا نہ چھوٹتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔ اس سے ان کے درمیان



پھوٹ اور عداوت پڑ جائے گی اور وہ آپس میں ہی دست و گریبان ہو کر پیچھا بالکل چھوڑ دیں گے۔ یاد رہے کہ ناجائز عمل کی صورت میں مستوجب عذاب الٰہی ہو گا۔

اس مقصد کے لئے بروز منگل بعد نماز فجر باوضو حالت میں مٹی کا کچا برتن لے کر اس پر اکتالیس مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں آخر میں اپنے دشمنوں کا نام لے پھر اس برتن کو کسی کے ہاتھوں میں دے کر وہاں بھیج دے جہاں وہ دشمن اکٹھے ہوئے ہوں وہ اس برتن کو ان کے سامنے زور سے پھینک کر توڑ دے انشاء اللہ ان کے درمیان اسی وقت فساد اور جھگڑا شروع ہو جائے گا اور پھر مستقل عداوت اور جدائی پیدا ہو جائے گی۔

## زبان بندی کے لئے

بداخلاق اور بے ہودہ گفتگو کرنے والے کی زبان بندی کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔ اس مقصد کے لئے املی کے چالیس دانے لے کر ان پر باوضو حالت میں تین تین بار درود تاج پڑھ کر دم کریں اور ان دانوں کو اس کے گھر میں کسی طرح دفن کرا دیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس کی زبان بندی ہو جائے گی اور وہ بداخلاقی اور بے ہودگی سے باز آ جائے گا۔

## کاروباری نقصان سے نجات

جس کسی کا کاروبار سخت مندے کا شکار ہو گیا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں دوکان کھول کر سات مرتبہ درود تاج پڑھ کر اپنی دوکان کے چاروں طرف مال پر پھونک ماریں اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں انشاء اللہ اس عمل کی بدولت مندہ کاروبار ختم ہو کر کاروبار میں ترقی اور وسعت پیدا ہو جائے گی۔

## حل مشکلات

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر اول و آخر درود شفا سات سات مرتبہ اس کے بعد درود تاج کو شروع کرے۔ ختم درود تاج پر سورۃ فاتحہ نستعین تک پڑھے اور شہادت کی انگلی کھڑی کرے۔ اس آیت مبارکہ کی سات بار تکرار کرے۔ پھر سات مرتبہ یاقدیر' یاعزیز' یاعلیم پڑھے۔ جب آیت مبارکہ اھدنا الصراط المستقیم پر پہنچے تو اس کی سات مرتبہ تکرار کرے۔ اس کے بعد سات مرتبہ مکمل اذان کہے اور پھر سورۃ فاتحہ کو مکمل کرے۔ اس کے بعد ایک سو مرتبہ درود تاج اور ایک سو مرتبہ لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم یا ذوالجلال والاکرام یا ارحم الراحمین پڑھے پھر سو مرتبہ لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین پڑھے اور آخر میں درود تاج سات مرتبہ پڑھ کر اس کا ثواب نبی کریم ﷺ کی روح پاک کو پہنچائے اور اپنے مقصد کی کامیابی کے لئے اللہ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس مشکل سے نجات مل جائے گی۔

## متعدی امراض سے بچاؤ

متعدی امراض یا وبا کے پھیل جانے کی صورت میں اس سے بچاؤ کے لئے ذیل کا عمل انتہائی زود اثر ہے۔

اس مقصد کے لئے چنے کے اکیس دانے لے کر باوضو حالت میں درود تاج اس طریق سے پڑھے کہ جب لفظ مرض پر پہنچے تو اس کی تکرار سات سو مرتبہ کرے پھر درود کو ختم کر کے ان دانوں پر دم کریں۔ ہر روز دو دانے نہار منہ نگل لیں۔ انشاء اللہ اس متعدی مرض سے محفوظ رہیں گے اور بیماری نزدیک نہ آئے گی۔

## والدین کی زیارت



جس کسی کے والدین فوت ہو چکے ہوں اور ان کی زیارت خواب میں کرنے کا خواہش مند ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء قبلہ رخ بیٹھ کر نہایت یکسوئی کے ساتھ اپنے مقصد کو پیش نظر رکھ کر سات بار درود تاج پڑھ کر بغیر کسی سے کلام کئے بستر پر لیٹ کر اپنی کروٹ سو جائے۔ لیٹنے سے پہلے اس کا ثواب والدین کو پہنچائے اور اللہ تعالیٰ کے حضور اپنے مقصد کے لئے دعا بھی مانگے انشاء اللہ خواب میں والدین کی زیارت سے مشرف ہو گا۔

## سخت مہم کے لئے

اگر کسی کو انتہائی سخت ترین مہم درپیش ہو اور اس کے لئے یہ مہم ایک چیلنج کی حیثیت رکھتی ہو تو ایسی صورت میں مہم کی کامیابی کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

سب سے پہلے اعتکاف کی نیت سات یوم کے لئے کرے پھر بدھ اور جمعرات کی درمیانی شب کو مسجد کے کسی کونے میں بیٹھ جائے اور بعد از نماز عشاء اکتالیس مرتبہ درود تاج پڑھے اور ہر بار ختم درود تاج پر سورۃ فاتحہ پڑھے۔ سات دن کے اس عمل سے فارغ ہو کر اپنے مقصد کی کامیابی کے لئے اللہ کے حضور گڑگڑا کر دعا مانگے انشاء اللہ اس عمل کے بعد اس مہم پر جانے سے اس میں انتہائی سرعت سے کامیابی حاصل ہو گی اور اس سے بخیریت واپس گھر آئے گا۔

## جلد شادی کے لئے

جس کسی کے بچے یا بچی کی شادی کے معاملہ میں بے جا تاخیر اور رکاوٹیں پڑ جاتی ہوں اور معاملہ کھٹائی میں رہتا ہو اس کی خواہش اس فرض سے جلد عمدہ

بر آ ہونے کی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء پاک صاف کپڑے پہن کر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اکتالیس مرتبہ درود تاج اول و آخر درود شفا گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگیں۔ انشاء اللہ چند دن کے عمل سے یہ رکاوٹ دور ہو جائے گی اور شادی بخیر و خوبی انجام پائے گی۔

## خوف و ہراس سے نجات

خوف و ہراس سے امن کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز فجر یا عشاء اول و آخر درود اعلیٰ اکیس اکیس مرتبہ درود تاج تیس مرتبہ اس طریق سے پڑھیں کہ ہر مرتبہ لفظ الم کو تین مرتبہ پڑھا جائے۔ سات یوم کے بلا ناغہ عمل سے خوف و ہراس سے امن میں رہے گا اور کسی قسم کا ڈر خوف تنگ یا پریشان نہ کرے گا۔

## عقل و فہم کے لئے

جس کسی کی یادداشت خراب ہو گئی ہو اور عقل و فہم میں بھی کمی آ گئی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر چینی کی پلیٹ پر زعفران و گلاب سے درود تاج لکھیں اور اس پر دس بار درود تاج پڑھ کر دم کریں اور اس کا پانی بنا لیں اگر بارش کا پانی ہو تو زیادہ مناسب ہے اس پانی کو دو دو گھونٹ کر کے پیا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بہت جلد یادداشت بحال ہو جائے گی اور عقل و فہم تیز ہو جائے گی۔

## مشکل کا حل

جس کسی کو اچانک کوئی سخت مشکل پیش آ گئی ہو اور اس کا کوئی حل نہ



سوجھتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے چند افراد طاق حالت میں مل بیٹھ کر پاک صاف جگہ پر باوضو سو مرتبہ درود تاج مع اول و آخر درود شفا گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور اپنی مشکل کے حل کے لئے دعا مانگیں۔ انشاء اللہ وہ مشکل پردہ غیب سے حل ہو جائے گی۔

## جنات کا خوف

جس جگہ سے گزرتے ہوئے جنات کا خوف آتا ہو تو ایسے میں باوضو حالت میں وہاں سے درود تاج پڑھ کر گزرنے سے جنات کا خوف ختم ہو جاتا ہے اور اسے کوئی گزند بھی نہیں پہنچتی۔ اول و آخر درود خضری سات سات مرتبہ لازمی پڑھے۔

## بند ذہن کھولنا

جس کسی کا ذہن کسی بیماری یا اور وجہ سے بند ہو گیا ہو اور کند ذہنی طاری ہو گئی ہو یا دماغ بالکل کام نہ کرتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بروز جمعہ بعد از نماز عشاء چار رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ درود تاج پڑھے اور بعد سلام پھیرنے کے اللہ کے حضور گڑگڑا کر دعا مانگے۔ انشاء اللہ سات یوم کے بلا ناغہ عمل سے بند دماغ کھل جائے گا اور ہمیشہ کے لئے صحت کاملہ مل جائے گی آئندہ ایسی شکایت نہیں ہو گی۔

## اضافہ رزق

اس مقصد کے لئے جو شخص ہر روز بعد نماز عشاء اول و آخر درود مستغاث سات سات مرتبہ اور درود تاج تیس مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور

دعا کا معمول بنا لے گا اس کے کاروبار میں بے حد اضافہ ہو جائے گا اور وہ بہت جلد مال دار ہو جائے گا۔

## رضائے الٰہی کے لئے

اس مقصد کے لئے روزانہ کا معمول بعد از نماز فجر تین مرتبہ درود تاج پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگنا ہے اکل حلال کے ساتھ اس عمل سے بہت جلد قربت الٰہی حاصل ہو جائے گی اور اس کی تمام حاجات پردہ غیب سے پوری ہوا کریں گی۔

## عمل برائے فتح

اس مقصد کے لئے جنگ میں جانے سے پیشتر پاک صاف لباس پہن کر کسی سفید کاغذ پر باوضو حالت میں درود تاج لکھ کر اس کو موم جامہ کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے اور ایک مرتبہ درود تاج اور تین تین مرتبہ اول و آخر درود اعلیٰ پڑھ کر اپنے اوپر دم بھی کرے۔ پھر میدان جنگ میں جائے اگر دوران جنگ باوضو حالت میں درود تاج کا ورد کرتا رہے تو کبھی بھی کوئی گزند اسے نہ پہنچے گی۔

## ترقی ملازمت کے لئے

جو کوئی ملازمت میں اپنی ترقی کا خواہاں ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے قمری مہینے کی تیرہ چودہ اور پندرہ کو بعد از نماز فجر باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر بسم اللہ شریف کی میم کو الحمد کی لام یعنی مل حمد کے ساتھ سورۃ فاتحہ اکتالیس مرتبہ اور درود تاج کو چالیس مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا کرے۔ اس عمل کی بدولت بہت جلد ترقی پا جائے گا۔



## مخلوق خدا مہربان ہو

جو کوئی مخلوق خدا کو اپنے اوپر مہربان کرنے کا خواہاں ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود شفا گیارہ گیارہ مرتبہ اور درود تاج اکیس بار پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے اور اس آیت مبارکہ کو زعفران و گلاب سے سفید کاغذ پر لکھ کر اپنے دائیں بازو پر موم جامہ کر کے باندھے۔ اس عمل کی بدولت .بفضلہ جہاں جائے گا عزت و توقیر پائے گا۔

## گمشدہ کی بازیافت

جس کسی کا کوئی عزیز گم ہو گیا ہو اور اس کا کچھ پتہ نہ چلتا ہو تو اس کی بازیافت کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر درود تاج تیس مرتبہ پڑھ کر اپنے دائیں بائیں آگے پیچھے اوپر نیچے زمین و آسمان پر پھونک مارے اس دوران اس گم شدہ کا مکمل تصور رکھے۔ اس عمل کی بدولت وہ گم شدہ پھڑپھڑاتے پرندے کی مانند واپس آئے گا اور اس وقت تک چین نہ پائے گا جب تک واپس حاضر نہ ہو جائے گا۔

## مشکل آسان ہونا

اس مقصد کے لئے بعد نماز عشاء دو رکعت نماز نفل ادا کریں اس کے بعد اکیس مرتبہ درود تاج اس طریق سے پڑھیں کہ ہر بار پڑھنے کے بعد یہ دعا پڑھیں۔

"اے وہ اللہ جو ہر شے کو کہتا ہے کہ ہو جا وہ ہو جاتی ہے۔ پس میرے

لئے بھی ایسا کر۔" (اس جگہ اپنی حاجت اور مشکل کا نام لے۔)

اس طریق سے عمل کرنے سے ہر جائز مشکل آسان ہو جاتی ہے اور پردہ غیب سے حل ہو جاتی ہے۔

## عمل فلاح دارین

فلاح و نجات دارین کے خواہاں لوگ ذیل کا عمل کریں اس سے ان کا مقصد بفضل ایزدی پورا ہو جائے گا۔

اس مقصد کے لئے بعد از ہر نماز اول و آخر درود تاج سات مرتبہ۔ آیت الکرسی سات مرتبہ پڑھ کر دعا مانگیں۔ بعد از نماز فجر درود تاج سات مرتبہ اول و آخر درود شفا سات سات مرتبہ۔ سوتے وقت سورۃ ملک ایک مرتبہ اول و آخر درود تاج سات سات مرتبہ اور صبح و شام اللّٰھم اجرنی من النار سات سات مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگا کریں۔ انشاء اللہ آخرت کے امتحان میں سرخرو ہوں گے۔

## ظالم سے حفاظت

ظالم کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر ایک سو ایک مرتبہ آیات مبارکہ انا جعلنا فی اعناقھم سے لے کر فھم لا یبصرون (سورۃ یاسین) تک ۶۰ بار درود تاج اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ ورد رکھیں اور انہیں آیات کو سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر اپنے بازو پر باندھیں ہمیشہ کے لئے شر ظالم سے محفوظ و مامون رہیں گے۔ نیز انہیں آیات کا ظالم کا تصور کر کے پھونکنا بھی مفید ہے۔

## شفائے بیمار



اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر درود تاج زعفران و گلاب سے کسی کاغذ پر لکھ کر بیمار کے سرہانے کے نیچے رکھ دیں اس عمل سے نہایت کمزور اور مردہ حالت مریض بھی شفایاب ہو جاتے ہیں۔

## جنات کو تابع کرنا

جو عامل جنات کو تابع کرنے کے خواہش مند ہوں تو ان کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور اکسیر ہے۔

اس عمل کے لئے خلوت اور اکل حلال ضروری ہے تاکہ کسی کی مداخلت کا اندیشہ نہ ہو نیز نماز پنج گانہ کی پابندی بھی لازمی ہے۔

اس مقصد کے لئے صندل کی اگربتی روشن کرے۔ پاک صاف لباس پہن کر عطر صندل لگائے چار سو بتیس دانوں کی تسبیح ہاتھ میں رکھے جو کی روٹی اپنے ہاتھ سے پکا کر کھایا کرے۔ قمری ماہ کی پہلی اتوار سے رات کو اٹھ کر نماز تہجد پڑھے۔ پھر تین مرتبہ یہ کلمات پڑھے۔

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے اے اللہ! نہیں ہے آسمانوں میں ذرات اور نہ زمین میں ذرے' نہ پہاڑوں میں سنگریزے اور نہ سمندروں میں قطرے اور نہ آنکھوں میں دنبالے اور نہ نفسوں میں خطرات مگر وہ تجھ پر دلالت کرنے والے ہیں اور تیرا مشاہرہ کرنے والے ہیں اور تیرے ملک میں متحیر ہیں میں تجھ سے سوال کرتا ہوں ہر چیز کے تسخیر ہونے کے لئے اور تو مجھے توفیق دے اس کی جو تجھ کو راضی کرے اور تو ہی میرا پروردگار ہے اور تجھ ہی پر میرا بھروسہ ہے اور نہیں طاقت نیکی کی اور نہ گناہ سے بچنے کی لیکن خدائے بزرگ و برتر کی توفیق سے اور اے اللہ ہمارے سردار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پر اور ان کی آل و اصحاب پر درود پاک اور سلام نازل فرما۔

پھر حضور نبی کریم ﷺ پر تین مرتبہ درود شریف بھیجے پھر چار سو مرتبہ درود تاج اور اوپر والی عزیمت کو ایک ایک مرتبہ بعد نماز فجر، چاشت اور مغرب کو پڑھنا اپنے اوپر لازم کرے اس عمل کے بعد اچھے اچھے خواب اور نورانی چہرے نظر آئیں گے۔ لیکن ان سے سے پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔

بیس دن کے عمل کے بعد ایک موکل نورانی سامنے آئے گا اور بہت زیادہ ہمدردی دکھلانے کے ساتھ ساتھ ہر طرح کا لالچ دے گا لیکن عامل کو اس طرف متوجہ ہونے کی ضرورت بالکل نہ ہے اور اپنے ورد میں مصروف رہے اور انتہائی یکسوئی اختیار کرے۔ چالیس یوم مکمل ہونے پر خلوت والی جگہ یکدم نور سے منور ہو جائے گی اور چہار طرف یہی آیت مبارکہ لکھی ہوئی نظر آئے گی۔ اس وقت عامل کو اپنے آپ پر قابو رکھ کر انتہائی یکسوئی اور توجہ سے عمل جاری رکھنا ہو گا۔

جیسے ہی عمل ختم ہو گا ایک نورانی شکل و صورت والا شخص گھوڑے پر سوار آئے گا اور پیچھے اس کے لاتعداد مخلوق ہو گی۔ یہ گھڑسوار نورانی شکل میں مسلمان جنات کا بادشاہ ہو گا جو آتے ہی السلام علیکم کہے گا۔ ایسے میں عامل پر فرض ہے کہ وہ اس کی تعظیم کے لئے کھڑا ہو جائے اور خوشی کا اظہار کرتے ہوئے سلام کا جواب دے۔

چونکہ مسلمان جنات کا بادشاہ ہونے کے ناطے وہ پاک کلام کی قدر کرتا ہے اور یہ عہد لے گا کہ اے شخص! کبھی جھوٹ نہ بولنا اور کسی سے اس بھید کو ظاہر نہ کرنا۔ برے اور گناہوں والے کاموں سے بچنا۔ ہم تمہیں ایک نشانی دیتے ہیں جس وقت اس تسبیح کو تین مرتبہ اس درود کے مطابق پڑھو گے تو تمہاری حاجت کو پورا کر دیا جائے گا۔ اس عہد کے بعد وہ چلے جائیں گے اور عامل پر لازم ہے کہ اس عہد کی پاسداری ہمیشہ ہمیشہ کرے۔



## مقدمہ سے نجات

جو شخص کسی ناجائز مقدمے میں پھنس گیا ہو اور بے گناہ ہونے کے باوجود اس کو اس سے بریت کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں اس مقدمہ سے بریت کے لئے ذیل کا عمل اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لئے نوچندی جمعرات کو بوقت تہجد اٹھ کر تازہ غسل کرے اور پاک صاف لباس پہن کر نماز کی نیت اس طریق سے کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھے کہ میں نیت کرتا ہوں دو رکعت نماز نفل بہ نیت قضائے حاجت اور اس کا ثواب نبی کریم ﷺ اور اصحاب کرام ؓ اور اولیائے ؒ کی بارگاہ میں پیش کرتا ہوں۔ پھر بقیہ نیت کے الفاظ ادا کر کے اللہ اکبر کہہ کر ہاتھ باندھے۔ پھر تسبیح، تعوذ اور بسم اللہ شریف پڑھے۔ پھر سورۃ فاتحہ پڑھنے کے بعد درود تاج کو اس طریق سے شروع کرے کہ دافع البلاء کی سات بار تکرار کرے۔ اور اسی ترتیب و ترکیب سے دوسری رکعت کو بھی پڑھے۔ بعد سلام پھیرنے کے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ دعا سے پہلے درود تاج گیارہ مرتبہ پڑھ لے۔

"اے اللہ! میں پہلی رکعت کا ثواب تیرے توسل سے نبی کریم ﷺ اور دوسری رکعت کا ثواب صحابہ کرام ؓ اور اولیائے عظام ؒ کی بارگاہ اقدس میں پیش کرتا ہوں (اے اللہ اپنے ان برگزیدہ بندوں کے طفیل میری پریشانی کو جلد رفع فرما دے بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ"

تین جمعرات یہ عمل کرنے سے بفضل ایزدی ہر مشکل پردہ غیب سے حل ہو جاتی ہے اور مقدمے سے مکمل رہائی مل جاتی ہے۔

## ہر مشکل کا حل

خواہ کیسی ہی پریشانی اور مشکل کیوں نہ ہو بفضل ایزدی اس اکسیری عمل سے وہ حل ہو جاتی ہے اور پریشانی سے نجات کلیہ مل جاتی ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء درود تاج مع بسم اللہ شریف سات مرتبہ اس طریق سے پڑھے کہ ہر بار جب درود تاج پڑھ لے تو تین مرتبہ دعا مانگے۔

بعد نماز عشاء روزانہ یہ عمل سات دن تک جاری رکھیں۔ انشاء اللہ پریشانی کیسی ہی کیوں نہ ہو آسان ہو جائے گی اور بفضل ربی ہر جائز حاجت پوری ہو جائے گی۔

## تسخیر خلائق کے لئے

اس مقصد کے لئے اپنے نام کے اعداد کے مطابق مقررہ وقت پر درود پاک اول و آخر گیارہ سو مرتبہ یا رحمٰن یا عزیز ۶۶ مرتبہ اور درود تاج ایک سو بار روزانہ ورد کرنے سے تمام مخلوق جن و انس مسخر ہوتے ہیں۔

## مالدار ہونا

غربت کے چنگل میں پھنسے ہوئے لوگوں کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے اس سے غربت دور ہو کر تونگری حاصل ہوتی ہے۔

اس مقصد کے لئے شعبان کی پندرھویں شب کو آدھی رات کو اٹھ کر غسل کرے اور وضو کرے۔ پاک صاف لباس پہن کر قبلہ رخ بیٹھ کر تین مرتبہ درود تاج اس ترتیب سے پڑھے کہ پہلی بار درود تاج پڑھ کر درازی عمر کی دعا مانگے۔

دوسری بار درود تاج پڑھ کر اپنے سے بیماری کے رفع ہونے کی دعا مانگے۔

تیسری مرتبہ درود تاج پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے غیب سے رزق اور دولت کی دعا مانگے۔

تین مرتبہ درود تاج پڑھنے کے بعد ذیل کی دعا دس مرتبہ مانگے۔



"اے اللہ! تیرا وجود ہی تجھ پر میرے واسطے دلالت کرتا ہے اور تیرا احسان ہی میرے واسطے قریب کرتا ہے میں شکایت کرتا ہوں تجھ سے اس امر کی کہ تجھ پر مخفی نہیں ہے اور میں سوال کرتا ہوں تجھ سے اس چیز کا جو تجھ پر دشوار نہیں ہے اس لئے کہ جاننا تیرا میرے حال کو کافی ہے میرے سوال سے اس کو کھول دے اندوہ غمگینوں کو کشائش دے مجھے اس امر کی جس میں مبتلا ہوں۔ نہیں ہے کوئی الوہیت کے لائق سوائے تیرے۔ پاک ہے تو اور منزہ ہے بے شک میں ظلم کرنے والوں میں سے ہوں ہم نے اس کی دعا قبول کی ہے اور ہم نے اس کو غم سے نجات دی اور اس طرح ہم تمام مومنوں کو نجات دیتے ہیں۔ اس لئے میرے پروردگار! اور اے صاحب جلالت تجھ پر کوئی احسان نہیں رکھ سکتا ہے اے صاحب جلالت و کرامت اے صاحب قدرت و نعمت! نہیں ہے کوئی الٰہی مگر سوائے تیرے کہ تو پشت و پناہ التجا کرنے والوں کا ہے اور تو اپنے نزدیک جگہ دینے والا ہے ان لوگوں کو جو تیری نزدیکی چاہتے ہیں اور تو جائے پناہ ہے خوف زدوں کا اور تو ہی گنجینہ ہے طلب گاروں کا اے میرے پروردگار! اگر تو نے اپنے یہاں ام الکتاب یعنی لوح محفوظ میں مجھ کو شقی یا محروم یا تنگ روزی لکھا ہے تو اے پروردگار! تو اپنے فضل و کرم سے مٹا دے میری شقاوت اور میری محرومی اور میری راندگی اور میری تنگی رزق کو اور مجھے اپنے یہاں لوح محفوظ میں سعید یعنی نیک بخت لکھ دے اور روزی یافتہ اور توفیق یافتہ امور خیر کا پس تحقیق وعدہ فرمایا ہے تو نے اور تیرا وعدہ سچا ہے کہ تو نے ہی فرمایا ہے اور فرمانا تیرا برحق ہے۔ جو نازل کیا اپنی کتاب میں زبان پر یعنی نبی مرسل کے مثبت کرتا ہے لکھ دیتا ہے حالانکہ اس کے پاس ام الکتاب ہے اے میرے پروردگار! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں بحق اس تجلی نور اعظم کے جو آدمی رات شعبان میں جلوہ گر ہے اور جس میں تمام امور حکیم و محکم نشر کئے جاتے ہیں جرم ختم ہوتے ہیں سوال میرا یہ ہے کہ تو مجھ سے کھول لے یعنی دفع

کردے ان بلاؤں کو جس کو تو خوب جانتا ہے اور بے شک تو بہت بڑا غالب ہے اور درود و سلام نازل فرما ہمارے سردار آقائے نامدار حضرت محمد ﷺ اور ان کی آل پاک اور اصحاب پر۔"

## نسیان سے نجات

اس مقصد کے لئے درود تاج باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر چینی کی پلیٹ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر آب زمزم سے دھو کر شہد میں ملا لیں اور مریض کو ہر روز پلائیں۔ انشاء اللہ چند یوم میں شفاء کاملہ حاصل ہو گی۔

## حاجت روائی کے لئے

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں تھوڑی سی شکر لے کر بعد نماز فجر روزانہ بیس مرتبہ درود تاج پڑھ کر دم کریں اور اس شکر کو چیونٹیوں کے سوراخ میں گیارہ روز تک بلا ناغہ تھوڑی تھوڑی سی ڈال دیا کریں انشاء اللہ چند یوم کے اندر اندر مطلوبہ حاجت پردہ غیب سے روا ہو گی۔

## رکاوٹ نکاح دور کرنا

اگر کسی کا جائز نکاح کسی وجہ سے رک گیا ہو یا کوئی اس معاملے میں رکاوٹ کا باعث بن رہا ہو تو ایسے میں اس رکاوٹ کے دور کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد موثر ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر تھوڑی سی شیرینی لے کر اس پر سات مرتبہ درود تاج' اکیس مرتبہ سورۃ الشمس اور سات مرتبہ سورۃ عم ۔یتساءلون پڑھ کر دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ اللہ اس نیک کام میں مدد دے پھر اس شیرینی کو دونوں اطراف کے لوگوں میں تقسیم کر دے بالخصوص باعث رکاوٹ بننے والوں کو ضرور کھلائے۔



رکاوٹ بفضل ایزدی دور ہو جائے گی اور نکاح ہنسی خوشی سے ہو جائے گا۔

## آفات سے حفاظت

آفات و بلیات ہمہ اقسام سے حفاظت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر ماہ قمری کا پہلی کا چاند دیکھ کر باوضو حالت میں اول و آخر درود شفا گیارہ گیارہ مرتبہ۔ ایک سو مرتبہ درود تاج اور ایک مرتبہ دعا مانگے۔

انشاء اللہ پورا مہینہ آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا اور کسی بھی قسم کی مصیبت میں مبتلا نہ ہو گا۔ بفضل تعالیٰ اس کی حفاظت پردہ غیب سے ہو گی۔ یہ عمل ہر ماہ کرنا ضروری ہے۔

## برائے مغفرت

والدین کے گناہوں کی بخشش کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر تین مرتبہ درود تاج اول و آخر استغفار گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر والدین کی بخشش کے لئے یا تمام مردوں کی بخشش کے لئے بوسیلہ حضور نبی کریم ﷺ اللہ تعالیٰ سے مانگے۔ بفضل ایزدی سے ان کے تمام گناہ اللہ رب العزت بخش دے گا اور عذاب قبر سے خلاصی دے گا۔

## بواسیر کے لئے

خونی یا بادی بواسیر والے حضرات کے لئے ذیل کا عمل شافی اور کافی ہے۔

اس مقصد کے لئے آخری چہار شنبہ کے روز چاندی کا ایک چھلہ بنوا کر

ایک پیالی میں تھوڑا سا پانی لیں اور باوضو حالت میں سات مرتبہ درود تاج پڑھ کرپانی پر دم کریں اور اس چھلے کو آگ پر گرم کر کے اس پانی میں بجھالیں اور اس کے بعد اس چھلے کو اپنے دائیں ہاتھ کی انگلی میں بواسیر کے مرض والا پہن لے۔ چھلہ کا وزن چار ماشہ ہو۔بفضل تعالیٰ اس بیماری سے چند ایام میں ہی چھٹکارا مل جائے گا۔ پیالی کا بقیہ پانی کسی درخت کی کھوہ میں ڈال دیں تاکہ بے ادبی نہ ہو۔

## چشم خلائق میں معزز ہونا

چشم خلائق میں معزز ہونے کے خواہاں حضرات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود شفا گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ پھر کسی سفید کاغذ پر مشک و زعفران سے درود تاج لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ اس نقش معزم کی بدولت جس جگہ بھی جائے گا عزت و احترام پائے گا۔ حفاظت نقش لازمی ہے پاکی و پلیدی کا خاص خیال رکھے ہر مقصد میں بفضل باری تعالیٰ کامیابی ہو گی۔

## روزی میں برکت

روزی میں برکت کے لئے ذیل کا عمل بے حد اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے درود تاج کی زکوٰۃ ادا کرنا لازمی ہے۔ ترک جلالی و جمالی کرے۔ قمری ماہ کے شروع میں ہر روز اول و آخر درود خضری گیارہ گیارہ مرتبہ اور ستر مرتبہ درود تاج پڑھے۔ اگر اس قدر تعداد میں نہ پڑھ سکتا ہو تو کم از اکیس مرتبہ پڑھے۔ اس کے لئے بغیر سلا ہوا کپڑا احرام کی مانند پہن کر قبلہ رخ بیٹھ کر عمل کرے۔



چالیس یوم تک بلا ناغہ پانچ مرتبہ درود تاج اول و آخر درود خضری گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا کرتا رہے۔ انشاء اللہ اس عمل سے کبھی بھی کسی کا محتاج نہ ہو گا اور ہر حاجت اور روزی پردہ غیب سے حاصل ہو گی۔

## باطنی قوت کے لئے

باطنی قوت و استبداد کے حصول کے خواہاں لوگ ذیل کا عمل کریں۔ ان سے ان کا مقصد بخوبی حل ہو جائے گا۔

اس مقصد کے لئے ترک جلالی و جمالی ہمہ قسم کرے۔ پنج گانہ نماز کی پابندی اختیار کرے۔ اکل حلال کو اپنائے پھر کسی نیک ساعت میں اس عمل کو شروع کرے۔ اول و آخر تین بار درود شفا پڑھ کر بارہ بار درود تاج پڑھے۔ بارہویں مرتبہ درود تاج اور ایک بار آیت الکرسی پڑھے اور گیارہ مرتبہ درود شفا پڑھ کر درود تاج کو دوبارہ شروع سے پڑھے۔ اس طرح درود تاج شروع سے ہر بار اسی ترتیب سے پڑھتا ہوا مکمل عمل کرے۔ عمل کے بعد ذیل کی دعا پڑھے۔ یہ عمل چالیس یوم بلا ناغہ کرنا ضروری ہے۔ دعا کو عاجزی و انکساری سے مانگے اور اکل حلال پر ہمیشگی اختیار کرے۔ دعا یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اللھم انی اسئالک رزقا حلالاً طیبا واسعاً۔

## فوری حاجت کے لئے

اس مقصد کے لئے باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود نجات گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ پھر درود تاج کو پڑھنا شروع کرے۔ آخر درود پر دونوں مٹھیاں بند کرلے۔

اب اس حالت میں سورۃ ملک پڑھنی شروع کرے اور جب ماتری

فی خلق الرحمٰن پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی کو کھول دے اور آگے پڑھنا شروع کرے پھر جب آیت ما انزل اللّٰہ پر پہنچے تو بائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی کھول دے اور جب الا الرحمٰن پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی کے برابر والی انگلی کھول دے اور پھر جب من دون الرحمٰن پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی درمیانی انگلی کو کھول دے اور آگے پڑھنا شروع کرے جب آیت مبارکہ قل انما یعلم پر پہنچے تو بائیں ہاتھ کی دوسری انگلی کھول دے اور جب آیت اھلکنی اللّٰہ پر پہنچے تو اس کے ساتھ والی بائیں ہاتھ کی انگلی کھول دے اور پھر جب قل الرحمٰن پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت کھول دے۔ اب سورۃ مکمل کرے۔

پھر دو رکعت نماز نفل ادا کرے اور سلام پھیرنے کے بعد سو مرتبہ درود ابراہیمی پڑھے۔ اس کے بعد اپنے مقصد کے لئے اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔





# درود ناریہ
## سے مشکلات کا حل

# درودِ ناریہ

درودِ ناریہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ صَلٰوۃً کَامِلَۃً

اے اللہ تو درود نازل کر ایسا درود جو کامل ہو

وَّسَلِّمْ سَلَامًا تَامًّا عَلٰی

اور سلام بھیج ایسا سلام جو مکمل ہو اوپر

سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدِنِ

ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے

الَّذِیْ تَنْحَلُّ بِہِ الْعُقَدُ

جن کے ذریعے سے مشکلیں حل ہوتی ہیں۔

وَتَنْفَرِجُ بِہِ الْکُرَبُ وَ

اور پریشانیاں رفع ہوتی ہیں اور

تُقْضٰی بِہِ الْحَوَائِجُ وَتُنَالُ

ضرورتیں پوری ہوتی ہیں اور مقاصد

بِہِ الرَّغَائِبُ وَحُسْنُ الْخَوَاتِیْمِ

حاصل ہوتے ہیں اور خاتمہ بخیر ہوتا ہے

وَیُسْتَسْقَی الْغَمَامُ بِوَجْهِهِ

اور بادل آپ کے معزز چہرہ کو دیکھ کر

الْكَرِيْمِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَ

سیراب ہوتا ہے اور درود بھیج آپ کی اولاد پر اور

اَصْحَابِہٖ فِیْ كُلِّ لَمْحَةٍ

آپ کے دوستوں پر ہر لمحہ

وَنَفَسٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ

اور ہر سانس میں مطابق اپنی معلومات کے شمار کے

یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ ۝

اے اللہ! اے اللہ! اے اللہ!



# درود ناریہ سے مشکلات کا حل

## مستجاب الدعوات ہونا

اگر کوئی شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کا درجہ ان لوگوں میں ہو جائے جو مقبول درگاہ الٰہی ہوتے ہیں اور ان کی ہر دوا قبول ہو جایا کرے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے چالیس یوم تک کسی خلوت والی جگہ پر تنہائی میں بغیر کسی سے بات چیت کئے ایک مقررہ وقت پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود شریف ناریہ اکتالیس اکتالیس مرتبہ اور آیت الکرسی کو تین سو تیرہ مرتبہ پڑھے گا انشاء اللہ اس عمل سے درجہ مقبولیت میں داخل ہو جائے گا اور اس کی ہر دعا بارگاہ الٰہی میں مستجاب ہو گی۔

## دشمن کے شر سے حفاظت

جو شخص اپنے دشمن کے آئے دن کے شر سے سخت تنگ اور مصیبت میں ہو اور ہر وقت خوفزدہ رہتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے نصف شب کو اٹھ کر باوضو حالت مین قبلہ رخ بیٹھ کر تین سو تیرہ مرتبہ درود ناریہ پڑھے اور پھر اللہ کے حضور دعا مانگے انشاء اللہ اس کو اپنے دشمن کے شر سے ہمیشہ کے لئے نجات مل جائے گی۔

## ہر مقصد کے حصول کے لئے

جو شخص کسی بھی مقصد کے لئے ذیل کا عمل کرے اس کا مقصد بفضل تعالیٰ

چالیس یوم کے مسلسل عمل سے پورا ہو جائے گا۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء ایک ہزار مرتبہ یا حی یا قیوم درود ناریہ سات سو مرتبہ اور اول و آخر درود شریف ابراہیمی اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے۔

## فراخی رزق کے لئے

رزق کے حصول کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز بعد از نماز فجر سات مرتبہ درود ناریہ، اول و آخر درود شریف تاج گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگا کرے انشاء اللہ بہت جلد مقصود حاصل ہو گا اور رزق بے گمان پردہ غیب سے ملے گا۔

## علم و حکمت کا حصول

علم و حکمت کے خواہشمند افراد کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے درود ناریہ کے الگ الگ حروف کو باوضو حالت میں چینی کے برتن میں مشک و زعفرانن و گلاب سے لکھے اور اس کو دھو کر اس پانی کو محفوظ کرے۔ اب روزانہ روزہ رکھے اور افطاری سے قبل سات بار آیت الکرسی اور یہ دعا اللھم انی اسئالک بحق ھذہ(یہاں درود ناریہ) سات مرتبہ پڑھ کر اس پانی سے روزہ افطار کرے۔ انشاء اللہ چالیس یوم کے عمل سے علم و حکمت کے خزانوں کا مالک بن جائے گا۔

## سردرد کے لئے

جس شخص کے سر میں درد کی شدت ہو اور اسے چین نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل نافع اور اکسیر ہے۔



اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں زعفران و گلاب سے درود ناریہ کے الگ الگ حروف مع بسم اللہ شریف کے الگ الگ حروف لکھ کر سر میں درد والی جگہ پر باندھے انشاء اللہ اس عمل سے سردرد میں فوراً آرام آئے گا۔

## خوف سے نجات

اگر کسی ایسی جگہ خوف اور دہشت ہو اور وہاں ٹھہرنا پڑے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے وہ خود اور اس کے ساتھ جتنے بھی افراد ہوں، ان سب کو اس جگہ پر بٹھا کر سب کے گرد ایک دائرہ بطور حصار اپنی انگلی یا چھڑی سے کھینچیں اور پھر سات مرتبہ درود ناریہ پڑھ کر یہ الفاظ تیس مرتبہ دہرائیں۔

ولا یؤدہ حفظھما وھو العلی العظیم

اس کے بعد خاموش رہیں۔ اگر فوج بھی آ جائے تو نقصان نہ پہنچا سکے گی اور اللہ تعالیٰ حفاظت کرے گا۔

## حفاظت در سفر

حفاظت سفر کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے گھر سے نکلنے سے پہلے درود ناریہ اور آیت الکرسی سات مرتبہ پڑھ کر حفاظت کی دعا تین مرتبہ پڑھ کر اپنے دائیں بائیں اور آگے پیچھے اور اوپر نیچے پھونک لگائے اور پھر سفر پر چلا جائے۔ انشاء اللہ وہ اس عمل کی بدولت پورے سفر کے دوران محفوظ و مامون رہے گا اور بخیریت گھر واپس آئے گا۔

## بیمار کے لئے

اگر کوئی شخص بیمار ہو اور آرام چاہتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے

حد مفید ہے۔

اس کے لئے صبح و شام گیارہ مرتبہ آیت الکرسی اول و آخر درود پاک ناریہ اور درود شفا گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کیا کرے۔ انشاء اللہ تین دن کے اندر بیماری سے نجات پا جائے گا۔

## مرگی کے لئے

اگر کوئی مرگی میں مبتلا ہے تو ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ صبح و شام اول و آخر درود شریف ناریہ گیارہ گیارہ مرتبہ اور آیت الکرسی و سورہ نصر سات سات مرتبہ پڑھ کر اس کے اوپر دم کریں انشاء اللہ وہ مریض گیارہ یوم کے عمل سے مرگی سے نجات پا جائے گا۔

## زبان بندی کا عمل

اگر کسی بھی کام کے لئے حاکم اعلیٰ یا کسی افسر وغیرہ کے پاس جانا مقصود ہو اور اس سے کسی بھی ضرر کا خدشہ ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اول و آخر درود شریف ناریہ گیارہ گیارہ مرتبہ آیت الکرسی سات مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔ انشاء اللہ اس کے پاس جانے سے وہ ہر قسم کے ضرر سے محفوظ رہے گا اور حاکم یا آفیسر اعلیٰ عزت و آبرو سے ملے گا اور حاجت کو پورا فرمائے گا۔

## نقصان سے بچاؤ

جب کسی شے یا شخص یا کسی اور وجہ سے ضرر پہنچنے کا اندیشہ ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز مغرب دو رکعت نماز نفل اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آیت الکرسی تین مرتبہ پڑھ کر بعد سلام



پھیرے سات مرتبہ ولا یؤدہ حفظھما وھوالعلی العظیم سجدے میں جا کر پڑھے اور پھر سجدہ سے سر اٹھا کر درود ناریہ سو بار پڑھ کر تین مرتبہ مانگے۔ انشاء اللہ ہر قسم کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## بدی سے حفاظت

اگر فساد پھوٹ جائے تو ایسے میں فساد سے بچاؤ کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ تین مرتبہ درود ناریہ اور تین مرتبہ دعائے استغفار پڑھیں۔ انشاء اللہ اس فساد سے بفضل ربی محفوظ رہیں گے۔ تاحالات خرابی روزانہ یہ عمل جاری رکھیں۔

## ہر مصیبت سے حفاظت

ہر قسم کی مصیبت سے حفاظت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں زعفران و گلاب سے سفید کاغذ پر آیت الکرسی لکھ کر موم جامہ کر کے اوپر آیت الکرسی، سورہ اخلاص اور معوذتین اور درود ناریہ سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے گلے میں پہنیں تو تاعمر اس نقش کی بدولت ہر قسم کی مصیبت سے محفوظ و مامون رہیں گے۔

## حل مشکلات

ہر قسم کی مشکلات کے حل کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے نصف شب کو اٹھ کر دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سات مرتبہ درود ناریہ پڑھے۔ پھر نماز سے فارغ ہو کر سات مرتبہ آیت الکرسی اور تین مرتبہ دعائے امن پڑھ کر اللہ کے حضور خشوع و خضوع سے آہ و زاری کرے۔ انشاء اللہ چند یوم کے

عمل سے اس مشکل سے نجات مل جائے گی۔

## حفاظت در سفر

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں کسی سفید کاغذ پر درود ناریہ، آیت الکرسی اور چہار قل زعفران و گلاب سے لکھ کر پاس رکھ لیں۔

## حاجت روائی کے لئے

حاجت روائی کے لئے ذیل کا عمل مفید اور نافع ہے۔
اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد درود ناریہ گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اور سلام پھیرنے کے لئے دعا گڑگڑا کر اللہ کے حضور مانگے۔ انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے حاجت پوری ہو گی۔

## بے خوابی کا علاج

اس مقصد کے لئے رات کو بستر پر لیٹ کر پہلے تین مرتبہ آیت الکرسی اس طریق سے پڑھے کہ ولا یؤدہ حفظهما کو گیارہ مرتبہ پڑھے پھر درود ناریہ تین مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے داہنی کروٹ لیٹ جائے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت خوب نیند آئے گی اور یہ شکایت ختم ہو جائے گی۔

## حصول فوائد نعمت

اللہ کی بے شمار نعمتوں کے فوائد کے حصول کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔
اس مقصد کے لئے بدھ، جمعرات، جمعہ کو روزہ رکھے۔ جمعہ کو بعد نماز فجر صدقہ خیرات حسب توفیق ادا کر کے پھر مسجد میں نماز جمعہ کے لئے اول وقت پہنچ



جائے اور ذکر و فکر کر کے بعد از ادائیگی فرائض جمعہ اول و آخر درود شریف ناریہ گیارہ گیارہ مرتبہ اور گیارہ مرتبہ آیت الکرسی اور گیارہ مرتبہ دعائے حاجت مانگے۔ بارگاہ الٰہی سے تمام ضروریات پوری ہوں گی۔

## اعلیٰ مرتبہ حاصل کرنا

اعلیٰ مقام و مرتبہ حاصل کرنے کے خواہاں افراد کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔
اس مقصد کے لئے ترک حیوانات جلالی و جمالی اختیار کرے۔ اکل حلال و امور شرعیہ و پنج گانہ نماز اختیار کرے۔ پھر پاک صاف ہو کر بعد از نماز عشاء اول و آخر درود اکبر سات سات مرتبہ آیت الکرسی اکیاسی مرتبہ، درود ناریہ ۱۰۰ بار پڑھا کرے۔
یہ عمل چالیس روز تک مسلسل کرنے سے دین و دنیا کے تمام مراتب میں بلندی بفضل الٰہی حاصل ہو جائے گی۔

## عمل حب

حب کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔
اس مقصد کے لئے کسی سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے درود ناریہ اور آیت الکرسی اس طریق سے لکھے کہ الحی القیوم کے بعد تین مرتبہ یا ودود لکھ کر آیت الکرسی کو مکمل کرے اور پھر اس کاغذ کو پانی سے دھو کر اس پانی کو کسی شیشی میں سنبھال لیں۔ موقعہ ملنے پر جس سے محبت درکار ہے اس کو کسی شے میں ڈال کر پلا دیں۔ زیادہ سے زیادہ سات مرتبہ پلانے سے وہ محبت میں ایسا گرفتار ہو گا کہ عامل کے بغیر رہ نہ سکے گا۔ مگر اس عمل کو ناجائز کام کے لئے نہ کریں ورنہ موجب عذاب الٰہی ہو گا۔

## برائے تبادلہ

اگر ملازمت کے سلسلہ میں ایک جگہ سے دوسری جگہ یا ایک شہر سے دوسرے شہر تبادلہ کرانا مقصود ہو تو نماز عشاء کے بعد چالیس یوم تک روزانہ اکتالیس مرتبہ درود ناریہ مع بسم اللہ شریف اول و آخر درود شریف تاج گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا کرنے سے مقصود حاصل ہو گا۔ اگر کسی مجبوری کے تحت ناغہ ہو جائے تو اس دن کو شمار کر کے چالیس یوم لازماً پورے کئے جائیں۔

## خوف سے امن کے لئے

اگر کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ ہر وقت خوف سے امن میں رہے تو اس کے لئے کہیں جانے سے پہلے درود ناریہ، سورہ فاتحہ، معوذتین، سورہ اخلاص، سورہ قدر ایک ایک مرتبہ آیت الکرسی سات مرتبہ اور سورہ آل عمران کی آخری پانچ آخری آیات پڑھ کر دعا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل سے ہر قسم کے خوف سے امن میں رہے گا۔

## خوف سے نجات

جس کسی کو رات میں خوف محسوس ہوتا ہو یا کسی بات پر گھبراہٹ طاری ہوتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بہتر ہے۔

اس مقصد کے لئے سونے سے قبل سات مرتبہ درود ناریہ اور تین مرتبہ شش کلمات پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیں انشاء اللہ اس عمل سے ہر قسم کے خوف ڈر سے محفوظ بھی رہے گا۔

## دافع مصیبت

جو کوئی کسی مشکل یا مصیبت میں مبتلا ہو جائے تو ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے چار رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھیں کہ ہر



رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ سورہ اخلاص سات مرتبہ اور درود ناریہ سات مرتبہ پڑھ کر نماز سے فارغ ہوں اور پھر کثرت سے درود پاک نور پڑھیں۔ اس عمل کی بدولت سے وہ مصیبت یا پریشانی ختم ہو جائے گی۔

## ادائیگی قرض

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھیں کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ آیت الکرسی، دوسری رکعت میں دس مرتبہ سورہ کافرون پڑھے۔ پھر سلام پھیر کر درود ناریہ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دوسرے دوگانہ رکعت میں، پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ تکاثر تین مرتبہ۔ سورہ عصر تین مرتبہ سورہ کوثر تین مرتبہ اور چوتھی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ قدر تین مرتبہ اور اذا زلزلت تین مرتبہ پڑھ کر نماز مکمل کریں اور پھر آیت الکرسی اور درود ناریہ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔

انشاء اللہ بہت جلد قرض سے رہائی کی سبیل پردہ غیب سے نکل آئے گی اور قرض اتر جائے گا۔ یہ عمل اکیس یوم تک جاری رکھیں۔

## قرض سے نجات

اس مقصد کے لئے چار رکعت نماز دوگانہ کر کے اس طریق سے پڑھیں کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ فلق دس مرتبہ، آیت الکرسی دس مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورہ کافرون دس مرتبہ اور آیت الکرسی دس مرتبہ پڑھ کر سلام پھیر کر اس کے بعد دوسرا دوگانہ شروع کرے اور اس میں تیسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ تکاثر تین مرتبہ اور آیت الکرسی دس مرتبہ اور چوتھی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ قدر اور سورہ اذا زلزلت تین تین مرتبہ اور آیت الکرسی دس مرتبہ پڑھ کر نماز سے فارغ ہو کر سجدہ میں جا کر

درود ناریہ ۱۰۰ بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔
انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بہت جلد قرض سے رہائی مل جائے گی۔

## تکلیف سے نجات

تکلیف کی شدت کو کم کرنے کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔
اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد درود ناریہ گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر فارغ ہو پھر اپنا دایاں رخسار زمین پر رکھ کر یہ الفاظ تین مرتبہ پڑھے۔ یاقوی یاجبار یا معز۔ اس کے بعد بایاں رخسار زمین پر رکھ کر یہ الفاظ تین مرتبہ پڑھے۔
اشھدان کل معبود من تحت عرشک
پھر بیٹھ کر تین مرتبہ درود ناریہ پڑھے۔
اس کے بعد درود تاج سات بار اور تین بار کہے۔ یادافع البلیات (یہاں مصیبت کا نام لے)۔ اس کے بعد اللہ کے حضور دعا مانگے۔

## دادرسی کے لئے

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد درود ناریہ اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر نماز مکمل کرے اور پھر درود ناریہ سات مرتبہ پڑھ کر سجدہ میں جا کر دعا مانگے۔ دعا میں جس قدر رقت اور شدت پیدا کر سکے اتنا ہی بہتر ہے۔ کثرت سے دعا مانگ کر سر سجدے سے اٹھا کر اللہ کے حضور اپنی حاجت کے لئے دعا مانگے۔ اللہ تعالیٰ خود ظالم سے بدلہ لے گا۔

## ذہن کی جلا کے لئے

حافظے کی تیزی کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔



اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں کسی شیشے کے بڑے برتن میں زعفران و گلاب سے سورہ فاتحہ، آیت الکرسی، سورہ قدر، سورہ یاسین، سورہ واقعہ، سورہ حشر، سورہ اخلاص، درود ناریہ اور معوذتین لکھ کر اس کو شیریں پانی سے دھو کر اس کو اسی برتن میں لوہے کے ڈھکن سے ڈھک کر شبنم میں آسمان تلے رکھ دیں۔
تہجد کے وقت اٹھ کر دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ نصر پچاس مرتبہ اور درود ناریہ ۲۱ مرتبہ پڑھ کر نماز سے فارغ ہو کر اسی وقت اس پانی کو پی لے۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے حافظہ میں بے انتہا تیزی ہو جائے گی۔

## طلب حاجت

جو شخص گھر سے نکلتے وقت ذیل کا عمل کر کے بازو کو جائے تو اس عمل کی بدولت اس کی وہ حاجت پوری ہو۔
اس مقصد کے لئے گھر سے نکلنے سے پہلے درود ناریہ، سورہ فاتحہ، معوذتین، سورہ اخلاص، آیت الکرسی تین تین مرتبہ پڑھے اور پھر تھوک کو تین تین مرتبہ اپنے آگے پیچھے اوپر نیچے دائیں بائیں تھوکے۔ پھر اس بازار میں داخل ہوتے وقت کلمہ شہادت پڑھے۔ انشاء اللہ حاجت پوری ہو جائے گی۔

## درد سر کے لئے

سر درد کے علاج کے لئے امام صادق ؑ کا عطیہ یہ علاج ہے۔
اس مقصد کے لئے درد والی جگہ کو دائیں ہاتھ سے پکڑے اور درود ناریہ، پڑھ کر اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ واللہ اکبر اجل و اکبر کہہ کر پھونک مارے۔ اگر درد باقی ہو تو دوبارہ یہی عمل کرے۔ انشاء اللہ سر درد کو آرام آجائے گا۔

## ہر مرض سے شفا

ہر مرض سے شفا کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے سنا کی کے سات دانے' ماش کے سات دانے اور شہد کے سات قطرے لے کر ان کو پانی میں ملائیں اور ان پر درود ناریہ اور سورہ حدید کی پہلی آیت اور سورہ حشر کی آخری تین آیات پڑھ کر دم کریں اور اس کو پی لیں۔ چند دفعہ کے عمل سے مرض سے نجات مل جائے گی۔

## عمل برائے رسولی

اس مقصد کے لئے تین دن بدھ' جمعرات اور جمعہ کے روزے رکھیں۔ جمعہ کے دن بوقت زوال تازہ غسل و وضو کر کے پاک صاف لباس پہن کر چار رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد درود ناریہ اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر نماز سے فارغ ہو کر اپنے کپڑے اتار کر ایک صاف پاک کپڑہ سے احرام باندھے۔ پھر اپنا سیدھا رخسار زمین پر رکھ کر بار بار دعا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل سے مکمل صحت یابی ملے گی۔ اس عمل کی مداومت تا شفاء رسولی جاری رکھیں۔

## امراض سے نجات

اس مقصد کے لئے ایک صاف ستھرا شیشے یا چینی کا برتن لے کر اس پر زعفران و گلاب سے باوضو حالت میں درود ناریہ لکھیں۔ اس کو تازہ پانی سے دھولیں۔ تین مرتبہ برتن کو دھونا ہے۔ اس کے بعد تازہ وضو کر کے اس کو تین گھونٹ کر کے پینا ہے اور اس سے چہرہ اور سارے جسم پر مسح کرنا ہے۔

پھر دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص تین مرتبہ' درود ناریہ سات مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور



دعا کرے۔ انشاء اللہ بفضل تعالیٰ ہر بیماری سے شفاء مل جائے گی۔

## صحت یابی کے لئے

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد اکتالیس اکتالیس مرتبہ درود ناریہ پڑھ کر آخری سجدہ میں دعا کثرت سے کر کے نماز مکمل کریں۔

## ڈر سے نجات کے لئے

اس مقصد کے لئے سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے شہد اللہ انہ لا الہ الا ھو درود ناریہ لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ اس عمل سے بچے کا ڈر اور خوف ختم ہو جائے گا۔

## عمل دوگانہ

جو شخص جمعتہ الوداع کے روز چار رکعت نماز نفل دوگانہ کر کے اس طریق سے پڑھے گا اس کا یہ عمل باعث نجات روز محشر ہو گا۔

اس مقصد کے لئے پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اذا زلزلت ایک مرتبہ سورہ اخلاص دس مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ کافرون تین مرتبہ پڑھ کر سلام پھیرے۔ پھر کثرت سے درود شریف ناریہ پڑھے۔ پھر تیسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ تکاثر ایک مرتبہ۔ سورہ اخلاص دس مرتبہ اور چوتھی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آیتہ الکرسی گیارہ مرتبہ اور سورہ اخلاص پچیس مرتبہ پڑھ کر نماز مکمل کرے۔ سلام پھیرنے کے بعد کثرت سے درود ناریہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔

## افلاس سے نجات

جو شخص انتہائی مفلس اور غریب ہو اور اس کے لئے دو وقت کی روٹی بھی

مشکل ہو اور اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کی تنگدستی اور افلاس ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے تو ایسے میں ذیل کا عمل اختیار کرے۔

اس مقصد کے لئے ہرن کی جھلی پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب سے شرف شمس میں سورہ فاتحہ مع بسم اللہ شریف' درود ناریہ اور سورہ اخلاص لکھے اور اس کے گرداگرد آیت الکرسی لکھے۔ پھر اس کو خوشبو لگا کر اس پر اول و آخر درود شریف ناریہ ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔

اس کے بعد دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ سات مرتبہ' درود ناریہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر سلام پھیرے بعد میں سجدہ میں جا کر گڑگڑا کر اللہ کے حضور دعا مانگے اور بعد از دعا اس نقش کو موم جامہ کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے۔

اپنے مقصد کے لئے روزانہ بعد از ہر نماز درود ناریہ سات مرتبہ پڑھ کر دعا اللہ کے حضور مانگا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بہت جلد فقر و فاقہ سے نجات حاصل کر کے مال و دولت سے سرفراز ہو گا۔

## شیطان سے بچت

اس کا طریقہ یہ ہے کہ ہر روز بعد از نماز فجر اور عشاء سب سے پہلے درود پاک ناریہ گیارہ مرتبہ پڑھے پھر آیت الکرسی شروع کرے اور پہلے وقف پر جہاں لفظ ھو آتا ہے اپنے ہاتھ کی چھوٹی انگلی کو کھڑی کر کے گردش دے اور جب لفظ القیوم پر پہنچے تو چھوٹی انگلی کے ساتھ والی انگلی کو کھڑا کر کے گردش دے پھر جب ولا نوم پر پہنچے تو درمیان والی انگلی کھڑی کرے جب حفظھما پر پہنچے تو اپنی انگشت شہادت کھڑی کرے اور جب العظیم پر پہنچے تو انگوٹھا کھڑا کرے اور وھو العلی العظیم کی دس مرتبہ تکرار کرے اور ایک مرتبہ



اپنے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے اشارہ کرے پھر اپنے بائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے بائیں طرف اشارہ کرے اس کے بعد تین مرتبہ درود ناریہ پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کرے اور اپنے تمام جسم پر پھیرے۔

روزانہ یہ عمل ایک مقررہ وقت پر کرے اور چالیس دن اس عمل کی مداومت رکھے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت تمام عمر شیطان لعین کے شر اور حربوں سے محفوظ رہے گا۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

جس گھر میں میاں بیوی کے درمیان ناچاقی رہتی ہو اور ہر وقت گھر کی فضا خراب رہتی ہو تو ایسے میں ان کے درمیان پیار و الفت و محبت پیدا کرنے کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر بعد نماز فجر طلوع آفتاب سے قبل سفید کاغذ پر درود ناریہ لکھے اور یہاں ان کے دلوں کا تصور کر کے سات مرتبہ سورہ عصر پڑھ کر دم کرے اب اس کو کسی بوتل میں ڈال کر اس میں پانی بھر لیں اور اوپر درود ناریہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں یہ پانی دونوں میاں بیوی کو روزانہ پلائیں انشاء اللہ چند یوم کے اندر اندر ان کے درمیان نااتفاقی اور ناچاقی ختم ہو جائے گی اور آپس میں الفت و یگانگت پیدا ہو جائے گی۔

## مال کی حفاظت

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر ساعت شمس میں باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر کسی سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے ذیل کا نقشہ بنائے یعنی ان کلمات کو گیارہ مرتبہ لکھے اور ان کے گرد درود ناریہ لکھے اور اس نقش پر آیۃ الکرسی گیارہ مرتبہ اس طریق سے پڑھ کر دم کرے کہ ہر بار لفظ ولا یؤدہ

حفظھما کی تکرار گیارہ مرتبہ کرے اور وھوالعلی العظیم کی تکرار تین مرتبہ کرے۔ پھر اس نقش کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اپنے مال میں رکھ لے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت نہ صرف مال چوری چکاری سے بچ جائے گا بلکہ اس میں برکت بھی بہت بڑھ جائے گی۔ الفاظ یہ ہیں۔

بسم اللہ لا الہ الا ھو الحی القیوم

## بیماری سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص مسلسل بیمار رہتا ہو تو ایسے میں صحت یابی کے لئے ذیل کا عمل کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے درود ناریہ ستر مرتبہ لکھیں پھر اس پر درود ناریہ اکتالیس مرتبہ پڑھیں نیز درود شریف شفاء بھی اکیس اکیس مرتبہ اول و آخر پڑھ کر دم کریں اور اس نقش کو موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں پہنا دیں۔ مریض اٹھتے بیٹھتے یاحی یا قیوم کا ورد رکھے۔ صرف گندگی اور ناپاکی والی جگہ پر اس کا ورد نہ کرے۔

انشاء اللہ اس عمل سے چند دنوں میں شفاء حاصل ہو گی اور بیماری رفتہ رفتہ ختم ہو کر مکمل صحت و تندرستی حاصل ہو جائے گی۔

## تپ لرزہ کے لئے

اگر کسی بچے یا بڑے کو تپ لرزہ ہو جائے تو ایسے میں اس سے شفایابی کے لئے لفظ اللہ کو باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ۶۶ مرتبہ لکھیں اور اس پر درود ناریہ ۹۲ مرتبہ اول و آخر درود شفاء اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور پھر اس نقش کو موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں پہنائیں مریض کے ہاتھ سے حسب توفیق خیرات بھی دلوائیں۔



انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے مریض صحت یاب ہو جائے گا اور بخار تپ لرزہ سے نجات مل جائے گی۔

## مصائب سے حفاظت

اس مقصد کے لئے نوچندی سوموار کو بعد از نماز فجر زعفران و گلاب سے سفید کاغذ پر سات مرتبہ درود ناریہ لکھا جائے پھر اس پر درود ناریہ گیارہ سو مرتبہ اور آیت کریمہ اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اس نقش کو سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ گھر سے نکلتے وقت ایک مرتبہ درود ناریہ پڑھ کر اپنے اوپر دم بھی کیا کریں۔

## مصیبت سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص ساعت شمس میں چاندی کی انگوٹھی پر درود ناریہ کندہ کروا کر اور آیت کریمہ گیارہ مرتبہ اور لفظ الحی کو سات سو مرتبہ پڑھ کر دم کر کے اپنی دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت میں پہنے گا۔ ہر قسم کے خطرات و مصیبت سے محفوظ و مامون رہے گا۔

## تنگدستی دور کرنے کے لئے

اس مقصد کے لئے سفید ریشمی کپڑے پر زعفران و گلاب سے اسم حسنیٰ الغنی کو ایک سو مرتبہ لکھ کر اس کے گردا گرد درود ناریہ لکھ کر اوپر درود ناریہ گیارہ گیارہ سو مرتبہ ورد کر کے دم کریں اور اس نقش کو اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے بہت جلد تنگدستی دور ہو جائے گی اور تمام حاجات سے بے نیاز ہو جائے گا۔

## برائے عزت

اس مقصد کے لئے بروز جمعہ نماز فجر کے بعد اور طلوع آفتاب سے پہلے

پہلے اول و آخر درود شریف ابراہیمی اکیس اکیس مرتبہ اور درود ناریہ تین سو تیرہ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ کے اندر اندر درود ناریہ کو سفید ریشمی پارچہ پر زعفران و گلاب سے تین مرتبہ لکھے اور اس کے گرداگرد یا معز کا دائرہ بنائے اور پھر اس کو موم جامہ کر کے اپنے پاس سنبھال کر رکھے۔

## عمل حل مشکلات

اس مقصد کے لئے ہر روز بعد نماز فجر اول و آخر درود شریف ابراہیمی اکتالیس اکتالیس مرتبہ اور اکتالیس مرتبہ درود ناریہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرنے سے اوسان بحال رہتے ہیں اور اس مشکل کا مردانہ وار مقابلہ کرنے کی ہمت و قوت اور عقل و راہنمائی حاصل ہوتی ہے۔

## عمل حاجت روائی

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب سے درود ناریہ اٹھارہ مرتبہ چھ سادہ لائنوں میں لکھیں اور اس پر اول و آخر درود شریف ابراہیمی اور درود ناریہ سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ روزانہ درود ناریہ تین مرتبہ اور اٹھارہ مرتبہ یاواسع پڑھ کر اس پر دم کر لیا کریں۔

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء تین تا گیارہ آدمی مل کر باوضو حالت میں بیٹھ کر درود ناریہ کا ورد ہزار مرتبہ اول و آخر درود شریف تاج ایک سو ایک مرتبہ کریں۔ دوران ورد گفتگو سے پرہیز کریں پھر بعد از فراغت ورد اللہ تعالی کے حضور الحاح و زاری سے مقدمہ سے نجات کے لئے دعا مانگیں۔ یہ



عمل تین سے گیارہ دن تک کرنا ضروری ہے تاکہ مقصود حاصل ہو جائے۔

## پتہ کی پتھری کا علاج

اس مقصد کے لئے چینی کی پلیٹ پر باوضو حالت میں صبح و شام درود ناریہ زعفران و گلاب سے لکھ کر اسے پانی سے دھو کر اوپر ایک سو مرتبہ درود ناریہ پڑھ کر دم کر کے مریض کو پلایا کریں۔ انشاء اللہ چالیس یوم کے عمل سے پتھری ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائے اور سارا زہر خارج ہو جائے گا۔

## شہوت کم کرنا

اس مقصد کے لئے ایک پیالی پانی لے کر اس پر تین سو مرتبہ باوضو حالت میں درود ناریہ پڑھ کر پانی دم کریں اور اس کو پلائیں یہ عمل چالیس روز جاری رکھیں۔

## عمل حب

اس مقصد کے لئے رات کو باوضو ہو کر قبلہ رخ بیٹھ کر اپنے مطلوب کا تصور کر کے گیارہ مرتبہ درود ناریہ ٦٦ بار آیت الکرسی اور ایک سو گیارہ مرتبہ آیت کریمہ پڑھ کر مطلوب کے دل پر یہ بات کہہ کر پھونک مارے۔ کہ "میرا تابع ہو جا بحق درود ناریہ و آیت الکرسی و آیت کریمہ۔"

انشاء اللہ اس عمل کی پندرہ دن کی مداومت سے مطلوب تابع ہو جائے گا۔

## تابع کرنا

اس مقصد کے لئے مٹھائی یا کوئی شیریں چیز لے کر اس پر باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ درود ناریہ اور یہ الفاظ پڑھ کر دم کریں اور اس شخص کو کھلا

دیں۔ جسے کسی جائز مقصد کے لئے مطیع کرنا ہو۔ انشاء اللہ وہ مطیع ہو کر جائز کام کرے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا حی یا قیوم یا رحمٰن یا رحیم برحمتک یاارحم الراحمین

## گناہوں کی معافی

جو شخص صبح کو مرغ کے اذان دیتے وقت پانچ مرتبہ درود ناریہ پڑھ کر پانچ بار یہ الفاظ دہرائے گا اس کے چالیس سال کے گناہ معاف ہو جائیں گے۔ اللّٰہ لاالٰہ الا ھو الحی القیوم

## دودھ اور گھی کی کمی کا علاج

جو گائے یا بھینس دودھ دینے میں پس و پیش کرتی ہو یا اس کا دودھ کسی وجہ سے اچانک کم ہو جائے تو اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لئے آٹے کا پیڑا لے کر اس کے اوپر درود ناریہ پڑھ کر سات مرتبہ دم کر کے اسے کھلا دیں۔ انشاء اللہ وہ گائے یا بھینس پھر سے دودھ دینے لگے گی۔

گھی کی کمی کے لئے تانبے کے پیسے پر درود ناریہ تین مرتبہ پڑھ کر اس کو دودھ والے برتن میں ڈال لیں اور آیت الکرسی کاغذ پر لکھ کر مدھانی پر باندھ لیں اور پھر دودھ کو بلوئیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے گھی وافر مقدار میں حاصل ہو گا۔

## چشم خلائق میں مقبولیت

اس مقصد کے لئے قمری چاند کی پہلی جمعرات سے عمل شروع کرے۔ کسی خلوت والی جگہ پر بیٹھ کر باوضو حالت میں اپنے اردگرد بسم اللہ شریف پڑھ کر



چاقو سے حصار کھینچے۔ پھر اول و آخر درود اعلیٰ اکتالیس اکتالیس مرتبہ اور درود ناریہ تین سو تیرہ مرتبہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ اکتالیس دن کے عمل سے چشم خلائق میں مقبول ہو جائے گا۔

## بے حد ثواب کا عمل

اس مقصد کے لئے یکم محرم الحرام کی اول شب کو بعد نماز عشاء چھ رکعت نماز نفل تین سلام سے اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آیت الکرسی گیارہ مرتبہ اور سورہ اخلاص گیارہ مرتبہ پڑھے اور اللہ رب العزت کی بارگاہ میں درود ناریہ پڑھ کر دعا مانگے انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس کے اعمال میں ایک ہزار نمازوں کا ثواب لکھ دیا جائے گا۔

## عمل تسخیر

اس مقصد کے لئے رات کو آخری پہر اٹھ کر غسل کر کے تازہ وضو کر کے اول و آخر درود شریف ناریہ گیارہ گیارہ مرتبہ اور صبح صادق تک سورہ عصر ۱۰۰ مرتبہ اس طرح پڑھے کہ ہر بار لفظ صبر کی تکرار اکتالیس مرتبہ کرے پھر صبح صادق سے طلوع آفتاب تک بلا تعداد کثرت سے یا ودود کا ورد جاری رکھے اور پھر اللہ کے حضور دعا مانگے انشاء اللہ چالیس یوم کے عمل بلا ناغہ سے مقصود حاصل ہو گا اور ہر جگہ لوگوں کے قلوب پر حکمرانی کرے گا۔

## ظالم سے نجات

اس کے لئے کسی چار انچ مربع سفید ریشمی پارچہ پر لفظ اللّٰہ خوش خط لکھوائیں اس کے چاروں اور گول دائرہ کی شکل میں درود ناریہ لکھیں۔ اس پر خوشبو لگا کر اس کے اوپر اول و آخر درود شریف تسخیر گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس کو اپنے پاس موم جامہ کر کے سنبھال کر رکھے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت ہر جابر اور ظالم کے خوف اور ظلم و ستم سے محفوظ و مامون رہے گا اور خلق خدا میں عزت پائے گا۔

## جانور کی حفاظت

اس مقصد کے لئے جانور کا چارہ لے کر اس میں قدرے نمک ڈالیں اور اس پر تین سو مرتبہ درود ناریہ پڑھ کر دم کریں اور اس کو یہ چارہ کھلائیں۔ نیز درود ناریہ کسی سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھیں اور اس پر بھی درود ناریہ سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے موم جامہ کر کے جانور کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت جانور نظر بد سے بالکل محفوظ ہو جائے گا۔

## خفقان کا علاج

اس مقصد کے لئے درود ناریہ تین مرتبہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب سے شیشے کے برتن میں لکھ کر اس کو شہد کے شربت سے دھو کر اس پانی کو محفوظ کر لیں اور اس شربت کو مریض روزانہ صبح نہار منہ پی لے۔ انشاء اللہ گیارہ سے اکیس یوم کے اندر اندر مکمل صحت یابی ہو جائے گی۔

## کاروبار میں ترقی

اس مقصد کے لئے روزانہ دوکان پر بیٹھ کر اول درود شریف ابراہیمی گیارہ مرتبہ اور درود ناریہ ۱۰۰ مرتبہ پڑھ کر کھلا ورد یا مغنی کا سارا دن کرتا رہے۔ صرف ناپاکی کا خیال رکھیں۔ ایسی صورت میں دوبارہ وضو کر لیں یا پھر کلی اچھی طرح کر کے شام تک اس اسم مبارک کا ورد جاری رکھے۔

## خفیہ امر کا جاننا

اس مقصد کے لئے رات کو بعد از نماز عشاء دو رکعت نماز نفل اس طرح



ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد درود ناریہ گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر سلام پھیرے۔ بعد میں سورہ قدر تیس مرتبہ، پڑھ کر دعا کرے۔ پھر نماز وتر ادا کر کے دائیں طرف کروٹ بدل کر جہاں تک ممکن ہو درود شریف ناریہ پڑھتا ہوا سو جائے تو رات کو خواب میں پوری بات معہ تعبیر مل جائے گی۔ زیادہ سے زیادہ تین دن علم ہو جائے گا۔

## دماغ کا خلل

اس مقصد کے لئے چینی کا برتن لے کر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و مشک و گلاب سے درود ناریہ تین مرتبہ لکھیں پھر نیچے جس عورت یا مرد کے عشق میں گرفتار ہے اس کا نام اور اس کی ماں کا نام ساتھ لکھے اس کے بعد دو مرتبہ سورہ عصر لکھے۔ اس برتن کو رات بھر کھلے آسمان تلے ستاروں کے سایہ میں پڑا رہنے دیں۔ علی الصبح اٹھ کر اس برتن کو پانی سے اچھی طرح دھو کر یہ پانی تین دن نہار منہ اس شخص کو پلا دیں اس کے سر سے عشق کا بھوت اتر جائے گا۔

## عمل حاجت براری

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل رات کو بعد از نماز عشاء اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد گیارہ مرتبہ درود ناریہ پڑھے۔ بعد سلام پھیرنے کے اول و آخر درود شریف ناریہ گیارہ گیارہ مرتبہ اور سورہ مزمل اکتالیس مرتبہ پڑھے۔ اور پھر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ سات یوم کے عمل سے حاجت براری ہو گی۔

## عمل بامراد

اس مقصد کے لئے نصف شب کو اٹھ کر غسل و وضو کے بعد چار رکعت

نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ درود ناریہ پڑھے اور بعد سلام کے آسمان کی طرف سر اور ہاتھ اٹھا کر دعا مانگے۔اور اپنی حاجت طلب کرے اول و آخر جس قدر ہو سکے درود شریف ناریہ پڑھے۔

## محبت کے لئے

اس مقصد کے لئے ہر روز باوضو بعد از نماز فجر اول و آخر درود شریف ناریہ سات سات مرتبہ اور سورہ قریش گیارہ مرتبہ پڑھ کر ان دونوں کا تصور کر کے ان پر پھونک مارے۔ انشاء اللہ اکیس یوم کے عمل سے ان کے درمیان محبت پیدا ہو جائے گی۔

## تعلق ختم کرنا

کسی سے اپنا پیچھا چھڑانا مقصود ہو جو سخت تنگ کرتا ہو تو ایسے میں روزانہ بعد از نماز فجر اول و آخر درود شریف تاج درمیان میں ستر مرتبہ درود ناریہ پڑھ کر دعا مانگے انشاء اللہ اس عمل کے چند دن کی مداومت سے اللہ تعالیٰ اس سے جان چھڑا دے گا۔

## کشادگی رزق کے لئے

اس مقصد کے لئے ایک ہزار مرتبہ درود ناریہ پڑھا کرے۔

## حفاظت الٰہی کے لئے

جو شخص روزانہ تین مرتبہ درود ناریہ پڑھ کر حفاظت کی دعا کثرت سے مانگ کر اپنے اوپر دم کرے گا۔ وہ بفضل باری تعالیٰ ہر قسم کے خطرات و مکروہات سے حفاظت الٰہی میں رہے گا۔



## علم نافع کی طلب

اس مقصد کے لئے ہر روز بعد از نماز فجر اول و آخر درود ناریہ گیارہ گیارہ مرتبہ اور اسم حسنیٰ یاعلیم کا تین سو مرتبہ ورد کر کے اکتالیس مرتبہ دعا مانگے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے علم نافع عطا فرما دے گا۔

## عمل کشادگی رزق

اس مقصد کے لئے جو شخص روزانہ ایک ہزار مرتبہ اسمائے حسنیٰ یارزاق یامعطی اول و آخر درود پاک ناریہ اکیس اکیس مرتبہ پڑھا کرے گا اسے تنگی رزق سے واسطہ نہیں پڑے گا۔

## غم سے نجات

جو شخص روزانہ اسم حسنیٰ یاوہاب کا ورد تین سو مرتبہ اول و آخر درود شریف ناریہ گیارہ گیارہ مرتبہ رکھے گا۔ وہ ہمیشہ خوش و خرم بفضل باری تعالیٰ رہے گا

## روحانی قوت کا حصول

جو کوئی اس بات کا آرزو مند ہو کہ اسے روحانی قوت حاصل ہو جائے تو سب سے پہلے اس کو اکل حلال اختیار کرنا چاہیے اور حرام سے توبہ کرنا چاہیے، پھر کچھ دن پاک صاف ہو کر روزے رکھنے چاہئیں تاکہ اس کے اندر استعداد قوت روحانی پیدا ہو سکے پھر ذیل کا عمل اختیار کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اسے لازوال روحانی قوت حاصل ہوگی اور اس پر کشف کے اسرار کھل جائیں گے۔

اس عمل کے لئے صاف ستھری جگہ پر بستر پاک و صاف لگائے، خوشبو سے

معطر کرے اور نیا غسل کرے اور باوضو حالت میں بعد نماز عشاء اپنے بستر پر چت لیٹ کر اپنی زبان کو تالو سے چپکا لے اور زبان کو حرکت دیئے بغیر اپنے قلب میں درود ناریہ سات بار پڑھے اور اسی حالت میں سو جائے۔

اس عمل کے دوران کسی سے بھی کوئی بات چیت نہ کرے اور اس عمل کو برابر جاری رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل کے دوران ہی اس پر اسرار الٰہی کا ظہور شروع ہو جائے گا اور ایسے ایسے انکشافات اس پر ہوں گے کہ بیان سے باہر ہیں۔ یاد رہے کہ اس عمل کے دوران اکثر نیند کا غلبہ ہو جاتا ہے لیکن اس سے گھبرانے کی کوئی ضرورت نہ ہے۔ اگر نیند آ جائے تو فکر مند نہیں ہونا چاہیے، خواہ درود ناریہ سات بار پڑھی گئی ہے یا نہیں، بہرحال عمل پورا ہو جاتا ہے۔

## تسخیر خلائق کے لئے

جس کسی کی یہ خواہش ہو کہ وہ مخلوق خدا میں عزت و احترام کی نگاہ سے دیکھا جائے اور محترم ہو جائے، اور جس کسی کو بھی جائز کام کہے، وہ اس کی تابعداری کرتے ہوئے اس کا کام کر دے تو اس کے لئے ذیل کا عمل نافع اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے کسی تنہا جگہ پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود پاک تسخیر اکیس اکیس مرتبہ پڑھنے کے بعد ۱۰۱ مرتبہ درود ناریہ پڑھے لیکن درود ناریہ کے ورد کے دوران جب لفظ کریم پر پہنچے تو چند لمحے خاموشی اختیار کرے اور اس وقت اپنے مقصد کا تصور ذہن میں لائے، پھر درود ناریہ کو مکمل کرے۔ ۱۰۱ بار درود ناریہ کو پڑھنے کے بعد ایک سو مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے، پھر اسمائے حسنیٰ یاحنان یامنان یاکریم یارحیم یاعزیز لاتعداد بار پڑھے۔ ان اسماء کے ورد سے جب بے حال ہو جائے تو پھر درود



ناریہ پڑھ کر عمل ختم کر دے۔

انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے مطلوبہ مقصد بفضل باری تعالیٰ پورا ہو جائے گا۔ بہتر یہی ہے کہ اس عمل کو چالیس یوم تک مسلسل، بلاناغہ کرے، تاکہ یہ ہمیشہ کے لئے فائدہ بخش رہے۔

## برائے اغوا شدہ

اگر کوئی اغوا ہو گیا ہو اور اس کا اتہ پتہ نہ لگتا ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز بعد از نماز عشاء چالیس مرتبہ درود ناریہ مع اول و آخر درود کشف گیارہ گیارہ بار پڑھ کر اللہ کے حضور عاجزی و انکساری سے دعا کرے۔ بہت جلد اغوا شدہ کا اتہ پتہ معلوم ہو جائے گا اور اس کو اغوا کنندگان سے رہائی مل جائے گی۔

## زنا چھڑانے کا عمل

اگر کوئی زنا جیسی عادت میں مبتلا ہو گیا ہو اور باوجودیکہ سمجھانے بجھانے اور ہر قسم کے حربہ کو اختیار کرنے کے وہ اس عادت بد سے باز نہ آتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مجرب ہے۔

نوے دن کا عمل اس طریقے سے شروع کریں کہ نئے چاند سے تین دن تک پیر، جمعرات اور جمعہ کو بعد از نماز عشاء پانی یا مٹھائی لے کر اس پر سب سے پہلے سورہ فاتحہ اکتالیس مرتبہ، پھر سورہ اخلاص اکتالیس مرتبہ، پھر سورہ جمعہ تین مرتبہ، پھر سورہ رحمان تین مرتبہ، پھر درود ناریہ تین سو مرتبہ اول و آخر درود تنجینا اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ جب زانی گھر آ جائے اور غسل سے فارغ ہو کر پاک صاف ہو جائے تو اس کو یہ پانی یا مٹھائی کسی نہ کسی بہانے سے پلا یا کھلا دیا کریں۔

اس عمل کے دوران ہی اس کا دل خود بخود زنا جیسے برے فعل سے متنفر سا ہونا شروع ہو جائے گا اور عمل مذکور کی مدت تک مکمل تائب ہو جائے گا اور پھر زندگی بھر اس عادت بد میں مبتلا نہیں ہوگا۔

## تنگی رزق دور کرنا

اگر کسی کے ہاں فاقے بہت ہوتے ہوں، رزق میں بے حد تنگی کا سامنا کرنا پڑتا ہو اور ذریعہ معاش مستقل نہ ہو تو ذیل کا عمل باوضو حالت میں تخلیہ میں بیٹھ کر کرنا چاہیے، انشاء اللہ اس عمل سے بہت جلد رزق کی لہر بہر ہو جائے گی اور معاش کی تنگی اور فاقوں سے نجات مل جائے گی۔

اس مقصد کے لئے سب سے پہلے درود تاج دس بار پڑھے، پھر درود ناریہ شروع کرے۔ جب لفظ کریم پر پہنچے تو پچاس بار اس کی تکرار کرے۔ ختم کرنے کے بعد دس مرتبہ درود تاج پڑھے، پھر دعا مانگے۔

اس کے بعد سجدہ میں گڑگڑا کر اپنے رزق کے لئے اللہ کے حضور دعا کرے، انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے ہی برکات شروع ہو جائیں گی۔ بہتر یہی ہے کہ اس عمل کو چالیس یوم تک بلاناغہ کرے، تاکہ رزق و معاش کا مسئلہ دائمی اور مستقل حل ہو جائے اور زندگی بھر پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے۔

## بچے کو نظر بد سے بچانا

بچے کو ہمیشہ کے لئے نظر بد سے محفوظ رکھنے کے لئے درود ناریہ اور ذیل کی آیت کو تانبے کی تختی پر کندہ کروا کر بچے کے گلے میں ڈالیں۔ آیت یہ ہے۔

رب المشرق والمغرب لا الہ الا ھو فاتخذہ وکیلا

## مطلوب کے دل میں محبت پیدا کرنا



جس کسی کو کسی سے سچی محبت ہو لیکن اس کا مطلوب اس سے الفت و پیار نہ کرتا ہو اور نہ ہی اس سے التفات برتتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نافع اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر درود ناریہ کا ورد اس طرح شروع کرے کہ لفظ عقد کی تکرار سو مرتبہ کرے اور کریم کی بھی سو مرتبہ تکرار کرے۔ اس کے بعد بقیہ درود پورا کرے۔

اس طریق سے درود ناریہ تین بار پڑھ کر اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ گیارہ مرتبہ اور درمیان میں اپنے مطلب کی دعا گیارہ مرتبہ کرے اور اس دوران اپنا مقصد پیش نظر رکھے۔ دعا کے بعد سجدے میں جا کر گڑگڑا کر اللہ کے حضور اپنے مقصد اور سچی لگن کے لئے دعا مانگے، انشاء اللہ اس کی دعا ضرور قبول ہوگی اور اس کا مقصد حل ہو جائے گا۔ یہ عمل گیارہ روز مسلسل بلاناغہ کرنا ہے۔

## برائے ترقی رزق

جس کسی کو رزق میں کمی یا کاروباری مندے کا سامنا رہتا ہو، تو اس کے لئے ذیل کا عمل مجرب اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے نئے چاند کی پہلی اتوار کو عمل شروع کرے۔ کوئی محفوظ اور تنہائی والی جگہ پر جہاں کسی کی مداخلت کا امکان نہ ہو، دو رکعت نماز نفل بہ نیت ترقی رزق ادا کرے اور ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد اکیس بار درود ناریہ پڑھے۔ اور سجدے میں سر رکھ کر یا رزاق سو بار پڑھے اور اپنے رزق کے لئے دعا مانگے۔ اس کے بعد ہر روز اسی عمل مذکورہ کا ورد سو بار تنہائی میں پڑھ لیا کرے۔ اس سے رزق میں بے حد اضافہ ہو جائے گا۔

## وقت پر اٹھنا

جو شخص اس بات کا آرزو مند ہو کہ بوقت تہجد خود بخود اٹھ جایا کرے تو سوتے وقت درود ناریہ سات مرتبہ پڑھ کر سویا کرے۔ انشاء اللہ العزیز نماز تہجد کے وقت خود بخود نیند دور ہو جائے گی اور اٹھ جایا کرے گا۔

## عمل برائے ہر مقصد

ہر جائز مقصد کے حصول کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے رات کو بارہ بجے اٹھے، غسل کرے پھر پاک صاف لباس پہن کر بارہ رکعت نماز نفل تہجد پڑھے۔ اس کے بعد تیرہ سو مرتبہ درود ناریہ مع اول آخر درود شفا گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ انشاء اللہ چالیس روز کے عمل سے اس کا ہر مقصد حاصل ہو گا۔

اس عمل کی برکات کو جاری رکھنے کے لئے روزانہ ایک سو مرتبہ درود ناریہ مع اول و آخر درود نجات گیارہ گیارہ مرتبہ جاری رکھے۔

## ہر مہم میں کامیابی

اگر کسی کو کسی بھی قسم کی سخت مہم درپیش ہو اور اس میں کامیابی و کامرانی کا خواہش مند ہو تو اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مفید ہے۔

درود ناریہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر شروع کرے اور سو مرتبہ پڑھے۔ پھر یافتاح کا گیارہ سو بار ورد کرے۔ اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ گیارہ بار پڑھے اور پھر سجدہ میں جا کر اپنی مہم کی کامیابی کے لئے دعا بارگاہ الٰہی میں کرے۔

انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے مطلوبہ مہم میں فتح و کامرانی ملے گی۔ یہ عمل بعد از نماز عشاء سات روز تک بلاناغہ مسلسل کرے۔

## بانجھ پن کے لئے



جو عورت بانجھ ہو، اور اولاد پیدا کرنے کے قابل نہ ہو، اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

درود ناریہ کو چینی کی طشتری پر زعفران و گلاب سے لکھ کر روزانہ پانی سے دھو کر یہ پانی دن میں سات مرتبہ استعمال کرے۔ یہ عمل اکتالیس روز کرنے سے بانجھ پن مکمل طور پر ختم ہو جائے گا، اس عمل کے بعد اپنے خاوند سے ہمبستری کرے، ضرور حاملہ ہوگی اور بفضلہ تعالیٰ صالح فرزند اس کے ہاں ہو گا۔

## دشمن سے نجات کے لئے

جس کسی کا واسطہ ظالم دشمن سے پڑ گیا ہو اور اس سے چھٹکارا ممکن نہ ہو تو ذیل کا عمل مجرب و مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے درود ناریہ کو کسی سفید کاغذ پر اکتالیس بار زعفران و گلاب سے لکھے اور پھر اس پر آیت ذیل کا ایک سو ایک مرتبہ ورد کر کے دم کر لے اور اس کاغذ کو کسی پرانی قبر میں جا کر دفن کر دے۔ چند دنوں میں ہی بفضل تعالیٰ ظالم دشمن سے چھٹکارا مل جائے گا۔ یہ عمل بروز اتوار بعد نماز فجر طلوع آفتاب سے پہلے پہلے کرنا ضروری ہے۔ آیت یہ ہے۔ سلام قولاً من رب رحیم

## عمل حصول اولاد

جس عورت کے ہاں کسی بیماری کی وجہ سے رحم کی خرابی پیدا ہو گئی ہو، اور اولاد نہ ہوتی ہو، اور وہ نیک اور صالح فرزند چاہتی ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے چاند کی پہلی تاریخ سے سات یوم تک بلاناغہ باوضو

حالت میں درود ناریہ اکیس مرتبہ سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھے اور اس پر اسی درود کا اکتالیس مرتبہ مع اول و آخر درود شفا اکتالیس مرتبہ دم کر لے اور اس کو کسی پانی کی بوتل میں ڈال لے اور اس پانی کو روزانہ سات مرتبہ استعمال کرے۔ یہ عمل کم از کم گیارہ روز ہر نئے چاند سے شروع کر کے کرے اور تین ماہ تک مسلسل اس عمل کو جاری رکھے۔

اس کے ساتھ ہی درود شفاء اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اپنے پیٹ پر دم کیا کرے۔ بفضل تعالیٰ اس عمل سے رحم کی خرابی دور ہو جائے گی اور نیک اولاد اس کے ہاں ہوگی۔

## جادو کا اثر زائل کرنا

کسی شخص پر اگر جادو یا سحر کا اثر ہو جائے اور اس کا اثر کسی طرح زائل نہ ہوتا ہو' تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مجرب ہے۔

اتوار کے دن بعد از نماز فجر باوضو حالت میں بیٹھ کر کسی سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے درود ناریہ مع بسم اللہ لکھیں اور اس کو پانی کی بوتل میں ڈال لیں اور اس پر درود ناریہ سات سو بار پڑھ کر دم بھی کریں۔ اس پانی کو مسحور کو دن رات میں پانچ مرتبہ روزانہ پلائیں۔

انشاء اللہ العزیز گیارہ یوم کے اندر اندر ہر قسم کا جادو و سحر ختم ہو جائے گا اور مسحور شفا پا جائے گا۔

## پریشانی کا حل

اگر کسی کو ایسی پریشانی لاحق ہو گئی ہو جو کسی بھی طرح حل نہ ہوتی ہو تو ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بروز منگل باوضو حالت میں ۹۲ مرتبہ درود ناریہ اور اولی و آخر درود پاک ہزارہ اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر سجدہ میں گر کر اللہ تعالیٰ



کے حضور الحاح و زاری کے ساتھ دعا مانگے۔ انشاء اللہ وہ مشکل سات یوم کے اندر اندر حل ہو جائے گی۔

## برے اشخاص میں تفرقہ ڈالنا

جب برے اشخاص کا جمگھٹا ہو جائے اور اس سے لوگوں کو ہر وقت تکلیف و ہراس کا سامنا رہے اور ان کے ضرر سے بچنے کا کوئی حل نہ ہو تو ایسی صورت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں درود ناریہ کا ورد ۶۰ بار اس طریق سے کریں کہ ہر بار پڑھنے کے بعد ان برے اشخاص کا تصور کر کے کسی شیرینی پر دم کر دیں پھر اس شیرینی کو کسی صورت میں بھی ان برے اشخاص کو کھلا دیں۔ انشاء اللہ ان کا جمگھٹا تتر بتر ہو کر بکھر جائے گا اور کسی کو بھی ان کے شر سے کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔

## تنگی معاش کے لئے

رزق معاش کی تنگی والے حضرات کے لئے یہ عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز فجر درود ناریہ ایک سو ایک مرتبہ اول و آخر درود تاج سات سات مرتبہ پڑھا کرے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ اس عمل سے اللہ تعالیٰ کی رحمت خاص ہو جائے گی اور یہ شکایت رفع ہو جائے گی۔

## عمل زبان بندی

حاسدین اور بد خواہوں کی زبان بندی کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے' اس مقصد کے لئے ہر روز بعد از نماز فجر درود ناریہ اس طرح تلاوت کرے کہ جب لفظ کرب پر پہنچے تو یوں کہے "اے اللہ! میں اپنے تمام حاسدین اور دشمنوں کو تیرے حوالے کرتا ہوں' مجھے ان سے نجات دے۔"

پھر بقیہ درود ناریہ پڑھے۔

اس عمل کی بدولت ایسے دشمنوں اور حاسدوں کے حسد اور شر سے سارا دن محفوظ و مامون رہے گا۔ روزانہ اس کے ورد سے حاسدین اور دشمنان کی ہمیشہ کے لئے زبان بندی ہو جائے گی۔

## درد مثانہ کا علاج

مثانے میں کسی بھی قسم کی تکلیف ہو جائے اور شدید درد ہوتا ہو تو اس کے ازالہ کے لئے لازم ہے کہ باوضو حالت میں درود ناریہ ایک سو مرتبہ اور اول و آخر درود تنجینا گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی کی بوتل بنالیں اور اس پانی کو مریض دن میں وقفے وقفے سے دو دو گھونٹ یاشافی کہہ کر استعمال کرے، انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی بدولت مثانہ کی تکلیف و درد رفع ہو جائے گی۔ چند یوم کے مسلسل عمل سے یہ شکایت دور ہو جائے گی۔

## حل مشکل کے لئے

جو شخص کسی بھی سخت ترین مشکل سے دوچار ہوگیا ہو، اور اس مشکل سے چھٹکارے کے بظاہر امکانات نظر نہ آتے ہوں تو ذیل کا عمل کرنے سے وہ مشکل بفضل باری تعالیٰ حل ہو جائے گی اور اس پریشانی و تکلیف سے نجات مل جائے گی۔

اس مقصد کے لئے ہر نماز کے بعد درود ناریہ ستر مرتبہ اول و آخر درود مشکل کشا اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر سجدہ میں سر رکھے اور یہ دعا مانگے۔اللھم انا نستعینک یامالک یوم الدین بحق ایاک نعبد و ایاک نستعین

## برائے درد شکم



جس کسی کے پیٹ میں شدید درد رہتا ہو، اور دواؤں اور علاج معالجہ سے آرام نہ آتا ہو تو ایسی صورت میں ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں درود ناریہ ایک سو مرتبہ اور سات مرتبہ اول و آخر درود شفا اور اکیس مرتبہ دعائے استغفار پڑھ کر پانی کی بوتل لے کر پانی پر دم کریں۔ اس پانی کو مریض دن میں دو دو گھونٹ کر کے وقفے وقفے سے استعمال کرے۔ انشاء اللہ اس عمل سے درد کی شدت اور تکلیف آہستہ آہستہ کم ہو کر معدوم ہو جائے گی اور تین دن کے مسلسل عمل سے اس تکلیف سے ہمیشہ کے لئے نجات حاصل ہو جائے گی۔

## مخالفوں میں صلح کے لئے

جو شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ دو بھائیوں، دو بہنوں یا بہن بھائیوں کے درمیان عداوت و دشمنی ختم ہو جائے اور ان میں پیار و الفت پیدا ہو جائے تو اس کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے چالیس یوم تک بلاناغہ باوضو حالت میں درود ناریہ اس طرح پڑھے کہ اس مدت کے اندر اس کی مقدار ورد گیارہ سو چالیس بار ہو جائے۔ اس عمل کو ایک معین وقت پر چالیس روز کرنے کے ساتھ دعا رب العزت کے حضور بھی کرے اور ممکن ہو تو مٹھائی پر دم بھی چالیسویں روز بعد از عمل کرے اور یہ مٹھائی ان کو کسی طرح سے کھلا دے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت ان کے درمیان عداوت اور دشمنی خود بخود ختم ہو کر الفت و محبت لازوال پیدا ہو جائے گی اور لوگ ان پر رشک کریں گے۔

## حفظ قرآن مجید کے لئے

جس بچے یا بڑے کو قرآن پاک حفظ کرنے میں دقت درپیش ہو اور

باوجودیکہ ہمت و کوشش کے وہ قرآن پاک حفظ نہ کر پا رہا ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے وہ ہر نماز کے بعد ایک سو اکیس مرتبہ درود ناریہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ اس کی برکت سے بہت جلد وہ حافظ قرآن بن جائے گا اور اس کا حافظہ بھی بہت تیز ہو جائے گا۔

## نافرمان اولاد کے لئے

اس مقصد کے لئے اول و آخر درود شفا اکتالیس اکتالیس مرتبہ اور درمیان میں درود ناریہ ۶۶ مرتبہ پڑھ کر ان بچوں کا تصور کر کے دم کریں۔ بچوں کو اکٹھا کرنا لازمی نہیں ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ کے حضور ان کے لئے راہ ہدایت کی دعا مانگے۔ اگر ممکن ہو تو ساتھ ہی پانی دم کر کے ان کو کسی نہ کسی طریق سے پلا دیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے عمل سے وہی نافرمانبردار اولاد ہمیشہ کے لئے تابع فرمان ہو جائے گی اور ان کے درمیان لڑائی جھگڑا بھی ختم ہو جائے گا اور والدین سدا سکھی رہیں گے۔

## علاج درد گلو

جس کسی کی گردن میں کسی خرابی کی وجہ سے یا ویسے ہی موسم کی وجہ سے درد اور تکلیف لاحق ہو گئی ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

بعد از نماز فجر باوضو حالت میں درود ناریہ ۵۵ بار اول و آخر درود شفا گیارہ گیارہ بار پڑھ کر گردن پر دم کریں اور درود ناریہ کو کسی سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر موم جامہ کر کے گردن کے زیادہ تکلیف دہ حصے کی طرف باندھ دیں۔ انشاء اللہ پانچ یوم کے عمل سے گردن کی مذکورہ تکلیف ختم ہو جائے گی اور دوبارہ ایسی شکایت نہ ہوگی۔



## چوری کے مال کی بازیابی

اگر کسی کا مال چوری ہوگیا ہو اور اس کی بازیافت کا کوئی حل نہ نکلتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بدھ، جمعرات اور جمعہ کے روز روزہ رکھے اور افطاری سے قبل ہر روز باوضو حالت میں تین سو بار درود ناریہ اول و آخر درود نجات تین تین مرتبہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا کرے، انشاء اللہ تعالیٰ چند یوم کے عمل سے چوری کا مال بازیافت ہو جائے گا اور چور اپنے انجام کو پہنچے گا۔

## وبا سے بچاؤ کے لئے

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر کسی سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے درود ناریہ لکھے۔ ساتھ ہی بسم اللہ بھی لکھے، پھر اس کاغذ کو اپنے گھر کے بڑے دروازے کے اوپر لٹکا دے یا چسپاں کر دے۔ اس کے علاوہ ہر روز ایک سو مرتبہ درود ناریہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے گھر کے تمام افراد اس کا پانی بھی استعمال میں لائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی بدولت وہ اور اس کے گھر والے ہر لحاظ سے اس وبائی مرض سے محفوظ رہیں گے۔

## والدین کی رضا کے لئے

اس مقصد کے لئے چالیس روز تک نماز تہجد کے وقت اٹھے اور باوضو ہو کر بارہ رکعت نماز نفل اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد ایک بار درود ناریہ پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد سجدہ میں گڑگڑا کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی بدولت اس کے والدین کی ناراضگی ہمیشہ کے لئے دور ہو جائے گی۔

## پیٹ کی خرابی کا علاج

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں زعفران و گلاب سے چینی کی بڑی طشتری میں درود ناریہ لکھ کر اس کو خالص شہد کے شربت میں دھولیں اور اس شربت کو کسی بوتل میں محفوظ کرلیں اور اس بوتل کے شربت کو وقفے وقفے سے دن میں کئی بار استعمال کریں۔

پہلے دن کے استعمال سے ہی پیٹ کی تکلیف میں افاقہ ہوگا۔ سات روز کے مسلسل عمل سے پیٹ کی جملہ تکالیف ہمیشہ کے لئے رفع ہو جائیں گی۔

## افسر کو مہربان کرنا

اس مقصد کے لئے اپنی کرسی پر بیٹھ کر تین بار درود ناریہ کا ورد کرے اور اول و آخر درود سات سات بار استغفار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلے اور اس کے بعد دعا مانگے۔ انشاء اللہ وہ افسر مہربانی اور الفت سے پیش آئے گا۔

## عمل مشکل کشا

اس کے لئے نئے چاند کے پہلے جمعہ کی شب نماز عشاء کے بعد گیارہ سو مرتبہ درود ناریہ اول و آخر درود مشکل کشا اکیس اکیس بار پڑھے۔ اس کے بعد اس کا ثواب حضور رسول کریم ﷺ کی بارگاہ میں "تحفتاً" پیش کرے۔ اس کے بعد دو رکعت نماز نفل بہ نیت حل مشکل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ درود ناریہ پڑھے۔ پھر سلام پھیر کر اپنے مقصد کے لئے بارگاہ خداوندی میں عاجزی و انکساری سے دعا مانگے۔

سات جمعہ کی شب تک اس عمل کو بلاناغہ کرنے سے انشاء اللہ کیسی ہی مشکل کیوں نہ ہو' وہ حل ہو جائے گی اور اس سے چھٹکارا حاصل ہو جائے گا۔

## مسافر کی واپسی

اگر کوئی کسی کی شے لے کر چلا گیا ہو اور اس کا کچھ پتہ نہ چلتا ہو کہ وہ اس



وقت کہاں ہے تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے چالیس دانے سفید مرچ کے لے کر ہر ایک مرچ پر درود ناریہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ۷۰ مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ پڑھتے وقت مسافر اور اس کی ماں کا نام بھی ہر بار لے کر اس پر پھونک مارے۔ تمام مرچوں کو دم کرنے کے بعد اس مفرور اور اس کی ماں کا نام لے کر جلتی آگ میں ڈال دے۔ اس عمل سے بھاگا ہوا شخص جہاں کہیں بھی ہوگا' بیقرار ہو کر واپس بھاگا ہوا آئے گا۔

## مقبولیت عام کے لئے

اس کے لئے بعد از نماز فجر درود ناریہ کا تیس مرتبہ ورد کر کے اپنے اوپر دم کرنے کا معمول لازم کرلے۔ روزانہ کے اس عمل سے لوگوں میں عزت و مرتبہ پائے گا اور اس کا ہر کام بلا کسی حیل و حجت کے تمام ہو جایا کرے گا۔

## گم شدہ کی بازیافت

اگر کسی کا کوئی عزیز یا بچہ کھو گیا ہو اور اس کے بارے میں کچھ علم نہ ہوتا ہو کہ وہ کس حال میں اور کہاں ہے تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید رہتا ہے۔

اس کے لئے درود ناریہ کا ورد ایک ہزار مرتبہ کر کے چاروں اطراف میں پھونک مارے اور ایک سفید کاغذ پر اس کو زعفران و گلاب کے ساتھ لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ گم شدہ جہاں کہیں بھی ہوگا' وہیں رک جائے گا اور پڑھنے والے کی طرف آنے کے لئے بے چین و بے قرار ہوگا اور جس طرح بھی ممکن ہوگا' وہ واپس آئے گا۔ اگر اسے کسی نے اغوا یا قید کیا ہوا ہے تو بھی جلد رہائی پا کر واپس آئے گا۔

## حصول رزق حلال

ہمیشہ عمل کرتے وقت اللہ پر بھروسہ رکھیں کیونکہ عمل صرف وسیلہ ہوتا ہے قادر مطلق تو ہی ہے اور اپنی حیثیت کو بھی مد نظر رکھیں۔ تعویذات کے ذریعے ان پڑھ آدمی وزیراعظم بننے سے تو رہا۔ تعویذات کے ذریعے سبب پیدا ہوتے ہیں۔ کسی بھی سبب کو نہ ٹھکرائیں اور جو بھی سبب سامنے آئے اس سے فائدہ حاصل کریں۔

صوم و صلوٰۃ کی پابندی کریں اور غیر شرعی کاموں سے اجتناب کریں ورنہ کامیابی مشکل ہے اور کامیاب عمل بھی باطل ہو جائے گا۔

نقش درود ناریہ پر ۱۰۰ بار درود ناریہ پڑھ کر دم کرلیں۔ اور گلے میں ڈال لیں۔

## عمل حاجت روائی

روزانہ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح درود ناریہ کی اپنے مقصد کو مد نظر رکھ کر پڑھ لیا کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ تنخواہ میں بہت جلد اضافہ ہو جائے گا۔ ساتھ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پوری پڑھیں۔ خلوص دل کے ساتھ پڑھیں اور تسبیح پوری کرنے کے بعد عجز و انکساری کے ساتھ رب العزت سے دعا مانگیں انشاءاللہ قبول ہوگی۔

## حاجت روائی

روزانہ درود ناریہ ستر مرتبہ پڑھیں۔ ایک ہفتہ نہ گزرے گا کہ حاجت پروردگار عالم پوری کرے گا۔

## حفاظت دنیا و دین

سوتے وقت اکیس بار پڑھے پھر کسی سے بات چیت نہ کرے۔ شب بھر



شیطان سے محفوظ رہے گا۔

## ظالم کے دل میں ہیبت

کسی ظالم کے سامنے دل ہی دل میں پچاس مرتبہ پڑھنے سے اس کے دل میں ہیبت اور خوف پیدا ہو گا اور اس کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## مال پانا

وقت طلوع آفتاب اول تین صد بار درود شریف ناریہ پڑھے پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تین صد بار پڑھے اور روزانہ اس کو برابر بلاناغہ پڑھتا رہے۔ ایک سال کے اندر اندر انشاءاللہ امیرو کبیر ہو جائے گا۔

اگر غسل کی حاجت پیش آئے تو قبل طلوع آفتاب غسل کرلینا ضروری ہے ورنہ اثرات زائل ہو جائیں گے۔

## اسرار منکشف ہونا

بعد نماز فجر ایک چلہ تک بہ پابندی وقت ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ جو بات دنیا میں ہونے والی ہو گی' قبل از وقت معلوم ہو جائے گی اور اس کا علم خواب کے ذریعہ ہو جایا کرے گا۔ عجیب عجیب باتیں انکشاف میں آئیں گی۔

## مخلوق میں مقبولیت

ایک سو پچیس مرتبہ طلوع آفتاب یا بعد نماز فجر (سیاہی' قلم' کاغذ پاک ہو) لکھ کر ٹوپی یا پرس میں رکھ لیں۔ بڑی عزت ہو گی۔ لوگوں کے دل میں خوف پیدا ہو گا۔ نیز کوئی شخص نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## حل مشکلات

کام جائز ہو اور کسی بھی طریقے سے ہوتا نظر نہ آئے تو یہ طریقہ اختیار

اللہ کامیابی ہو گی۔

آپ کسی بھی نوچندی دن سے بعد از نماز فجر درود ناریہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھنا شروع کریں۔ اس کی کوئی تعداد مقرر نہیں۔ زیر زبر ڈالنے کی ضرورت نہیں۔ جتنے دنوں میں آپ سوا لاکھ کی تعداد پوری کر سکتے ہیں' کریں۔ اگر دنوں کی بجائے مہینہ یا اس سے زائد وقت بھی لگ جائے تو کوئی مضائقہ نہیں۔ ابھی آپ سوا لاکھ کی تعداد پوری بھی نہیں کریں گے کہ کام ہونے کے آثار پیدا ہو جائیں گے۔

## گناہوں سے پاک ہونا

اگر رمضان شریف کی ہر شب ۹۲ بار درود ناریہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اللّٰھم انک عفو تحب العفو فاعف عنی کثرت سے پڑھتا رہے تو اللہ کریم گناہوں سے معصوم و پاک کر دے گا۔

اس کے علاوہ ہر رات آسمان کو دیکھتے ہوئے یاواسع المغفرۃ ربنا ماخلقت ھٰذا باطلا سبحانک فقنا عذاب النار پڑھنا چاہئے۔ اللہ تعالیٰ گناہوں کو معاف فرمائے گا۔

## فتوحات و تسخیرات

ہلال رمضان دیکھ کر اپنا مطلب دل میں رکھ کر ۹۰ بار درود ناریہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دعا کریں۔ تاریخ ہفتم تک ناغہ نہ کریں۔ چاروں سمت سے دریائے فتوحات و برکات کھل جائیں گے۔ اگر اس کے بعد ہمیشہ ہر ماہ چاند کے پہلے سات دنوں میں ایسا عمل کیا جائے تو دوسرے رمضان چاند تک چلہ پورا ہو جاتا ہے۔ اس کی برکت سے اللہ پاک غنی کرتا ہے' دولت بے حد بخشتا ہے۔ اگر امور شرعی میں حق حقوق پابندی رکھے تو لنگر جاری رکھے۔

## ترقی رزق کے لئے



ماہ رمضان کے چودھویں روزے ساعت زہرہ یا مشتری میں نقش درود ناریہ لکھ کر انگشتری میں رکھے تو رزق اور روزی کے لئے بے اندازہ برکت ہو اور جملہ بلیات و مصائب سے محفوظ رہے۔

## عمل خیر کثیر

اگر ماہ رمضان المبارک کی تیرہ' چودہ اور پندرہ تاریخ کو ۷۸۶ بار درود ناریہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دعائے مجیر پڑھ لے تو جملہ گناہوں کی معافی' جمیع آفات سے محفوظ' قرضے سے نجات' بیماری سے شفا اور قید سے رہائی ہو۔ حکام میں عزت و آبرو' عہدے میں ترقی' کام میں خیر و برکت ہو' تمام غم و اندوہ اور دشمن ظالموں اور جابروں سے خلاصی ہو جاتی ہے۔ دعائے مجیر یہ ہے۔

سبحانک یااللہ تعالیت یارحمٰن اجرنا من النار یامجیر
سبحانک یارحیم تعالیت یاکریم اجرنا من النار یامجیر

سال بھر میں صرف تین دن کی قلیل ریاضت سے کثیر فوائد ملیں گے۔ ہر نماز کے بعد جتنا ورد کیا جائے کریں۔ البتہ عشا کے بعد کثرت سے کریں۔

## عمل کایا کلپ

رمضان کی چودھویں رات ۴۵ بار درود ناریہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر ہر دو آیات قطب کے اعداد ۲۴۰۳۹۰ کا نقش معشر یا مخمس سفید اصلی ریشم کے کپڑے پر زعفران و گلاب سے باشرائط قواعد عملیات لکھے۔ چاروں طرف آیات قطب معہ اس کے موکل لکھیں۔ بخور معطر کر کے ہرن کی سفید مدبوغہ چرم میں تعویذ بنا کر اپنے پاس محفوظ رکھے تو کایا پلٹ جائے گی۔ تمام نکبتیں سعادتوں سے بدل جائیں۔ باغ میں کسی بے ثمر درخت سے باندھ دیں

تو اس سال سب درختوں پر فوق البرکات نشوونما پائے۔ ضعیف و ناتواں رکھے تو لطف جوانی اٹھائے۔ دعائیں، عبادات قبول ہوں، دشمن بھی دوست بن جائے، غرض کہ دنیا و آخرت کی بہبودی نصیب ہو۔

## برائے بخشش

۲۷ ماہ رمضان المبارک کو پہلے ۷۸۶ بار درود ناریہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر چار رکعت نفل پڑھے۔ ہر رکعت میں سورہ قدر ایک بار، اخلاص ۲۷ بار۔ کل گناہ بخشے جائیں اور جنت نصیب ہو۔

اگر شب قدر میں دوگانہ پڑھے۔ ہر رکعت میں سورہ قدر ایک بار اور سورہ اخلاص سو بار ہو۔ بعد فراغ درود شریف بکثرت ہو تو بے انتہا ثواب پائے۔ ۲۳ رمضان شریف کو سورہ عنکبوت و سورہ روم جس کے اول و آخر درود ناریہ تین بار ہو، پڑھ کر روح پرفتوح حضرت سرور کائنات ﷺ پر ہدیہ کرے۔ خیر و برکت دارین نصیب ہو اور جہنم سے نجات پائے۔

## درد سر کا علاج

جمعتہ الوداع کی صبح بعد نماز فجر عمدہ خالص روغن چنبیلی پر اول و آخر درود ناریہ سات بار، ۷۰ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، سورہ والعادیات سات بار دم کر کے محفوظ رکھا جائے تو جملہ درد اعضا، نزلہ و درد سر کو استعمال کرنے سے فائدہ ہو گا۔

## حصول ترقی

ترقی کا یہ عمل صرف ملازمین ہی کر سکتے ہیں لیکن کشائش رزق کے لئے یہ عمل ہر شخص کر سکتا ہے۔ اس سے رزق میں برکت ہوتی ہے۔ روزی کشادہ ہوتی ہے۔ کبھی تنگ حالی نہیں ہوتی۔ طریقہ یہ ہے کہ وقت مقررہ پر ایک نقش



زعفران سے سفید کاغذ پر لکھیں اور سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ قلم سیب کے درخت یا کسی میٹھے پھل کے درخت کا ہو۔

ہر روز درود ناریہ ۹۰ بار مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور ۲۷ مرتبہ یاباسط الذی یبسط الرزق لمن یشاء بغیر حساب پڑھ کر کشائش رزق کے لیے دعا مانگا کریں۔ نقش درود ناریہ باندھ کر شیرینی پر ختم دلائیں اور شیرینی اتنی ہونی چاہیئے کہ کم از کم سات بچے شکم سیر ہو کر کھائیں۔ اگر اس دوران کوئی شخص آ کر اس میں سے کوئی چیز مانگے تو نہ دیں اور خاموش رہیں۔ اگر کچھ دے دیں گے تو عمل بے کار جائے گا۔ ہاں بلاطلب آپ کسی کو دے دیں تو ہرج واقع نہ ہو گا۔

نقش سیدھے بازو پر باندھیں اور روزانہ صبح ۲۷ مرتبہ درود ناریہ پڑھا کریں، یہاں تک کہ مطلب حاصل ہو جائے۔

## ملازمت میں سکون

اگر کسی شخص کی ملازمت خطرے میں ہو یا اس سے استعفیٰ طلب کیا گیا ہو یا کسی شخص پر قرض ہو اور قرض خواہ اسے تنگ کر رہا ہو، اگر حکومت کا کوئی روپیہ واجب الادا ہو یا سرکاری حساب میں خورد برد ہو، عزت کا اندیشہ ہو یا کوئی حکم یا تبدیلی یا تنزلی اس کے خلاف ہو اور اگر کوئی مظلوم کسی ظالم کے ہاتھوں گرفتار ہو اور نجات کا کوئی ذریعہ نہ ہو تو اس وقت کی روحانیت سے فائدہ اٹھانا چاہیئے۔

طریقہ یہ ہے کہ ایک چاندی کی لوح پر نقش درود ناریہ پر کریں۔ درود ناریہ کے اعداد، طالب کے نام معہ والدہ کے اعداد اور نام مطلوب۔ (اگر افسر ہو تو عہدہ) کالے کر کل اعداد جمع کریں اور مسدس میں پر کریں۔ نقش تیار کر کے درود ناریہ ۱۰۰ بار مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سیدھے بازو پر باندھ

لیں

## امراض جلد کا علاج

خارش یا جذام کا مرض جس فرد کو ہو اس کو چاہئے کہ سورہ قدر کے بعد درود ناریہ ۱۱ بار مع بسم اللہ پڑھنا اپنا روزمرہ کا معمول بنا لے۔ انشااللہ صحت یاب ہو گا۔ اس عمل میں وقت اور تعداد کی قید نہیں۔ جس قدر ہو سکے روزانہ پڑھے۔

## بہتر یادداشت کے لئے

قوت یادداشت اور حافظہ کمزور ہو تو اس کو بہتر بنانے اور طاقت دینے کے لئے درود ناریہ مع بسم اللہ چینی کی پلیٹ پر آب زمزم' زعفران اور مشک (اگر مل سکے) سے تحریر کر کے پی لے۔ یہ عمل متواتر چالیس یوم کرے۔

## ضدی بچوں کا علاج

پانی پر درود ناریہ ۹۲ بار مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور یاحلیم روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھ کر پھونکیں اور یہ پانی بچے کو پلا دیں۔

## حصول اولاد کا عمل

حصول اولاد کے واسطے ۱۲ بار درود ناریہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور اسم الٰہی یامصور کا ذکر بلاناغہ بعد از نماز عشا دو سو بار کرے۔ انشااللہ اولاد کی نعمت سے سرفراز ہو گا۔

